# مشکوۃ الجیلانی

ومعہ

## الاربعون الکیلانیہ

مفتی ضیاء احمد قادری رضوی
مہتمم جامعہ سیدہ خدیجۃ الکبری للبنات

مکتبہ طلع البدر علینا

بسم اللہ الرحمن الرحیم



نام کتاب مشکوۃ الجیلانی

مولف : مفتی ضیاء احمد قادری رضوی

03044161912

تعداد : ۱۰۰۰

کمپوزنگ: قادری کمپوزنگ سینٹر

ناشر: مکتبہ طلع البدر علینا

سن اشاعت: ربیع الانوار 1439 بمطابق دسمبر 2017

ھدیہ

پروف ریڈنگ: علی احمد رضوی، محمد ذیشان رضوی

# الانتساب

حضرت السید ابو صالح موسی جنگی دوست

والد ماجد

حضرت الشیخ عبد القادر الجیلانی رضی اللہ عنہما

حسب الارشاد

سراپا خلوص ہمدرد اہل سنت عاشق رسول

جناب الحاج محمد عارف قادری رضوی

صاحب حفظہ اللہ تعالی

گر قبول افتد زہے عز و شرف

ضیاء احمد قادری رضوی عفا اللہ عنہ

## ملنے کے پتے

مکتبہ طلع البدر علینا جامع مسجد غوثیہ ندیم ٹاؤن ملتان روڈ لاہور

ہجویری ورائٹی ہاؤس سوڈیوال ملتان روڈ لاہور، قادری کتب خانہ دربار مارکیٹ لاہور، مکتبہ اعلی حضرت دربار مارکیٹ لاہور نیومنہاج سی ڈی دربار مارکیٹ لاہور، مسلم کتابوی دربار مارکیٹ لاہور، نشام منزل دربار مارکیٹ لاہور، دارالنور مرکز الاویس دربار مارکیٹ لاہور، قادری کتب خانہ قائداعظم روڈ میلسی مکتبہ فیضان مدینہ رائے ونڈ، قادری کتاب گھر کوٹ مظفر

مولانا فیض احمد قادری رضوی
03078774437

محمد وسیم عالم قادری
۰۳۲۱۴۰۶۶۲۷۴

عاشق رسول جناب الحاج محمد آفتاب قادری رضوی صاحب جناب عزت مآب الحاج محمد نعیم ٹھٹھوی صاحب، جناب محمد یاسر صاحب، جناب قاری محمد سراج الدین قادری، جناب محمد الیاس قادری صاحب، جناب رانا شمشاد صاحب، جناب محمد انعام اللہ قادری رضوی، جناب محمد طلحہ صاحب کراچی، جناب محمد شکیل گجر صاحب۔ محمد حسنین قادری۔

## فہرست

## عرض فقیر

حضرت سیدنا الشیخ عبدالقادر الجیلانی رضی اللہ عنہ کے خطبات جو کہ "مجلس" کے نام سے موسوم ہیں، ان میں خاص طور پر امراء وسلاطین سے خطاب ہے، ان کی بداعمالیوں، ریاکاریوں، اور ظلم وزیادتی پر ان کو ڈانٹا گیا ہے، یہ خطابات بہت بڑے اجتماعات سے کیئے گئے ہیں۔

اس مجموعہ کا نام "الفتح الربانی والفیض الرحمانی" ہے جو کہ حضرت الشیخ الجیلانی رضی اللہ عنہ کے نواسے نے جمع کیا ہے، اس میں مواعظ کی کل تعداد باسٹھ ہے، مواعظ کی مجالس ماہ شوال المکرّم (۵۴۵ھ) سے لیکر ماہ رجب المرجب (۵۴۶ھ) ایک سال پر محیط ہیں، ان میں سے گیارہ مجالس عشاء کے وقت اور اکاون مجالس صبح کے وقت منعقد ہوئیں، ان میں سے (۴۳) مجالس مدرسہ قادریہ بغداد شریف میں اور (۱۹) مجالس خانقاہ شریف میں منعقد ہوئیں۔

ان میں جتنی احادیث پاک تلاوت کی گئیں ان کو جمع کر کے ترجمہ، تحقیق اور تخریج کردی گئی ہے، ان میں کچھ احادیث ایسی ہیں جن کے حوالہ جات مجھے نہیں مل سکے، ان شاءاللہ تعالی جیسے ملے تو ان کو اگلے ایڈیشن میں شامل کردیا جائے گا۔

اور وہ احادیث جن کے کچھ الفاظ حضرت سیدی الشیخ عبدالقادر الجیلانی رضی اللہ عنہ نے اپنی زبان مبارک سے ادا کیئے تھے ان کو مکمل نقل کردیا ہے۔

اس کتاب کے آخر میں حضرت سید عبدالرزاق الجیلانی رضی اللہ عنہ کی جمع کردہ

''الاربعون الکیلانیۃ'' بھی ترجمہ وتحقیق اورتخریج کے ساتھ شامل کر دی ہے اوراس سارے مجموعے کا نام ''مشکوۃ الجیلانی'' رکھا ہے۔

اللہ تعالی کی بارگاہ میں عرض ہے کہ ہم سب کوحضرت سیدنا الشیخ عبدالقادر الجیلانی رضی اللہ عنہ کے فیوضات سے نوازے، اوراللہ تعالی ہمارے لئے ذریعہ نجات بنائے۔

فقیر ضیاء احمد قادری رضوی غفراللہ

## ابن آدم سے اللہ تعالیٰ کا خطاب

(۱) حَدَّثَنَا أَبِی، ثنا أَحْمَدُ بْنُ الْحَسَنِ الْبُغْدَادِیُّ، ثنا أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْحَسَنِ الْمَخْزُومِیُّ، ثنا عَبْدُ الرَّزَّاقِ، ثنا بَکَّارُ بْنُ عَبْدِ اللهِ، عَنْ وَهْبٍ، قَالَ :قَرَأْتُ فِی بَعْضِ الْکُتُبِ، فَوَجَدْتُ اللهَ تَعَالَی یَقُولُ :یَا ابْنَ آدَمَ، مَا أَنْصَفْتَنِی، تَذْکُرُنِی وَتَنْسَانِی، وَتَدْعُونِی وَتَفِرُّ مِنِّی، خَیْرِی إِلَیْکَ نَازِلٌ، وَشَرُّکَ إِلَیَّ صَاعِدٌ، وَلَا یَزَالُ مَلَکٌ کَرِیمٌ قَدْ نَزَلَ إِلَیْکَ مِنْ أَجْلِکَ، وَلَا یَزَالُ مَلَکٌ کَرِیمٌ قَدْ صَعِدَ إِلَیَّ مِنْکَ بِعَمَلٍ قَبِیحٍ، یَا ابْنَ آدَمَ، إِنَّ أَحَبَّ مَا تَکُونُ إِلَیَّ، وَأَقْرَبَ مَا تَکُونُ مِنِّی، إِذَا کُنْتَ رَاضِیًا بِمَا قَسَمْتُ لَکَ، وَأَبْغَضَ مَا تَکُونُ إِلَیَّ، وَأَبْعَدَ مَا تَکُونُ مِنِّی، إِذَا کُنْتَ سَاخِطًا لَاهِیًا عَمَّا قَسَمْتُ لَکَ، یَا ابْنَ آدَمَ، أَطِعْنِی فِیمَا أَمَرْتُکَ، وَلَا تُعَلِّمْنِی بِمَا یُصْلِحُکَ، إِنِّی عَالِمٌ بِخَلْقِی، وَأَنَا أُکْرِمُ مَنْ أَکْرَمَنِی، وَأُهِینُ مَنْ هَانَ عَلَیْهِ أَمْرِی، وَلَسْتُ بِنَاظِرٍ فِی حَقِّ عَبْدِی حَتَّی یَنْظُرَ عَبْدِی فِی حَقِّی.

### ترجمہ سند حدیث قدسی

مجھے میرے والد ماجد نے بیان کیا، ہمیں احمد بن الحسن البغدادی نے بیان کیا، ہمیں احمد بن محمد بن الحسن المخزومی نے بیان کیا، ہمیں عبدالرزاق نے بیان کیا، ہمیں بکار بن عبداللہ نے حضرت سیدنا ابن وہب سے بیان کیا، وہ فرماتے ہیں کہ:

### ترجمہ متن حدیث

میں نے ایک صحیفہ میں اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان پڑھا، اے ابن آدم! تو نے میرے ساتھ انصاف نہیں کیا، مجھے یاد کرتا ہے اور بھلا بھی دیتا ہے، مجھے پکارتا ہے اور مجھ سے دور بھی بھاگتا ہے، میری طرف سے تجھ پر بھلائیاں نازل ہوتی ہیں اور تیری طرف

سے مجھے برائی پہنچتی ہے، ہمیشہ ایک معزز فرشتہ تیری طرف اترتا ہے، مگر وہ تیری طرف سے برے اعمال لیکر میری طرف آتا ہے۔ اے ابن آدم! مجھے سب سے زیادہ محبوب اور میرا اقرب حاصل کرنے والا کام یہ ہے کہ تو اس تقسیم پر راضی رہ، جو میں نے تیرے حق میں کی ہے، میرے نزدیک سب سے زیادہ ناپسندیدہ اور مجھ سے دور کرنے والی بات یہ ہے کہ تو میری کی گئی تقسیم پر ناخوش ہو اور اس کو برا جانے، اے ابن آدم! میں نے تجھے جو حکم دیا ہے اس میں اطاعت کر، تو مجھے یہ نہ بتا کہ تیرے حق میں کیا بہتر ہے، میں اپنی مخلوق کو خوب جانتا ہوں جو میری تکریم کرتا ہے اس کو میں عزت دیتا ہوں اور جس پر میرا حکم گراں ہو میں اس کو ذلیل ورسوا کرتا ہوں، میرا بندہ جب تک میرے حق کی رعایت نہیں کرتا میں بھی اس کے حق کی طرف نظر نہیں فرماتا۔(۱)

## دل کا فساد

( ۲: )حدَّثنا عَبدانُ، عثمانَ بنِ أبی شیبةَ، ثنا جَریرٌ، عن منصور ، عن الشعبیِّ، عن النعمانِ بنِ بَشیرٍ، قال :سَمْعُ أُذُنِ مِنْ ( رسولِ اللهِ صلى الله عليه وسلم يقولُ :إِنَّ فِی الرَّجُلِ مُضغَةً؛ إِذَا صَلَحَتْ صَلَحَ جَسَدُهُ، وَإِذَا سَقِمَتْ سَقِمَ لَهَا سَائِرُ جَسَدِهِ .

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں بیان کیا عبدان نے، انہوں نے عثمان بن ابی شیبہ سے، ہمیں بیان کیا جریر نے ،انہوں نے منصور سے انہوں نے شعبی سے انہوں نے حضرت سیدنا نعمان بن بشیر رضی اللہ عنہ سے وہ فرماتے ہیں کہ:

### ترجمہ متن حدیث

میرے کانوں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: انسان کے جسم

میں ایک گوشت کا ٹکڑا ہے جب یہ سنور جائے تو سارا جسم سنور جاتا ہے۔ اور جب یہ بگڑ جاتا ہے تو سارا بدن بگڑ جاتا ہے۔ خبردار! گوشت کا ٹکڑا وہ دل ہے۔ (۲)

## مردِ مومن کی نگاہ کا عالم

(۳) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ قَالَ: حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ أَبِي الطَّيِّبِ قَالَ: حَدَّثَنَا مُصْعَبُ بْنُ سَلَّامٍ، عَنْ عَمْرِو بْنِ قَيْسٍ، عَنْ عَطِيَّةَ، عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الخُدْرِيِّ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: اتَّقُوا فِرَاسَةَ المُؤْمِنِ فَإِنَّهُ يَنْظُرُ بِنُورِ اللَّهِ، ثُمَّ قَرَأَ: (إِنَّ فِي ذَلِكَ لَآيَاتٍ لِلْمُتَوَسِّمِينَ) "هَذَا حَدِيثٌ غَرِيبٌ، إِنَّمَا نَعْرِفُهُ مِنْ هَذَا الوَجْهِ وَقَدْ رُوِيَ عَنْ بَعْضِ أَهْلِ العِلْمِ فِي تَفْسِيرِ هَذِهِ الآيَةِ: (إِنَّ فِي ذَلِكَ لَآيَاتٍ لِلْمُتَوَسِّمِينَ) قَالَ: لِلْمُتَفَرِّسِينَ.

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ، وَإِسْنَادُهُ حَسَنٌ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں بیان کیا محمد بن اسماعیل نے انہوں نے کہا کہ ہمیں بیان کیا احمد بن ابی الطیب نے، انہوں نے کہا کہ ہمیں بیان کیا مصعب بن سلام نے، انہوں نے حضرت عمر و بن قیس سے انہوں نے عطیہ سے انہوں نے عطیہ العوفی سے وہ حضرت سیدنا سعید الخدری رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں

### ترجمہ متن حدیث

کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: مومن کی فراست سے ڈرو کیونکہ وہ اللہ تعالی کے نور سے دیکھتا ہے، پھر رسول اللہ ﷺ نے یہ آیت مبارکہ تلاوت فرمائی

(إِنَّ فِي ذَلِكَ لَآيَاتٍ لِلْمُتَوَسِّمِينَ) ترجمہ: بے شک اس میں اہل

فراست کے لئے نشانیاں ہیں۔
اس روایت کو امام ابوحنیفہ اور امام ترمذی رضی اللہ عنہما نے روایت کیا ہے۔)
امام طبرانی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اس حدیث مبارک کو حسن قرار دیا ہے۔

## ابدال کے قلوب

(۴) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ الْحَسَنِ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ السَّرِيِّ الْقَنْطَرِيُّ، حَدَّثَنَا قَيْسُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ بْنِ قَيْسٍ السَّامِرِيُّ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحِيمِ بْنُ يَحْيَى الْأَرْمَنِيُّ، حَدَّثَنَا عُثْمَانُ بْنُ عُمَارَةَ، حَدَّثَنَا الْمُعَافَى بْنُ عِمْرَانَ، عَنْ سُفْيَانَ الثَّوْرِيِّ، عَنْ مَنْصُورٍ، عَنْ إِبْرَاهِيمَ، عَنِ الْأَسْوَدِ، عَنْ عَبْدِ اللهِ، قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ لِلَّهِ عَزَّ وَجَلَّ فِي الْخَلْقِ ثَلَاثَمِائَةٍ قُلُوبُهُمْ عَلَى قَلْبِ آدَمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ ,وَلِلَّهِ تَعَالَى فِي الْخَلْقِ أَرْبَعُونَ قُلُوبُهُمْ عَلَى قَلْبِ مُوسَى عَلَيْهِ السَّلَامُ ,وَلِلَّهِ تَعَالَى فِي الْخَلْقِ سَبْعَةٌ قُلُوبُهُمْ عَلَى قَلْبِ إِبْرَاهِيمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ ,وَلِلَّهِ تَعَالَى فِي الْخَلْقِ خَمْسَةٌ قُلُوبُهُمْ عَلَى قَلْبِ جِبْرِيلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ ,وَلِلَّهِ تَعَالَى فِي الْخَلْقِ ثَلَاثَةٌ قُلُوبُهُمْ عَلَى قَلْبِ مِيكَائِيلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ ,وَلِلَّهِ تَعَالَى فِي الْخَلْقِ وَاحِدٌ قَلْبُهُ عَلَى قَلْبِ إِسْرَافِيلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ ,فَإِذَا مَاتَ الْوَاحِدُ أَبْدَلَ اللهُ عَزَّ وَجَلَّ مَكَانَهُ مِنَ الثَّلَاثَةِ ,وَإِذَا مَاتَ مِنَ الثَّلَاثَةِ أَبْدَلَ اللهُ تَعَالَى مَكَانَهُ مِنَ الْخَمْسَةِ ,وَإِذَا مَاتَ مِنَ الْخَمْسَةِ أَبْدَلَ اللهُ تَعَالَى مَكَانَهُ مِنَ السَّبْعَةِ ,وَإِذَا مَاتَ مِنَ السَّبْعَةِ أَبْدَلَ اللهُ تَعَالَى مَكَانَهُ مِنَ الْأَرْبَعِينَ , وَإِذَا مَاتَ مِنَ الْأَرْبَعِينَ أَبْدَلَ اللهُ تَعَالَى مَكَانَهُ مِنَ الثَّلَاثِمِائَةِ ,وَإِذَا مَاتَ مِنَ الثَّلَاثِمِائَةِ أَبْدَلَ اللهُ تَعَالَى مَكَانَهُ مِنَ الْعَامَّةِ .فَبِهِمْ يُحْيِي

وَيُمِيتُ ,وَيُمْطِرُ وَيُنبِتُ ,وَيَدْفَعُ الْبَلاءَ .قِيلَ لِعَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُودٍ :كَيفَ بِهِم يُحيِي وَيُمِيتُ؟ قَالَ :لِأَنَّهُم يَسأَلُونَ اللهَ عَزَّ وَجَلَّ إِكْثَارَ الْأُمَمِ فَيَكْثُرُونَ ,وَيَدْعُونَ عَلَى الْجَبابِرَةِ فَيُقصَمُون وَيَستَسْقُونَ فَيُسقَوْنَ ,وَيَسأَلُونَ فَتُنبِتُ لَهُمُ الْأَرْضُ ,وَيَدْعُونَ فَيَدْفَعُ بِهِمْ أَنوَاعَ الْبَلاءِ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں محمد بن احمد بن الحسن نے بیان کیا، ہمیں محمد بن السری القنطری نے بیان کیا، ہمیں قیس بن ابراہیم بن قیس السامری نے بیان کیا، ہمیں عبدالرحیم بن یحیی الارمنی نے بیان کیا، ہمیں عثمان بن عمارۃ نے بیان کیا، ہمیں المعافی بن عمران نے بیان کیا، ہمیں سفیان ثوری نے منصور سے انہوں نے ابراہیم سے، انہوں نے الاسود سے، انہوں نے حضرت سیدنا عبداللہ رضی اللہ عنہ سے:

## ترجمہ متن حدیث

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بے شک مخلوق میں اللہ تعالی کے تین سو آدمی ایسے ہیں کہ جن کے دل حضرت آدم علیہ السلام کے دل کی مانند ہیں اور مخلوق میں اللہ تعالی کے چالیس بندے ایسے ہیں کہ جن کے دل حضرت موسی علیہ السلام کے دل کی مانند ہیں، اور مخلوق میں اللہ تعالی کے سات آدمی ایسے ہیں کہ جن کے دل حضرت ابراہیم علیہ السلام کے دل کی مانند ہیں، اور مخلوق میں اللہ تعالی کے پانچ بندے ایسے ہیں کہ جن کے دل حضرت جبرائیل علیہ السلام کے دل کی مانند ہیں، اور مخلوق میں اللہ تعالی کے تین آدمی ایسے ہیں کہ جن کے دل حضرت میکائیل علیہ السلام کے دل کی مانند ہیں، مخلوق میں اللہ تعالی کا ایک بندہ ایسا ہے کہ جس کا دل حضرت اسرافیل علیہ السلام کے دل کی مانند ہے

،جب وہ اکیلا آدمی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالی اس کی جگہ تین آدمیوں میں سے کسی ایک کو لے آتا ہے، جب تین آدمیوں میں سے کوئی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالی اس کی جگہ پانچ آدمیوں میں سے کسی کو لے آتا ہے ،جب پانچ آدمیوں میں سے کوئی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالی اس کی جگہ سات آدمیوں میں سے کسی کو لے آتا ہے ،اور جب سات آدمیوں میں سے کوئی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالی اس کی جگہ چالیس آدمیوں میں سے کسی کو لے آتا ہے، جب چالیس آدمیوں میں سے کوئی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالی اس کی جگہ تین سو آدمیوں میں سے کسی کو لے آتا ہے اور جب تین سو آدمیوں میں سے کوئی فوت ہوتا ہے تو اللہ تعالی عامۃ الناس میں سے کسی کو لے آتا ہے، پس اللہ تعالی انہیں کے ذریعے کسی کو مارتا ہے اور کسی کو زندگی دیتا ہے ،اور انہیں کی وجہ سے سبزہ اگاتا ہے،اور آزمائشوں کو دور کرتا ہے، حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے سوال کیا گیا اللہ تعالی کس طرح ان کے ذریعے مارتا اور زندہ کرتا ہے؟ انہوں نے فرمایا: کیونکہ وہ اللہ تعالی سے امتوں کی کثرت کی دعا مانگتے ہیں،تو وہ کثیر ہوجاتی ہیں (یہ ان کے ذریعے زندہ کرنا ہے) وہ ظالم اور جابر لوگوں کے خلاف دعا کرتے ہیں تو اللہ تعالی کے اذن سے وہ ہلاک ہوجاتے ہیں (یہ ان کے ذریعے مارنا ہے) وہ بارش کی دعا کرتے ہیں تو اللہ تعالی ان پر بارش برسا دیتا ہے، وہ اللہ تعالی سے دعا کرتے ہیں تو زمین ان کے لئے غلہ اگاتی ہے،اور وہ دعا کرتے ہیں تو اللہ تعالی جملہ بلاؤں اور آزمائشوں کو دور فرماتا ہے۔(۴)

## علماء کرام کا مقام

(۵)حَدَّثَنَا نَصرُ بْنُ عَلِيٍّ الْجَهْضَمِيُّ قَالَ :حَدَّثَنا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ دَاوُدَ، عَنْ عَاصِمِ بْنِ رَجَاءِ بْنِ حَيْوَةَ، عَنْ دَاوُدَ بْنِ جَمِيلٍ، عَنْ كَثِيرِ بْنِ قَيْسٍ، قَالَ :كُنتُ جَالِسًا عِنْدَ أَبِي الدَّرْدَاءِ فِي مَسْجِدِ دِمَشْقَ،

فَأَتَاهُ رَجُلٌ، فَقَالَ :يَا أَبَا الدَّرْدَاءِ، أَتَيْتُکَ مِنَ الْمَدِينَةِ، مَدِينَةِ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ؛ لِحَدِيثٍ بَلَغَنِي أَنَّکَ تُحَدِّثُ بِهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :قَالَ :فَمَا جَاءَ بِکَ تِجَارَةٌ؟ قَالَ : لَا، قَالَ :وَلَا جَاءَ بِکَ غَيْرُهُ؟ قَالَ :لَا، قَالَ :فَإِنِّي سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ :مَنْ سَلَکَ طَرِيقًا يَلْتَمِسُ فِيهِ عِلْمًا، سَهَّلَ اللَّهُ لَهُ طَرِيقًا إِلَى الْجَنَّةِ، وَإِنَّ الْمَلَائِكَةَ لَتَضَعُ أَجْنِحَتَهَا رِضًا لِطَالِبِ الْعِلْمِ، وَإِنَّ طَالِبَ الْعِلْمِ يَسْتَغْفِرُ لَهُ مَنْ فِي السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ، حَتَّى الْحِيتَانِ فِي الْمَاءِ، وَإِنَّ فَضْلَ الْعَالِمِ عَلَى الْعَابِدِ كَفَضْلِ الْقَمَرِ عَلَى سَائِرِ الْكَوَاكِبِ، إِنَّ الْعُلَمَاءَ وَرَثَةُ الْأَنْبِيَاءِ، إِنَّ الْأَنْبِيَاءَ لَمْ يُوَرِّثُوا دِينَارًا وَلَا دِرْهَمًا، إِنَّمَا وَرَّثُوا الْعِلْمَ، فَمَنْ أَخَذَهُ أَخَذَ بِحَظٍّ وَافِرٍ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں بیان کیا نصر بن علی الجہضمی نے، انہوں نے کہا: ہمیں بیان کیا عبداللہ داوٗد نے، انہوں نے عاصم بن رجاء بن حیوۃ سے، انہوں نے داوٗد بن جمیل سے، انہوں نے کثیر بن قیس سے، انہوں نے فرمایا:

## ترجمہ متن حدیث

میں دمشق کی جامع مسجد میں حضرت سیدنا ابو درداء رضی اللہ عنہ کی خدمت میں حاضر تھا، ایک شخص ان کے پاس آیا، اور اس نے کہا: اے ابو درداء! میں رسول اللہ ﷺ کے شہر مبارک مدینہ منورہ سے آیا ہوں، مجھے یہ اطلاع ملی ہے آپ رسول اللہ ﷺ کی حدیث بیان کرتے ہوتا کہ میں آپ سے وہ حدیث سنوں۔ حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ نے ان سے سوال کیا: آپ یہاں تجارت کے لئے تو نہیں آئے؟

انہوں نے کہا: نہیں۔ تجارت کے علاوہ کوئی اور کام ہو؟ تو انہوں نے کہا: کہ نہیں اس کے علاوہ کوئی کام نہیں، میں بس یہاں رسول اللہ ﷺ کی حدیث شریف سننے آیا ہوں ۔تو حضرت سیدنا ابودرداء رضی اللہ عنہ نے فرمایا: میں نے خود رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ کریم آقا ﷺ نے فرمایا: جو شخص ایسے راستے پر چلا کہ وہ علم حاصل کرے تو اللہ تعالیٰ اس کے لئے جنت کا راستہ آسان کردیتا ہے۔ اور بے شک فرشتے طالب علم کی خوشنودی کے لئے اس کے لئے اپنے پر بچھاتے ہیں۔ آسمانوں اور زمینوں میں جو کچھ بھی ہے یہاں تک کہ پانی میں مچھلیاں اس کے لئے بخشش کی دعا کرتی ہیں۔ عالم کی فضیلت عابد پر ایسے ہے جیسے چاند کی فضیلت ستاروں پر۔ اور یقیناً علماء انبیاء کرام علیھم السلام کے وارث ہیں اور بے شک انبیاء کرام علیھم السلام درہم و دینار کا وارث نہیں بناتے وہ اپنے علم کا وارث بناتے ہیں، پس جس نے علم حاصل کرلیا اس نے انبیاء کرام علیھم السلام کی وراثت سے وافر حصہ حاصل کرلیا۔ (۵)

## رب تعالیٰ کی نافرمانی ہی حقیقی موت ہے

(٦) قال الله تعالى لموسى عليه السلام فيما أوحى إليه :يا موسى، إن أول من مات من خلقي إبليس لعنه الله لأنه عصاني، وإني أعد من عصاني في الموتى.

### ترجمہ متن حدیث

اللہ تعالیٰ نے حضرت سیدنا موسیٰ علیہ السلام کی طرف وحی فرمائی: میری مخلوق میں سب سے پہلے مرنے والا ابلیس ہے، اس لئے کہ اس نے میری نافرمانی کی تو میں نے مردوں میں کر دیا (یعنی اس کا ایمان فوت ہوگیا) بے شک جو بھی میری نافرمانی کرتا ہے میں اسے مردوں میں کر دیتا ہوں۔ (٦)

## اگر دعویٰ محبت ہے تو امتحان کے لئے تیار ہو جاؤ

(۷) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحِيمِ، ثنا أَحْمَدُ بْنُ عِيسَى الْمِصْرِيُّ، ثنا ضِمَامُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ، حَدَّثَنِي يَزِيدُ بْنُ أَبِي حَبِيبٍ، وَمُوسَى بْنُ وَرْدَانَ، عَنْ كَعْبِ بْنِ عُجْرَةَ قَالَ :أَتَيْتُ النَّبِيَّ -صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ -فَرَأَيْتُهُ مُتَغَيِّرًا، فَقُلْتُ :بِأَبِي أَنْتَ، مَا لِي أَرَاكَ مُتَغَيِّرًا؟! قَالَ " :مَا دَخَلَ جَوْفِي مَا يَدْخُلُ جَوْفَ ذَاتِ كَبِدٍ مُنْذُ ثَلَاثٍ قَالَ: فَذَهَبْتُ فَإِذَا يَهُودِيٌّ يَسْقِي إِبِلًا لَهُ، فَسَقَيْتُ لَهُ عَلَى كُلِّ دَلْوٍ بِتَمْرَةٍ، فَجَمَعْتُ تَمْرًا، فَأَتَيْتُ بِهِ النَّبِيَّ -صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ -فَقَالَ: مِنْ أَيْنَ لَكَ يَا كَعْبُ؟: فَأَخْبَرْتُهُ، فَقَالَ النَّبِيُّ -صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ " :-أَتُحِبُّنِي يَا كَعْبُ؟ ."قُلْتُ :بِأَبِي أَنْتَ، نَعَمْ .قَالَ :إِنَّ الْفَقْرَ أَسْرَعُ إِلَى مَنْ يُحِبُّنِي مِنَ السَّيْلِ إِلَى مَعَادِنِهِ، وَإِنَّهُ سَيُصِيبُكَ بَلَاءٌ فَأَعِدَّ لَهُ تَجْفَافًا ."قَالَ :فَفَقَدَهُ النَّبِيُّ -صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ -فَقَالَ " :مَا فَعَلَ كَعْبٌ؟ ."قَالُوا :مَرِيضٌ، فَخَرَجَ يَمْشِي حَتَّى دَخَلَ عَلَيْهِ فَقَالَ " :أَبْشِرْ يَا كَعْبُ ."فَقَالَتْ أُمُّهُ :هَنِيئًا لَكَ الْجَنَّةُ يَا كَعْبُ، فَقَالَ النَّبِيُّ -صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِوَسَلَّمَ :-مَنْ هَذِهِ الْمُتَأَلِّيَةُ عَلَى اللَّهِ؟ ."قُلْتُ :هِيَ أُمِّي يَا رَسُولَ اللَّهِ .قَالَ " :وَمَا يُدْرِيكِ يَا أُمَّ كَعْبٍ؟ لَعَلَّ كَعْبًا قَالَ مَا لَا يَنْفَعُهُ، وَمَنَعَ مَا لَا يُغْنِيهِ

رَوَاهُ الطَّبَرَانِيُّ فِي الْأَوْسَطِ، وَإِسْنَادُهُ جَيِّدٌ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں بیان کیا محمد بن عبدالرحیم نے، ہمیں بیان کیا احمد بن عیسی المصر ی نے، ہمیں بیان کیا ضمام بن اسماعیل نے، مجھے بیان کیا یزید بن ابی حبیب اور موسی بن

وردان نے، انہوں نے حضرت سیدنا کعب بن عجرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ وہ فرماتے ہیں:

## ترجمہ متن حدیث

میں ایک دن رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا تو میں نے دیکھا کہ رسول اللہ ﷺ کے چہرہ مبارک کا رنگ بدلا ہوا ہے، میں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان ہوں کیا بات ہے کہ مجھے آپ (ﷺ) کا رنگ مبارک بدلا ہوا نظر آرہا ہے؟ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تین دن سے میرے پیٹ میں کوئی چیز نہیں گئی جو کسی بھی جاندار کے پیٹ میں جاسکتی ہے۔ یہ سنتے ہی میں وہاں سے اٹھ کر چلا گیا، تو میں نے دیکھا کہ ایک یہودی کنویں سے پانی نکال کر اپنے اونٹوں کو پلانا چاہتا ہے۔ میں نے ایک ڈول کے بدلے میں ایک کھجور مزدوری پر اس کے اونٹوں کو پانی پلانا شروع کر دیا، بالآخر کچھ کھجوریں جمع ہو گئیں جو میں نے لاکر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں پیش کر دیں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے کعب! یہ کہاں سے لائے ہو؟ تو میں نے سارا واقعہ عرض کر دیا۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے کعب! کیا تم کو مجھ سے محبت ہے؟ میں نے عرض کیا: جی ہاں یارسول اللہ (ﷺ)! میرے ماں باپ آپ (ﷺ) پر قربان ہوں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو بھی شخص مجھ سے محبت کرتا ہے فقر اس کی طرف اس سے بھی زیادہ تیزی سے آتا ہے جتنا سیلاب اونچائی سے ڈھلوان کی طرف آتا ہے۔ اب تم پر اللہ تعالی کی طرف سے آزمائش آئے گی اس کے لئے ڈھال تیار کرلو۔ اس کے بعد میں بیمار ہو گیا، تو جب رسول اللہ ﷺ نے مجھے چند دن نہ دیکھا تو صحابہ کرام رضی اللہ عنھم سے استفسار فرمایا: کہ وہ کیوں نہیں آرہا؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنھم نے عرض کیا: یارسول اللہ (ﷺ)! وہ بیمار ہے۔ یہ سن کر رسول اللہ ﷺ پیدل چل کر میرے گھر تشریف لے آئے، اور فرمایا: اے

کعب ! تمھیں بشارت ہو! میری والدہ نے کہا: اے کعب ! تمھیں جنت میں جانا مبارک ہو۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: یہ اللہ تعالی پر قسم کھانے والی کون ہے؟ تو میں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! یہ میری والدہ ہیں۔ تو کریم آقا ﷺ نے فرمایا: اے ام کعب ! تم کو کیا معلوم ؟ شاید کعب نے کوئی بے فائدہ بات کہی ہو اور مانگنے والے ضرورت مند کو ایسی چیز نہ دی ہو جس کی خود کعب کو ضرورت نہ ہو۔ (۷)

## اللہ تعالی کی قسم مجھے آپ سے محبت ہے

(۸) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ نَبْهَانَ بْنِ صَفْوَانَ الثَّقَفِيُّ الْبَصْرِيُّ، قَال :حَدَّثَنَا رَوْحُ بْنُ أَسْلَمَ، قَالَ :حَدَّثَنَا شَدَّادٌ أَبُو طَلْحَةَ الرَّاسِبِيُّ، عَنْ أَبِي الْوَازِعِ، عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ مُغَفَّلٍ، قَالَ :قَالَ رَجُلٌ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :يَا رَسُولَ اللهِ وَاللَّهِ إِنِّي لَأُحِبُّكَ .فَقَالَ لَهُ :انْظُرْ مَاذَا تَقُولُ، قَالَ :وَاللَّهِ إِنِّي لَأُحِبُّكَ، ثَلَاثَ مَرَّاتٍ، فَقَالَ :إِنْ كُنْتَ تُحِبُّنِي فَأَعِدَّ لِلْفَقْرِ تِجْفَافًا، فَإِنَّ الْفَقْرَ أَسْرَعُ إِلَى مَنْ يُحِبُّنِي مِنَ السَّيْلِ إِلَى مُنْتَهَاهُ.

رواه الترمذي، وقال :(حَدِيثٌ حَسَنٌ).

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں محمد بن عمرو بن نبہان بن صفوان الثقفی البصری نے بیان کیا، انہوں نے فرمایا: ہمیں روح بن اسلم نے بیان کیا، انہوں نے کہ ہمیں شداد ابوطلحہ الراسبی نے بیان کیا، انہوں نے ابوالوزاع سے انہوں نے عبداللہ بن مغفل رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ

### ترجمہ متن حدیث

ایک شخص رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کرنے لگا: یا رسول اللہ ﷺ! مجھے آپ سے محبت ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: غور کرو کیا کہہ رہے ہو؟ اس نے پھر عرض کی: اللہ تعالیٰ کی قسم مجھے آپ (ﷺ) سے محبت ہے اور اس نے یہ بات تین بار کہی۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جو بھی شخص مجھ سے محبت کرتا ہے فقر اس کی طرف اس سے بھی زیادہ تیزی سے آتا ہے جتنا سیلاب اونچائی سے ڈھلوان کی طرف آتا ہے۔

امام ترمذی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے فرمایا: یہ حدیث حسن ہے۔ (۸)

## اہل قرآن کی برکت

(۸) وَرُوِیَ عَنْ أَنَسٍ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: إِنَّ اللّٰهَ يَقُولُ إِنِّي لَأَهُمُّ بِعَذَابِ أَهْلِ الْأَرْضِ فَإِذَا نَظَرْتُ إِلَى عُمَّارِ بُيُوتِي وَإِلَى الْمُتَحَابِّينَ فِيَّ وَإِلَى الْمُتَهَجِّدِينَ وَالْمُسْتَغْفِرِينَ بِالْأَسْحَارِ صَرَفْتُ عَنْهُمُ الْعَذَابَ بِهِمْ.

## روایت ثانی

عَنْ مَالِک بن دِينَار رَضِيَ الله عَنهُ قَالَ يَقُول الله تَعَالَى إِنِّي لأهم بِعَذَاب أهل الْأَرْض فَإِذا نظرت إِلَى جلساء الْقُرْآن وعمار الْمَسَاجِد وولدان الْإِسْلَام يسكن غَضَبِي.

### ترجمہ روایت اول

حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: میں جب اہل زمین کو عذاب دینے کا ارادہ فرماتا ہوں پھر جب مساجد کو آباد کرنے والوں اور میری خاطر محبت کرنے

والوں اور تہجد گزار اور سحری کے وقت استغفار کرنے والوں کو دیکھتا ہوں تو ان کی برکت سے عذاب کو پھیر دیتا ہوں۔

ترجمہ روایت ثانی

حضرت سیدنا مالک بن دینار رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ تعالی فرماتا ہے: بے شک میں جب بھی اہل زمین کو عذاب دینے کا ارادہ فرماتا ہوں تو جب قرآن پڑھنے والوں اور مساجد کو آباد کرنے والوں اور مسلمانوں کے بچوں کو دیکھتا ہوں تو میرا جلال جمال میں بدل جاتا ہے۔(۲)

## رب تعالی کا قرب کب حاصل ہوتا ہے؟

(۹)وَحَدَّثَنَا هَارُونُ بْنُ مَعْرُوفٍ، وَعَمْرُو بْنُ سَوَّادٍ، قَالَا :حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ وَهْبٍ، عَنْ عَمْرِو بْنِ الْحَارِثِ، عَنْ عُمَارَةَ بْنِ غَزِيَّةَ، عَنْ سُمَيٍّ مَوْلَى أَبِي بَكْرٍ، أَنَّهُ سَمِعَ أَبَا صَالِحٍ ذَكْوَانَ يُحَدِّثُ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ :أَقْرَبُ مَا يَكُونُ الْعَبْدُ مِنْ رَبِّهِ، وَهُوَ سَاجِدٌ، فَأَكْثِرُوا الدُّعَاءَ.

ترجمہ سند حدیث

اور ہمیں ہارون بن معروف، اور عمرو بن سواد نے بیان کیا، وہ دونوں فرماتے ہیں کہ ہمیں عبد اللہ بن وہب نے بیان کیا، انہوں نے عمرو بن حارث سے، انہوں نے عمارہ بن غزیہ سے انہوں سمی سے جو حضرت سیدنا ابوبکر رضی اللہ عنہ کے غلام ہیں انہوں نے ابوصالح ذکوان سے سنا، وہ حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ سے بیان کرتے ہیں، حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بندہ اپنے رب تعالیٰ کے زیادہ قریب اس وقت ہوتا ہے جب وہ حالت سجدہ میں ہو۔ پس تم حالت سجدہ میں کثرت کے ساتھ دعا کرو۔ (۹)

## رسول اللہ ﷺ زیادہ یہ دعا کرتے تھے

(۱۰) حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ، حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَارِثِ، عَنْ عَبْدِ الْعَزِيزِ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ: كَانَ أَكْثَرُ دُعَاءِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: اللَّهُمَّ رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً، وَفِي الآخِرَةِ حَسَنَةً، وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں مسدد نے بیان کیا، ہمیں عبدالوارث نے، انہوں نے عبدالعزیز سے انہوں نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے

### ترجمہ متن حدیث

وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ اکثر یہ دعا کیا کرتے تھے

﴿ اللَّهُمَّ رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً، وَفِي الآخِرَةِ حَسَنَةً، وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ﴾

ترجمہ: اے اللہ! ہمارے پالنے والے ہمیں دنیا میں بھی بھلائی عطا فرما اور آخرت میں بھی بھلائی عطا فرما اور ہمیں جہنم کے عذاب سے بچا۔ (۱۰)

## ذاکر کا ہمنشین کون؟

(۱۱) أَخْبَرَنَا أَبُو عَبْدِ اللهِ الْحَافِظُ، وَأَبُو سَعِيدِ بْنُ أَبِي عَمْرٍو قَالَا: حدثنا أَبُو الْعَبَّاسِ مُحَمَّدُ بْنُ يَعْقُوبَ، حدثنا أُسَيْدُ بْنُ عَاصِمٍ، حدثنا

الْحُسَيْنُ بْنُ حَفْصٍ، عَنْ سُفْيَانَ، عَنْ عَطَاءِ بْنِ أَبِي مَرْوَانَ أَبِي مُصْعَبٍ الْأَسْلَمِيِّ قَالَ :حَدَّثَنِي أَبِي، عَنْ كَعْبٍ قَالَ :قَالَ مُوسَى عَلَيْهِ السَّلَامُ :يَا رَبِّ أَقَرِيبٌ أَنْتَ فَأُنَاجِيكَ أَمْ بَعِيدٌ فَأُنَادِيكَ؟ فَقَالَ لَهُ :يَا مُوسَى، أَنَا جَلِيسُ مَنْ ذَكَرَنِي فَقَالَ :إِنِّي أَكُونُ عَلَى حَالٍ أُجِلُّكَ عَنْهَا قَالَ :مَا هِيَ يَا مُوسَى؟ قَالَ :عِنْدَ الْغَائِطِ وَالْجَنَابَةِ قَالَ :اذْكُرْنِي عَلَى كُلِّ حَالٍ .

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں خبر دی ابو عبداللہ الحافظ اور ابو سعید بن ابی عمر نے ، وہ کہتے ہیں کہ ہمیں بیان کیا ابوالعباس محمد بن یعقوب ، ہمیں بیان کی اسید بن عاصم نے ، ہمیں بیان کیا الحسین بن حفص نے ، انہوں نے سفیان سے ، انہوں نے عطا بن ابی مروان ابی مصعب الاسلمی سے ، انہوں نے کہا مجھے میرے والد ماجد نے بیان کیا، انہوں نے حضرت کعب الاحبار رضی اللہ عنہ سے روایت کیا:

## ترجمہ متن حدیث

حضرت موسی علیہ السلام نے اللہ تعالی کی بارگاہ میں عرض کیا: اے میرے رب ! کیا تو میرے قریب ہے لھذا میں تیرے ساتھ سرگوشی کروں ۔ یا تو مجھ سے بعید ہے تو میں تجھے زور زور سے پکاروں ۔ اللہ تعالی نے فرمایا: اے موسی ! میں اس کا ہمنشین ہوں جو بھی میرا ذکر کرتا ہے ۔ حضرت سیدنا موسی علیہ السلام نے عرض کی: یا اللہ ! میں کبھی ایسی حالت پر ہوتا ہوں کہ میں تیرا ذکر کرنے سے عظیم اور جلیل تر جانتا ہوں ۔ اللہ تعالی نے فرمایا: وہ کیا ہے؟ حضرت سیدنا موسی علیہ السلام نے عرض کی: جب میں بے وضو ہوتا ہوں قضائے حاجت کے بعد یا پھر جب جنابت کی حالت میں ہوتا ہوں ۔ اللہ تعالی نے فرمایا: آپ مجھے ہر حال میں یاد کیا کریں ۔ (١١)

## علم کا مغز عمل ہے

(۱۲)قال رسول اللہ ﷺ یَھتِف العلم بِالعَمَلِ فَإِذا أَجابَہُ وَإِلَّا ارتحل ترتحل برکتہ وتبقی حجتہ ترتحل شفاعتہ لک من مولاہ وینقطع دخولہ علیک فی حوائجک ارتحل لبہ وبقی فشوراً فان لب العلم لایصحَ.

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: علم عمل کو آواز دیتا ہے، اگر عمل سن لے تو بہتر وگرنہ علم بھی چلا جاتا ہے۔ اس کی برکت اٹھ جاتی ہے، عالم کی محنت دھری رہ جاتی ہے، تیرے علم کا اللہ تعالی سے شفاعت کرنے کا حق چلا جاتا ہے، ضرورت اور حاجت کے وقت اس کا تیرے پاس آنا موقوف ہو جاتا ہے، یعنی علم کا مغز رخصت ہو جاتا ہے اس کا پوست (چھلکا) رہ جاتا ہے، اس لئے کہ علم کا مغز و جوہر عمل ہے۔(۱۲)

میرے پاس جو کتب ہیں ان میں مجھے یہ حدیث پاک نہیں ملی، کچھ کتب میں یہ وضاحت ہے کہ یہ رسول اللہ ﷺ کا فرمان شریف ہے۔

علامہ رشید رضا مصری نے لکھا ہے کہ

عن الإمام علی -کرم الله وجهه -أنه قال :(يهتف العلم بالعمل، فإن أجابه وإلا

ارتحل) ، وقد أخذ الإمام هذا الأثر من مفهوم الحديث)

ترجمہ: حضرت سیدنا مولا امام علی رضی اللہ عنہ نے حدیث شریف سے یہ مفہوم اخذ کیا ہے۔(۲)

اس سے معلوم ہوا کہ حقیقت میں رسول اللہ ﷺ کا فرمان شریف ہے اور بعض

جگہ جو حضرت سیدنا مولا علی رضی اللہ عنہ اور حضرت سیدنا سفیان ثوری رضی اللہ عنہ اور علامہ ابن قیم جوزیہ نے بعض مشائخ کی طرف منسوب کیا ہے ان سب نے رسول اللہ ﷺ کا فرمان بیان کیا ہے۔

## یہی روایت مولا علی رضی اللہ عنہ کی طرف بھی منسوب ہے

الحافظ البغدادیّ أنا أبُو الفرج عبد الوهّاب بالنّسب المذكور إلى أكينة قال سمعت أبي يقول كذلك إلى عليّ بن أبي طالب قال يهتف العلم بالعمل فإذا أجابهُ وإلّا ارتحل.(۳)

## امام غزالی کا قول

اور یہی حدیث پاک حضرت سیدنا سفیان الثوری کی طرف منسوب کی گئی ہے

وقال سفيان الثورى رحمه الله يهتف العلم بالعمل فإن أجابه وإلا ارتحل.(۴)

## محدث ابن قیم جوزی کا قول

ومن كلام بعض السّلف يهتف العلم بالعمل فان اجابه حل والا ارتحل.(۵)

## اللہ تعالیٰ کا محبوب کون؟

(۱۳) حدّثنا محمّدُ بنُ الفضلِ السّقطيُّ، ثنا إسحاقُ بنُ كعبٍ، ثنا موسى بنُ عميرٍ، عنِ الحكمِ، عن إبراهيم، عن علقمة، عن عبدِ اللهِ قال :قال رسولُ اللهِ صلّى اللهُ عليهِ وسلّم :الخلقُ كلُّهم عيالُ اللهِ، فأحبُّ الخلقِ إلى اللهِ أنفعُهم لعيالِهِ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں محمد بن الفضل السقطی نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں اسحاق بن کعب نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں موسی بن عمیر نے، انہوں نے الحکم سے، انہوں نے ابراہیم سے، انہوں نے علقمہ سے، انہوں نے حضرت سیدنا عبداللہ رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث بیان کی کہ وہ فرماتے ہیں:

## ترجمہ متن حدث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: لوگ اللہ تعالی کے عیال (یعنی کنبہ) ہیں اور لوگوں میں اللہ تعالی کا سب سے بڑا محبوب وہ ہے جو اللہ تعالی کے عیال کو سب سے زیادہ نفع پہنچائے۔ (۱۳)

## مزا تو آخرت کی زندگی کا ہے

(۱۴) حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ مُحَمَّدٍ، حَدَّثَنَا مُعَاوِيَةُ بْنُ عَمْرٍو، حَدَّثَنَا أَبُو إِسْحَاقَ، عَنْ حُمَيْدٍ، قَالَ :سَمِعْتُ أَنَسًا رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ، يَقُولُ: خَرَجَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى الخَنْدَقِ، فَإِذَا المُهَاجِرُونَ وَالأَنْصَارُ يَحْفِرُونَ فِي غَدَاةٍ بَارِدَةٍ، فَلَمْ يَكُنْ لَهُمْ عَبِيدٌ يَعْمَلُونَ ذَلِكَ لَهُمْ، فَلَمَّا رَأَى مَا بِهِمْ مِنَ النَّصَبِ وَالجُوعِ، قَالَ: اللَّهُمَّ إِنَّ العَيْشَ عَيْشُ الآخِرَهْ، فَاغْفِرْ لِلْأَنْصَارِ وَالمُهَاجِرَهْ، فَقَالُوا مُجِيبِينَ لَهُ:

نَحْنُ الَّذِينَ بَايَعُوا مُحَمَّدَا ...عَلَى الجِهَادِ مَا بَقِينَا أَبَدَا.

إسناده صحيح

## ترجمہ سند حدیث

ہم سے عبداللہ بن محمد نے یہ حدیث بیان کی، ہم سے معاویہ بن عمر نے یہ

حدیث بیان کی، ہم سے ابواسحاق نے، انہوں نے حمید سے، انہوں نے کہا: میں نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سنا۔

## ترجمہ متن حدیث

وہ فرماتے تھے کہ غزوہ خندق کے شروع ہونے سے کچھ وقت پہلے جب خندق کی کھدائی ہورہی تھی، تو رسول اللہ ﷺ میدان جنگ کی طرف تشریف لائے، آپ ﷺ نے دیکھا کہ مہاجرین وانصار سخت سردی میں صبح ہی صبح خندق کھودنے میں مصروف ہیں، ان کے پاس غلام بھی نہیں تھے، جو ان کی اس کھدائی میں مدد کرتے۔ کریم آقا ﷺ نے ان کی اس تھکن اور بھوک کو دیکھا تو آپ ﷺ نے اللہ تعالی کی بارگاہ میں دعا کی: اے اللہ! زندگی تو بس آخرت کی زندگی ہے، پس مہاجرین وانصار کی مغفرت فرما۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنھم نے رسول اللہ ﷺ کو جواباً عرض کیا: ہم وہ ہیں جنہوں نے محمد ﷺ کے ہاتھ پر اس وقت تک جہاد کرنے کا عہد کر رکھا ہے جب تک ہماری جان میں جان باقی ہے۔ اس کی اسناد صحیح ہے۔ (۱۴)

## اللہ تعالی سے کیا چیز طلب کی جائے؟

**(۱۵) قال رسول اللہ ﷺ: من جملة عقوبات اللہ تعالی لعبدہ طلب مالم یقسم له .**

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بندے کا اللہ تعالی سے ایسی چیز طلب کرنا جو اس کی قسمت میں نہیں لکھی گئی یہ بھی اللہ تعالی کے عذابوں میں سے ایک عذاب ہے۔

یہ روایت مجھے نہیں مل سکی۔ (۱۵)

## ہر خیر کو غنیمت جانو

(١٦) اخبَرَكُمْ أَبُو عُمَرَ بْنُ حَيَوَيْهِ، وَأَبُو بَكْرٍ الْوَرَّاقُ قَالَا :أَخْبَرَنَا يَحْيَى قَالَ :حَدَّثَنَا الْحُسَيْنُ قَالَ :أَخْبَرَنَا ابْنُ الْمُبَارَكِ قَالَ :أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي مَرْيَمَ الْغَسَّانِيُّ قَالَ :حَدَّثَنَا حَكِيمُ بْنُ عُمَيْرٍ، أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ :مَنْ فُتِحَ لَهُ بَابٌ مِنَ الْخَيْرِ فَلْيَنْتَهِزْهُ، فَإِنَّهُ لَا يَدْرِي مَتَى يُغْلَقُ عَنْهُ.

### ترجمہ سند حدیث

تم کو خبر دی ابوعمر بن حیویہ اور ابوبکر الوراق نے ،انہوں نے فرمایا: ہمیں خبر دی یحیی نے ،انہوں نے کہا: ہمیں یہ حدیث بیان کی الحسین نے ،انہوں نے کہا: ہمیں حضرت عبداللہ بن مبارک نے خبر دی ،انہوں نے فرمایا: ہم کو ابوبکر بن ابی مریم الغسانی نے خبر دی ،انہوں نے کہا: حکیم بن عمیر رضی اللہ عنہ نے ہم کو یہ حدیث بیان کی:

### ترجمہ متن حدیث

کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس کے لئے بھلائی کا دروازہ کھولا جائے اس کو چاہئے کہ اس کو غنیمت جانے ،کیونکہ اسے نہیں معلوم کہ وہ دروازہ اس پر کب بند کر دیا جائے۔(١٦)

## دنیا آخرت کی کھیتی ہے

(١٧) قال رسول الله ﷺ الدنیا مزرعة الآخرة فمن ذرع خیراً حصد غبطة ومن ذرع شراً حصد ندامة .

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: دنیا آخری کی کھیتی ہے، جس نے بھلائی کاشت کی وہ بھلائی پائے گا اور اس کے لئے باعث مسرت ہوگا۔ جو برائی بوئے گا تو وہ شخص وہاں ندامت اٹھائے گا۔

وقال السخاوی لم اقف علیه .

امام سخاوی رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے فرمایا: مجھے اس روایت پر واقفیت نہیں ہوئی۔ (۱۷)

## تقدیر کا بیان

(۱۸) أَخْبَرَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ عُمَرَ الْمُعَدِّلُ، أبنا أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ زِيَادٍ الْعَنَزِيُّ، ثنا مُحَمَّدُ بْنُ سُلَيْمَانَ يَعْنِي الْوَاسِطِيَّ، ثنا حَفْصُ بْنُ عُمَرَ الْأَيْلِيُّ، ثنا مِسْعَرٌ، عَنِ الْمُنْبَعِثِ الْأَثْرَمِ، قَالَ: سَمِعْتُ كُرْدُوسًا، قَالَ :سَمِعْتُ عَبْدَ اللَّهِ بْنَ مَسْعُودٍ، يَقُولُ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ :جَفَّ الْقَلَمُ بِالشَّقِيِّ وَالسَّعِيدِ، وَفُرِغَ مِنْ أَرْبَعٍ :مِنَ الْخُلُقِ وَالْخَلْقِ، وَالْأَجَلِ، وَالرِّزْقِ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابو محمد عبدالرحمٰن بن عمر المعدل نے خبری، ہمیں احمد بن محمد بن زیادہ العنزی نے بتایا، ہمیں محمد بن سلیمان یعنی الواسطی نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں حفص بن عمر الایلی نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں مسعر نے، انہوں نے المنبعث الاثرم سے، انہوں نے کہا: میں نے سنا کردوس سے، انہوں نے کہا میں نے سنا حضرت سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے وہ فرماتے ہیں:

### ترجمہ متن حدیث

میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: قلم خشک ہوگیا شقی (بد بخت) اور سعید (نیک بخت) کا معاملہ لکھ کر۔ اور چار چیزیں اس نے لکھیں، ہر ایک مخلوق کے خلق اور تخلیق اور موت کی مدت اور رزق کو لکھ کر قلم فارغ ہوگیا۔ (۱۸)

## نکاح کے لئے دین دار خاتون کا انتخاب کرنا چاہیے

(۱۹) حَدَّثَنَا زُهَيْرُ بْنُ حَرْبٍ، وَمُحَمَّدُ بْنُ الْمُثَنَّى، وَعُبَيْدُ اللهِ بْنُ سَعِيدٍ، قَالُوا: حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ، عَنْ عُبَيْدِ اللهِ، أَخْبَرَنِي سَعِيدُ بْنُ أَبِي سَعِيدٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، قَالَ: تُنْكَحُ الْمَرْأَةُ لِأَرْبَعٍ: لِمَالِهَا، وَلِحَسَبِهَا، وَلِجَمَالِهَا، وَلِدِينِهَا، فَاظْفَرْ بِذَاتِ الدِّينِ تَرِبَتْ يَدَاكَ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں زہیر بن حرب اور محمد بن المثنی اور عبید اللہ بن سعید نے یہ حدیث بیان کی ،ہمیں یحیی بن سعید نے عبید اللہ سے یہ حدیث بیان کی، مجھے سعید بن ابی سعید نے خبر دی انہوں نے اپنے والد ماجد سے یہ حدیث روایت کی، انہوں نے حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث روایت کی، حضرت سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: عورت کے ساتھ نکاح اس کے مال، حسب ونسب اور اس کے حسن و جمال اور اس کے دین کی وجہ سے کیا جاتا ہے لھذا تمھارے لئے لازم ہے کہ تم دیندار خاتون سے نکاح کرنا، تیرے ہاتھ خاک آلود ہوں۔ (۱۹)

## خوشی چہرے پر اور غم دل میں ہونا چاہئے

(۲۰)قال رسول الله ﷺ بشر المومن فی وجهه وحزنه فی قلبه .

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: مومن کی خوشی اس کے چہرے پر چمک رہی ہوتی ہے جبکہ غم اس کے دل میں پوشیدہ ہوتا ہے۔(۱۹)

## ان الفاظ میں یہ روایت ملی ہے

(۲۱)حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ أَحْمَدَ، قَالَ :ثنا الْفَضْلُ بْنُ أَحْمَدَ الْأَصْبَهَانِيُّ، قَالَ :ثنا إِسْمَاعِيلُ بْنُ عَمْرٍو الْبَجَلِيُّ، قَالَ :ثنا عَبْدُ السَّلَامِ بْنُ حَرْبٍ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي وَائِلٍ، عَنْ حُذَيْفَةَ، رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :بُكَاءُ الْمُؤْمِنِ فِي قَلْبِهِ، وَبُكَاءُ الْمُنَافِقِ مِنْ هَامَتِهِ.

ترجمہ سند حدیث

ہمیں سلیمان بن احمد نے یہ حدیث بیان کی ، انہوں نے کہا: ہمیں الفضل بن احمد الاصبہانی نے یہ حدیث بیان کی ، انہوں نے کہا: ہمیں اسماعیل بن عمرو البجلی نے یہ حدیث بیان کی ، انہوں نے کہا: ہمیں عبد السلام بن حرب نے یہ حدیث بیان کی ، انہوں نے الاعمش سے ، انہوں نے حضرت ابووائل رضی اللہ عنہ سے انہوں نے حضرت سیدنا ابوحذیفہ رضی اللہ عنہ سے، انہوں نے فرمایا:

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: مومن کا رونا دل میں ہوتا ہے اور منافق کا رونا چہرے سے ہوتا ہے۔(۲۱)

## مومن کو کب راحت ملتی ہے؟

(۲۲)قال رسول الله ﷺ: لاَ رَاحَةَ لِلْمُؤْمِنِ دُونَ لِقَاءِ رَبِّهِ وكيع في الزهد عن ابن مسعود موقوفاً.

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: وصل الٰہی کے سوا مومن کو راحت نہیں۔

اس ''روایت'' کو وکیع نے اپنی کتاب ''الزہد'' میں حضرت سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے موقوفاً روایت کیا ہے۔(۲۲)(۱)

## امام العجلونی کا قول

:أورده في "الفردوس "عن أبي هريرة مرفوعًا،

ترجمہ: صاحب مسند الفردوس نے اپنی کتاب میں اسی روایت کو حضرت سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مرفوعاً روایت کیا ہے۔(۲)

## امام سخاوی رحمۃ اللہ تعالی علیہ کا کلام

حَدِيث :لا رَاحَة لِلْمُؤْمِنِ دُونَ لِقَاءِ رَبِّهِ، وكيع في الزهد عن ابن مسعود من قوله، ورفعه بعضهم، واستشهد له بحديث عائشة :من أحب لقاء الله أحب الله لقاءه.

ترجمہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: وصل الٰہی کے سوا مومن کو راحت نہیں۔ اس ''روایت'' کو وکیع نے اپنی کتاب ''الزہد'' میں حضرت سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے موقوفاً روایت کیا ہے۔ اور بعض نے اس روایت کو مرفوعاً بھی روایت کیا ہے، اور اس حدیث سے بھی استشہاد کیا ہے جو حضرت سیدتنا ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے روایت کی ہے ﴿جو اللہ تعالی کی ملاقات کو پسند کرتا ہے اللہ

تعالیٰ بھی اس کی ملاقات پسند کرتا ہے۔(۳)

## اپنی حاجات لوگوں میں بیان نہ کرو

(۲۳)حَدَّثَنَا فَارُوقُ الْخَطَّابِيُّ، ثنا أَبِی خَالِدٍ عَبْدُ الْعَزِيزِ بْنُ مُعَاوِيَةَ الْقُرَشِيُّ، وَأَبُو مُسْلِمٍ الْكَشِّيُّ قَالَا :ثنا سَعِيدُ بْنُ سَلَّامٍ الْعَطَّارُ، ثنا ثَوْرُ بْنُ يَزِيدَ، عَنْ خَالِدِ بْنِ مَعْدَانَ، عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :اسْتَعِينُوا عَلَى حَوَائِجِكُمْ بِالْكِتْمَانِ، فَإِنَّ كُلَّ ذِي نِعْمَةٍ مَحْسُودٍ .

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں فاروق الخطابی نے یہ حدیث بیان کی ، ہمیں ابوخالد عبدالعزیز بن معاویہ القرشی اورابو مسلم الکشی نے یہ حدیث بیان کی ،انہوں نے کہا:ہمیں سعید بن سلام العطار نے یہ حدیث بیان کی ہے ،ہمیں ثور بن یزید نے یہ حدیث بیان کی ، انہوں نے حضرت خالد بن معدان رضی اللہ عنہ سے انہوں نے حضرت سیدنا معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث پاک روایت کی ہے،انہوں نے فرمایا:

### ترجمہ متن حدیث

کریم آقا ﷺ نے فرمایا: اپنی حاجتیں چھپا کر ان پر مدد چاہو۔کیونکہ ہر نعمت والے سے حسد کیا جاتا ہے۔(۲۳)

## مومن مومن کا بھائی ہوتا ہے

(۲۴)حَدَّثَنَا الرَّبِيعُ بْنُ سُلَيْمَانَ الْمُؤَذِّنُ، حَدَّثَنَا ابْنُ وَهْبٍ، عَنْ سُلَيْمَانَ يَعْنِي ابْنَ بِلَالٍ، عَنْ كَثِيرِ بْنِ زَيْدٍ، عَنِ الْوَلِيدِ بْنِ رَبَاحٍ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، عَنْ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ :الْمُؤْمِنُ

مِـرْ آةُ الْمُؤْمِنِ، وَالْمُؤْمِنُ أَخُو الْمُؤْمِنِ، يَكُفُّ عَلَيْهِ ضَيْعَتَهُ، وَيَحُوطُهُ مِنْ وَرَائِهِ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں الربیع بن سلیمان المؤذن نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں ابن وہب نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے سلیمان یعنی ابن بلال سے، انہوں نے کثیر بن زید سے، انہوں نے الولید بن رباح سے، انہوں نے حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث بیان کی۔ حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: مومن دوسرے مومن کے لئے آئینہ ہوتا ہے، جو مومن سے نقصان کو دور کرتا ہے اور اس کے موجود نہ ہونے کی صورت میں اس کی حفاظت کرتا ہے۔ (۲۴)

## اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو جاؤ

(۲۵) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ الْحَسَنِ، ثنا أَحْمَدُ بْنُ يُوسُفَ بْنِ الضَّحَّاكِ، ثنا يُوسُفُ بْنُ مُصَرِّفٍ، ثنا زَيْدُ بْنُ الْحُبَابِ، عَنْ جُنَيْدِ بْنِ الْعَلَاءِ بْنِ أَبِي وَهْرَةَ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ سَعِيدٍ، عَنْ إِسْمَاعِيلَ بْنِ عُبَيْدِ اللهِ، عَنْ أُمِّ الدَّرْدَاءِ، عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ، قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :تَفَرَّغُوا مِنْ هُمُومِ الدُّنْيَا مَا اسْتَطَعْتُمْ، فَإِنَّهُ مَنْ كَانَتِ الدُّنْيَا أَكْبَرَ هَمِّهِ أَفْشَى اللهُ عَلَيْهِ ضَيْعَتَهُ، وَجَعَلَ فَقْرَهُ بَيْنَ عَيْنَيْهِ، وَمَنْ كَانَتِ الْآخِرَةُ أَكْبَرَ هَمِّهِ جَمَعَ اللهُ تَعَالَى لَهُ أُمُورَهُ، وَجَعَلَ غِنَاهُ فِي قَلْبِهِ، وَمَا أَقْبَلَ عَبْدٌ بِقَلْبِهِ إِلَى اللهِ تَعَالَى إِلَّا جَعَلَ اللهُ

عَزَّ وَجَلَّ قُلُوبَ الْمُؤْمِنِينَ تَفِدُ عَلَيْهِ بِالْوِدِّ وَالرَّحْمَةِ، وَكَانَ اللهُ إِلَيْهِ بِكُلِّ خَيْرٍ أَسْرَعَ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں محمد بن احمد بن الحسن نے یہ حدیث بیان کی، احمد بن یوسف الضحاک نے یہ حدیث ہم سے بیان کی، ہمیں یوسف بن مصرف نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا کہ ہمیں زید بن الحباب نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے جنید بن العلاء سے، انہوں نے حضرت ابو وبرہ سے، انہوں نے محمد بن سعید سے، انہوں نے اسماعیل بن عبید اللہ سے، انہوں نے حضرت سیدتنا ام درداء رضی اللہ عنہا سے، انہوں نے حضرت سیدنا ابو درداء رضی اللہ عنہ سے روایت کیا، حضرت سیدنا ابو درداء رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جہاں تک ہو سکے دنیا کے غموں سے فراغت اختیار کرو کیونکہ جس شخص کی سب سے بڑی فکر دنیا کی فکر ہو، اللہ تعالی اس کے کام پھیلا دیتا ہے اور اسے فقر و فاقہ میں مبتلاء کر دیتا ہے، اور جس شخص کی سب سے بڑی فکر آخرت بن جائے اللہ تعالی اس کے کام سنوار دیتا ہے اور اس کے دل میں غنا (دنیا کی بے پرواہی) ڈال دیتا ہے، اور جو بندہ اپنے دل سے اللہ تعالی کی طرف متوجہ ہوتا ہے اللہ تعالی مومنین کے دلوں کو دوستی و محبت کے ساتھ اس کی طرف مائل کر دیتا ہے اور اس کو ہر طرح کی بھلائی پہنچانے میں جلدی فرماتا ہے۔ (۲۵)

## دنیا سے تین چیزیں پسندیدہ بنادی گئی ہیں

(۲٦) أَخْبَرَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ عَبْدُ اللهِ بْنُ يُوسُفَ، أنبأ أَبُو بَكْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْحُسَيْنِ بْنِ الْحَسَنِ الْقَطَّانُ، ثنا عَلِيُّ بْنُ الْحَسَنِ بْنِ أَبِي عِيسَى

الْهِلَالِيُّ، ثنا مُوسَى بْنُ إِسْمَاعِيلَ، ح وَأَخْبَرَنَا الْإِمَامُ أَبُو إِسْحَاقَ إِبْرَاهِيمُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ، أنبأ أَحْمَدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ بْنِ إِسْمَاعِيلَ، ثنا مُطَيَّنٌ، ثنا عَلِيُّ بْنُ الْجَعْدِ، قَالَا :ثنا سَلَّامٌ أَبُو الْمُنْذِرِ، عَنْ ثَابِتٍ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِک رَضِيَ اللهُ عَنْهُ أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ " :إِنَّمَا حُبِّبَ إِلَيَّ مِنْ دُنْيَاكُمُ النِّسَاءُ وَالطِّيبُ وَجُعِلَتْ قُرَّةُ عَيْنِي فِي الصَّلَاةِ "لَفْظُ حَدِيثِ عَلِيٍّ، وَفِي رِوَايَةِ مُوسَى قَالَ : قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى الله عَلَيْهِ وَسَلَّمَ "حُبِّبَ إِلَيَّ مِنَ الدُّنْيَا .

رَوَاهُ النَّسَائِيّ وَالْحَاكِم من حَدِيث أنس بِإِسْنَاد جيد

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں خبر دی ابومحمد عبداللہ بن یوسف نے ، ہمیں بتایا ابوبکر محمد بن الحسین بن الحسن القطان نے ، ہمیں یہ حدیث بیان کی علی بن الحسن بن ابی عیسی الہلالی نے ، ہمیں موسی بن اسماعیل نے یہ حدیث بیان کی ، اور خبر دی الامام ابواسحاق ابراہیم بن محمد بن ابراہیم نے ، ہمیں بتایا احمد بن ابراہیم بن اسماعیل نے ، ہمیں مطین نے یہ حدیث بیان کی ، ہمیں یہ حدیث علی بن الجعد نے بیان کی ، انہوں نے کہا: ہمیں سلام ابوالمنذ ر نے ثابت سے ، انہوں نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کی:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بے شک تمہاری دنیا میں سے میرے لئے تین چیزیں پسندیدہ بنادی گئیں ہیں : خواتین اور خشبو اور نماز میں میرے لئے آنکھوں کی ٹھنڈک رکھ دی گئی ہے ۔ حضرت سیدنا مولا علی رضی اللہ عنہ کی روایت میں بھی یہی الفاظ ہیں اور حضرت موسی رضی اللہ عنہ کی روایت میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: دنیا سے میری لئے پسندیدہ بنادی گئیں ہیں۔

اس روایت کو امام نسائی اور حاکم نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سند جید کے ساتھ نقل کیا ہے۔(۲۶)

## اللہ تعالی اپنے پیاروں کو عذاب نہیں دیتا

(۲۷)قال رسول الله ﷺ: ان الله تعالى لايعذب حبيبه ولكن قد يبتليه .

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: اللہ تعالی اپنے محبوب بندوں کو عذاب نہیں دیتا، لیکن کبھی آزمائش میں مبتلا کر دیتا ہے۔(۲۷)

نوٹ: مجھے یہ روایت نہیں ملی۔

## یہ روایت ملی ہے

(۲۸)حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ زَكَرِيَّا، نا أَزْهَرُ بْنُ مَرْوَانَ الرَّقَاشِيُّ، ثنا سَعِيدُ بْنُ رَاشِدٍ، نا سَعِيدٌ الْجُرَيْرِيُّ، عَنْ أَبِي الْعَلَاءِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ الشِّخِّيرِ، عَنْ أَبِيهِ قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :إِنَّ اللَّهَ لَيَبْتَلِي الْعَبْدَ لِيَنْظُرَ كَيْفَ يَعْمَلُ، فَإِنْ رَضِيَ بُورِكَ لَهُ، وَإِنْ لَمْ يَرْضَ لَمْ يُبَارَكْ لَهُ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں موسی بن زکریا نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں ازہر بن مروان الرقاشی نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں سعید بن راشد نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں سعید الجریری نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے ابی العلاء بن عبداللہ الشخیر سے، انہوں نے اپنے والد ماجد سے انہوں نے فرمایا:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: بے شک اللہ تعالی بندے کو امتحان میں مبتلاء کرتا ہے تاکہ اس کا امتحان لے کہ وہ کیا کرتا ہے، اگر وہ بندہ اللہ تعالی کی تقدیر پر راضی ہو تو اللہ تعالی اس کو برکت دیتا ہے اور اگر وہ اس پر راضی نہ ہو تو اللہ تعالی اس کو برکت نہیں دیتا۔

(۲۸)

## مومن پر بلا نازل ہونے کی وجہ

(۲۹) حَدَّثَنَا أَبُو مُوسَى إِسْحَاق بْنُ إِبْرَاهِيمَ الْهَرَوِيُّ .قَالَ :حَدَّثَنَا أَبُو عَبِيدَةَ عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ وَاصِلٍ، قَالَ :حدثنا مُحَمَّد بن أَبِي حُمَيْد، قال :حدثنا مُسْلِم بن أَبِي عَقِيْل، عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بن إِيَاس بن أَبِي فَاطِمَة، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ جَدِّهِ، قَالَ :كُنتُ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَالِسًا فَقَالَ :والَّذِى نَفْسُ مُحَمَّد بِيَدِهِ إِنَّ اللهَ لَيَبْتَلِي العَبْدَ الْمُؤْمِنَ، وَمَا يَبْتَلِيهِ إِلا لِكَرَامَتِهِ عَلَيْهِ، وَإِلا أَنَّهُ قَدْ أَنْزَلَهُ مَنْزِلَةً لا يَبْلُغُهَا بِشَيْءٍ مِنْ عَمَلِهِ دُونَ أَنْ يَنْزِلَ بِهِ مِنَ الْبَلَاءِ بَلَاءٌ يُبْلِغُهُ تِلْكَ الْمَنْزِلَة.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوموسی بن اسحاق ابن ابراہیم الہروی نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا: ہمیں ابوعبیدہ عبدالواحد بن واصل نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا: ہمیں یہ حدیث مسلم بن ابی عقیل نے بیان کی، انہوں نے عبداللہ بن ایاس بن ابی فاطمہ سے، انہوں نے اپنے والد سے، انہوں نے اپنے دادا سے، انہوں نے کہا:

## ترجمہ متن حدیث

میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر تھا تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: قسم اس ذات کی جس کے قبضہ و قدرت میں میری جان ہے، بے شک اللہ تعالی اپنے بندہ مومن کو مصیبت میں مبتلاء کرتا ہے، یہ ابتلاء صرف اس بندہ مومن کی اس عزت کی وجہ سے ہے جو اس کی اللہ تعالی کے ہاں ہے، اور اللہ تعالی اس پر مصیبت نازل نہ کرے تو وہ بندہ اس مقام کو نہیں پا سکتا، اللہ تعالی اس کو امتحان میں مبتلاء فرماتا ہے تو بندہ مومن اس کی برکت سے اس مقام خاص کو پالیتا ہے۔(۲۹)

## اللہ تعالی سے حیا کرو

(۳۰)قال رسول الله ﷺ:اذ ااغلق العبدُ ابوابه ،وارخی استاره ، واختفی من الخلق ، وخلابمعاصی الله عزوجل یقول الله عزوجل :یابن آدم ! جعلتنی اھون الناظرین الیک .؟

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب کوئی بندہ اپنے دروازے بند کرلیتا ہے ،اوران پر پردے ڈال لیتا ہے اور خلقت سے چھپ جاتا ہے اور اس تنہائی میں جب وہ اللہ تعالی کی نافرمانی کرتا ہے۔تو اللہ تعالی اس کو فرماتا ہے کہ: اے ابن آدم ! دیکھنے والوں میں سب سے ہلکا تم نے مجھے سمجھ رکھا ہے؟۔(۳۰)

نوٹ: یہ روایت مجھے نہیں مل سکی۔

## اس روایت کی ہم معنی روایت

(۳۱)رَوَاهُ جعفر بن الزبیر الشّامی :عَنِ الْقَاسِمِ،عَنِ أَبِی أُمَامَةَ أَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللَّهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَصَّی رَجُلًا فَقَالَ لَهُ :اسْتَحْیِ مِنَ اللَّهِ اسْتِحْیَاءَکَ مِنْ رَجُلَیْنِ مِنْ صَالِحِی عَشِیرَتِکَ لَا یُفَارِقَانِکَ .

وَيُرْوَى مِنْ وَجْهٍ آخرَ مُرْسَلًا .وَيُرْوَى عَنْ مُعَاذٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَصَّاهُ لَمَّا بَعَثَهُ إِلَى الْيَمَنِ، فَقَالَ :اسْتَحْيِ مِنَ اللَّهِ كَمَا تَسْتَحْيِي رَجُلًا ذَا هَيْبَةٍ مِنْ أَهْلِكَ .وَسُئِلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ كَشْفِ الْعَوْرَةِ خَالِيًا، فَقَالَ :اللَّهُ أَحَقُّ أَنْ يُسْتَحْيَا مِنْهُ . وَوَصَّى أَبُو الدَّرْدَاءِ رَجُلًا، فَقَالَ لَهُ :اعْبُدِ اللَّهَ كَأَنَّكَ تَرَاهُ.

## ترجمہ سند حدیث

اس کو جعفر بن الزبیر الشامی نے روایت کیا ہے ،انہوں نے القاسم سے روایت کیا ہے، انہوں نے حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے۔

## ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدنا ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ایک شخص کو وصیت کرتے ہوئے فرمایا: تو اللہ تعالی سے حیا کر جیسے تو اپنے قبیلہ کے نیک لوگوں سے حیا کرتا ہے۔اور یہی روایت دوسری وجہ سے بھی مرسلاً مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت سیدنا معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ کو جب یمن روانہ فرمایا تو ان کو وصیت فرمائی تو اللہ تعالی سے ایسے حیا کر جیسا کہ تو اپنے اہل میں ہیبت والے شخص سے حیا کرتا ہے۔

رسول اللہ ﷺ سے تنہائی میں بے لباس ہونے کے متعلق سوال کیا گیا تو کریم آقا ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالی زیادہ حق رکھتا ہے کہ اس سے حیا کیا جائے۔

حضرت سیدنا ابودرداء رضی اللہ عنہ نے ایک شخص کو وصیت کرتے ہوئے فرمایا: اللہ تعالی کی عبادت ایسے کرو جیسا کہ تم اس کو دیکھ رہے ہو۔(۳۱)

## تکلف سے بیزاری

(۳۲)قال رسول الله ﷺ: اناو الاتقیآء من امتی بر آء من التکلف

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میں اور میری امت کے متقی لوگ تکلف سے بیزار ہیں۔

یہ روایت مجھے نہیں مل سکی۔

## جھوٹ ایمان سے دور رکھنے والا ہے

(۳۳)أَخْبَرَنَا أَبُو زَكَرِيَّا بْنُ أَبِي إِسْحَاقَ الْمُزَكِّي ,أنبأ أَبُو عَبْدِ اللهِ بْنُ يَعْقُوبَ ,ثنا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الْوَهَّابِ ,أنبأ جَعْفَرُ بْنُ عَوْنٍ ,أنبأ إِسْمَاعِيلُ هُوَ ابْنُ أَبِي خَالِدٍ ,عَنْ قَيْسِ بْنِ أَبِي حَازِمٍ ,قَالَ :سَمِعْتُ أَبَا بَكْرٍ ,رَضِيَ اللهُ عَنْهُ يَقُولُ: إِيَّاكُمْ وَالْكَذِبَ ,فَإِنَّ الْكَذِبَ مُجَانِبٌ لِلْإِيمَانِ.

هَذَا مَوْقُوفٌ ,وَهُوَ الصَّحِيحُ ,وَقَدْ رُوِيَ مَرْفُوعًا.

ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوزکریابن ابی اسحاق المزکی نے خبر دی، ابوعبداللہ بن یعقوب نے بتایا، ہمیں محمد بن عبدالوہاب نے یہ حدیث شریف بیان کی، ہمیں جعفر بن عون نے بتایا، ہمیں اسماعیل جو ابوخالد کے بیٹے ہیں نے بتایا، انہوں نے قیس بن ابی حازم سے، انہوں نے کہا: میں نے حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے سنا۔

ترجمہ متن حدیث

جھوٹ سے اجتناب کرو کیونکہ یہ ایمان سے دور رکھنے والا ہے۔

یہ روایت موقوفاً روایت کی گئی ہے اور یہی صحیح ہے، اور اس روایت کو مرفوعاً بھی روایت

کیا گیا ہے۔(۳۳)

## حدیث مرفوع کی سند

ضیاء الدین المقدسی رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے مرفوع روایت کی سند بیان کی ہے اور اس کی سند کو ''صحیح'' قرار دیا ہے۔

(۳۳) أَخْبَرَنَا أَبُو الْمَجْدِ زَاهِرُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ حَامِدِ الثَّقَفِيّ بأصبهان أن سعيد ابن أَبِي الرَّجَاءِ الصَّيْرَفِيِّ أَخْبَرَهُمْ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أنا إِبْرَاهِيمُ بْنُ مَنْصُورٍ أنا مُحَمَّدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ بْنِ عَلِيٍّ أنا أَبُو يَعْلَى الْمَوْصِلِيُّ ثنا عبيد الله هُوَ ابْنُ مُعَاذٍ قثنا أَبِي فثنا شُعْبَةُ عَنِ الْحَكَمِ عَنْ قَيْسِ بْنِ أَبِي حَازِمٍ عَنْ أَبِي بَكْرٍ بِمِثْلِ ذَلِكَ لَا يَذْكُرُ النَّبِيَّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ:

وَقَدْ رَوَاهُ عمر بن عَلِيّ عَنْ إِسْمَاعِيل مَرْفُوعا (إِسْنَاده صَحِيح)(۳۳)

## برکت بزرگوں کے ساتھ ہے

(۳۴)حَدَّثَنَا أَبُو أَحْمَدَ حَمْزَةُ بْنُ الْعَبَّاسِ الْعَقَبِيُّ، بِبَغْدَادَ، ثنا عَبْدُ الْكَرِيمِ بْنُ الْهَيْثَمِ، ثنا نُعَيْمُ بْنُ حَمَّادٍ، وَأَخْبَرَنَا أَبُو الْعَبَّاسِ مُحَمَّدُ بْنُ أَحْمَدَ الْمَحْبُوبِيُّ، بِمَرْوَ، ثنا أَحْمَدُ بْنُ سَيَّارٍ، ثنا وَارِثُ بْنُ عُبَيْدِ اللَّهِ، قَالَا :ثنا عَبْدُ اللهِ بْنُ الْمُبَارَكِ، أَنْبَأَ خَالِدُ بْنُ مِهْرَانَ الْحَذَّاءُ، عَنْ عِكْرِمَةَ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :الْبَرَكَةُ مَعَ أَكَابِرِكُمْ .هَذَا حَدِيثٌ صَحِيحٌ عَلَى شَرْطِ الْبُخَارِيِّ وَلَمْ يُخَرِّجَاهُ .

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابواحمد حمزہ بن العباس العقبی نے بغداد شریف میں یہ حدیث بیان کی ، ہمیں عبدالکریم بن الہیثم نے یہ حدیث بیان کی ، ہمیں نعیم بن حماد نے یہ حدیث بیان کی ، ہمیں ابوالعباس محمد بن احمد المحبوبی نے ''مرو'' میں خبر دی ، ہمیں احمد بن سیار نے یہ حدیث بیان کی ، ہمیں وارث بن عبیداللہ نے یہ حدیث بیان کی ، انہوں نے کہا: ہمیں عبداللہ بن المبارک نے یہ حدیث بیان کی ، خالد بن مہران الحذاء نے خبر دی ، انہوں نے حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ سے اور انہوں نے حضرت سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: برکت تمھارے بڑوں کے ساتھ ہے۔

امام حاکم رحمۃ اللہ تعالی علیہ نے فرمایا: یہ حدیث شریف امام بخاری رحمۃ اللہ تعالی علیہ کی شرائط کے مطابق ہے لیکن انہوں نے اس کی تخریج نہیں کی ہے۔ (۳۴)

## مخلوق کے نگہبان کون؟

(۳۵) قال رسول اللہ ﷺ: یقول اللہ تعالی : یوم القیامۃ للانبیاء والعلماء انتم کنتم رعاۃ الخلق فماصنعتم فی رعایاکم ویقول للملوک والاغنیاء انتم کنتم خزان کنوزی ھل واصلتم الفقرآء وربیتم الایتام واخرجتم منھاحقی الذی کتبتہ علیکم .

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالی قیامت کے دن انبیاء کرام علیہم السلام اور علماء کرام سے فرمائے گا: تم مخلوق کے نگہبان تھے، تم نے اپنی رعایا کے ساتھ کیا کیا؟

اور بادشاہوں اور امیروں سے فرمائے گا: تم میرے خزانوں کے خازن تھے، کیا تم نے محتاجوں کے حقوق ادا کئے؟ اور کیا تم نے یتیموں کی پرورش کی؟ اور تم نے میرا حق (یعنی زکوۃ) نکالا تھا جو میں نے تم پر فرض کیا تھا؟ (۳۵)

## مدعی کے ذمہ گواہ لازم اور منکر پر قسم

(٣٦) اَخبرنا أَبو الْحَسَنِ عَلِيُّ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عَبْدَانَ ,أنبأ أَحْمَدُ بْنُ عُبَيْدِ الصَّفَّارُ ,ثنا جَعْفَرُ بْنُ مُحَمَّدِ الْفِرْيَابِيُّ ,ثنا الْحَسَنُ بْنُ سَهْلٍ ,ثنا عَبْدُ اللهِ بْنُ إِدْرِيسَ ,ثنا ابْنُ جُرَيْجٍ ,وَعُثْمَانُ بْنُ الْأَسْوَدِ , عَنِ ابْنِ أَبِي مُلَيْكَةَ، قَالَ :كُنتُ قَاضِيًا لِابْنِ الزُّبَيْرِ عَلَى الطَّائِفِ , فَذَكَرَ قِصَّةَ الْمَرْأَتَيْنِ ,قَالَ :فَكَتَبْتُ إِلَى ابْنِ عَبَّاسٍ ,فَكَتَبَ ابْنُ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللهُ عَنهُمَا أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ : لَوْ يُعْطَى النَّاسُ بِدَعْوَاهُمْ لَادَّعَى رِجَالٌ أَمْوَالَ قَوْمٍ وَدِمَاءَ هُمْ , وَلَكِنَّ الْبَيِّنَةَ عَلَى الْمُدَّعِي ,وَالْيَمِينَ عَلَى مَنْ أَنْكَرَ وَذَكَرَ الْحَدِيثَ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالحسن علی بن احمد بن عبدان نے خبر دی، احمد بن عبید الصفار نے بتایا، جعفر بن محمد الفریابی نے ہمیں یہ حدیث بیان کی ،ہمیں الحسن بن سہل نے یہ حدیث بیان کی ،ہمیں عبداللہ بن ادریس نے یہ حدیث بیان کی ،ہمیں جریج اور عثمان نے ابی ملیکہ سے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا: میں حضرت سیدنا عبداللہ زبیر رضی اللہ عنہ کی طرف سے طائف کا قاضی تھا، پھر انہوں نے دو عورتوں کا قصہ بیان کیا، فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما کو خط لکھا، تو حضرت سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے مجھے جوابی خط لکھا: تو انہوں نے فرمایا:

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اگر لوگوں کو محض دعوی کی وجہ سے کچھ حاصل ہو جاتا تو ایک قوم دوسری قوم پر اپنے مال وخون کا دعوی کرتی۔ لیکن یاد رکھو! مدعی پر گواہ لانے لازم ہیں اور انکار کرنے والے پر قسم کھانا لازم ہے۔ (۳۶)

## زبان دراز منافق کا خوف

(۳۷) حَدَّثَنَا يَزِيدُ، أَخْبَرَنَا دَيْلَمُ بْنُ غَزْوَانَ الْعَبْدِيُّ، حَدَّثَنَا مَيْمُونٌ الْكُرْدِيُّ، عَنْ أَبِي عُثْمَانَ النَّهْدِيِّ، قَالَ: إِنِّي لَجَالِسٌ تَحْتَ مِنْبَرِ عُمَرَ وَهُوَ يَخْطُبُ النَّاسَ، فَقَالَ فِي خُطْبَتِهِ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ ﴿: إِنَّ أَخْوَفَ مَا أَخَافُ عَلَى هَذِهِ الْأُمَّةِ كُلُّ مُنَافِقٍ عَلِيمِ اللِّسَانِ. ﴾

ترجمہ سند حدیث

ہمیں یزید نے یہ حدیث شریف بیان کی، ہمیں دیلم بن غزان العبدی نے خبر دی، میمون الکردی نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے ابوعثمان النہدی سے روایت کی، انہوں نے کہا: میں حضرت سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے منبر کے نیچے بیٹھا ہوا تھا، آپ رضی اللہ عنہ نے اپنے خطبہ میں فرمایا:

ترجمہ متن حدیث

کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: خود مجھے بھی خوف ہے، میں امت پر خوف کرتا ہوں، زبان دراز منافق سے۔ (۳۷)

## غیبت کرنے والے کا روزہ

(۳۸) حَدَّثَنَا وَكِيعٌ، عَنِ الرَّبِيعِ، عَنْ يَزِيدَ بْنِ أَبَانَ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ:

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: ﴿مَا صَامَ مَنْ ظَلَّ يَأْكُلُ لُحُومَ النَّاسِ.﴾

ترجمہ متن حدیث

ہمیں وکیع نے ربیع سے انہوں نے یزید بن ابان سے انہوں نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث بیان کی، وہ فرماتے ہیں:

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اس شخص نے روزہ ہی نہیں رکھا جو حالت روزہ میں لوگوں کا گوشت کھاتا رہے (لوگوں کے گوشت کھانے سے مراد لوگوں کی غیبت کرنا ہے)۔(۳۸)

## علماء سو کے لئے سخت ترین عذاب

(۳۹)قال رسول الله ﷺ: ویل للجاهل مرةً وللعالم سبع مرات.

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جاہل کے لئے ایک دوزخ ہے اور عالم کے لئے سات دوزخ ہیں۔(۳۹)

یہ روایت مجھے نہیں مل سکی۔

## یہ روایت ملی ہے

(۴۰)حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ جَعْفَرٍ النَّسَائِيُّ، وَأَبُو سَعِيدٍ عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ حَسَكَا الْقَاضِي النَّيْسَابُورِيُّ قَالَا: ثنا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدَةَ الْقَاضِي الْبَغْدَادِيُّ، ثنا إِبْرَاهِيمُ بْنُ سَعِيدٍ الْجَوْهَرِيُّ، ثنا قَيْسٌ، عَنِ

الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي وَائِلٍ، عَنْ حُذَيْفَةَ، رَضِيَ اللهُ تَعَالَى عَنْهُ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: وَيْلٌ لِمَنْ لا يَعْلَمُ، وَوَيْلٌ لِمَنْ عَلِمَ ثُمَّ لا يَعْمَلُ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں احمد بن جعفر النسائی اور ابوسعید عبدالرحمٰن بن محمد بن حسکا القاضی النیشابوری نے یہ حدیث شریف بیان کی ، انہوں نے فرمایا: کہ ہمیں محمد بن عبدة القاضی البغدادی نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا: ہمیں ابراہیم بن سعید الجوہری نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا ہمیں قیس نے انہوں نے الاعمش سے، انہوں نے ابووائل سے، انہوں نے حضرت سیدنا حذیفہ رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث شریف بیان کی، حضرت سیدنا حذیفہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ہلاکت ہے اس کے لئے جو علم حاصل نہیں کرتا اور ہلاکت ہے اس کے لئے جو حاصل تو کرے مگر عمل نہ کرے۔(۴۰)

## اپنے رب تعالیٰ کے ساتھ تعلق جوڑو

(۴۱) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ نُمَيْرٍ قَالَ: حَدَّثَنَا الْوَلِيدُ بْنُ بُكَيْرٍ أَبُو خَبَّابٍ قَالَ: حَدَّثَنِي عَبْدُ اللَّهِ بْنُ مُحَمَّدٍ الْعَدَوِيُّ، عَنْ عَلِيِّ بْنِ زَيْدٍ، عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ، قَالَ: خَطَبَنَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ: يَا أَيُّهَا النَّاسُ تُوبُوا إِلَى اللَّهِ قَبْلَ أَنْ تَمُوتُوا، وَبَادِرُوا بِالْأَعْمَالِ الصَّالِحَةِ قَبْلَ أَنْ تُشْغَلُوا، وَصِلُوا الَّذِي بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ رَبِّكُمْ بِكَثْرَةِ ذِكْرِكُمْ لَهُ، وَكَثْرَةِ

الصَّدَقَةِ فِی السِّرِّ وَالْعَلَانِيَةِ، تُرْزَقُوا وَتُنْصَرُوا وَتُجْبَرُوا، وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ قَدِ افْتَرَضَ عَلَيْكُمُ الْجُمُعَةَ فِی مَقَامِی هَذَا، فِی يَوْمِی هَذَا، فِی شَهْرِی هَذَا، مِنْ عَامِی هَذَا إِلَى يَوْمِ الْقِيَامَةِ، فَمَنْ تَرَكَهَا فِی حَيَاتِی أَوْ بَعْدِی، وَلَهُ إِمَامٌ عَادِلٌ أَوْ جَائِرٌ، اسْتِخْفَافًا بِهَا، أَوْ جُحُودًا لَهَا، فَلَا جَمَعَ اللَّهُ لَهُ شَمْلَهُ، وَلَا بَارَكَ لَهُ فِی أَمْرِهِ، أَلَا وَلَا صَلَاةَ لَهُ، وَلَا زَكَاةَ لَهُ، وَلَا حَجَّ لَهُ، وَلَا صَوْمَ لَهُ، وَلَا بِرَّ لَهُ حَتَّى يَتُوبَ، فَمَنْ تَابَ تَابَ اللَّهُ عَلَيْهِ، أَلَا لَا تَؤُمَّنَّ امْرَأَةٌ رَجُلًا، وَلَا يَؤُمَّ أَعْرَابِیٌّ مُهَاجِرًا، وَلَا يَؤُمَّ فَاجِرٌ مُؤْمِنًا، إِلَّا أَنْ يَقْهَرَهُ بِسُلْطَانٍ، يَخَافُ سَيْفَهُ وَسَوْطَهُ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں یہ حدیث شریف محمد بن عبداللہ بن نمیر نے بیان کی ، انہوں نے کہا: ہمیں یہ حدیث شریف الولید بن بکیر ابوخباب نے بیان کی،انہوں نے کہا: مجھے عبداللہ بن محمد العدوی نے ،انہوں نے علی بن زید سے ،انہوں نے سعید بن مسیّب سے انہوں نے حضرت سیدنا جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کی ، حضرت سیدنا جابر بن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

## ترجمہ متن حدیث

کہ رسول اللہ ﷺ نے خطبہ ارشاد فرمایا: اور فرمایا: اے لوگو! اللہ تعالی کے دربار میں حاضر ہونے سے پہلے توبہ کرلو، اور جانے سے پہلے نیک اعمال میں جلدی کرو، کثرت سے ذکر کر کے اپنے اور اپنے رب تعالی کے درمیان تعلق پیدا کرو، اسی طرح ظاہر و باطن اور پوشیدہ طور پر صدقہ کرو تم کو رزق دیا جائے گا، تمھاری مدد بھی کی جائے گی، تمھارے نقصان کی تلافی کی جائے گی، اور جان لو! اللہ تعالی نے تم پر جمعہ

اس مقام، اس دن، اس مہینے میں فرض کیا ہے اور اس سال سے تا قیامت فرض ہے ،جس نے اسے میری زندگی میں یا میرے بعد چھوڑا حالانکہ اس کے لئے امام بھی موجود ہو چاہے وہ منصف ہو یا ظالم ہو اسے حقیر جانتے ہوئے یا اس کا انکار کرتے ہوئے تو اللہ تعالی اس کے ٹکڑے ٹکڑے کرے، اور اس کے کام میں برکت نہ کرے ۔خبردار نہ تو اس کی نماز ہے، نہ زکوۃ، نہ حج اور نہ روزہ اور نہ ہی کوئی نیکی حتی کہ وہ توبہ کرے تو اللہ تعالی اس کی توبہ قبول کر لیتا ہے۔

خبردار کوئی عورت مرد کی امامت نہ کرے، نہ کوئی اعرابی مہاجر کی، اور نہ کوئی فاسق مومن کی، ہاں کوڑے لگنے یا قتل ہونے کا خوف ہو تو معذوری ہے۔(۴۲)

## صبر کرنے والے فقراء کا مقام

(۴۲)قال رسول الله ﷺ: الفقر آء الصبّر جلسآء الرحمن يوم القيامة .

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: صبر کرنے والے فقراء قیامت کے دن رحمٰن عزوجل کے ہمنشین ہوں گے۔(۴۲)

یہ روایت نہیں مل سکی۔

## اس کے ہم معنی روایت

(۴۳)عن علی رضی الله عنه قال قال رسول الله ﷺ:الفقراء أصدقاء الله، والمرضى أحباء الله، فمن مات على التوبة فله الجنة فتوبوا ولا تيأسوا فإن باب التوبة مفتوح من قبل المغرب لا ينسد حتى تطلع الشمس منه، الحديث.

ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدنا مولا علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: فقیر اللہ تعالی کے دوست ہیں اور مریض اللہ تعالی کے پیارے ہیں، پس جو شخص توبہ پر فوت ہوا اس کے لئے جنت ہے۔ پس تم توبہ کرو اور اللہ تعالی کی رحمت سے مایوس نہ ہونا، کیونکہ توبہ کا دروازہ تب تک کھلا ہے جب تک مغرب سے سورج طلوع نہیں ہوتا۔ (۴۳)

## سب سے بڑے عارف باللہ

(۴۴) قال رسول الله ﷺ: أنا أعرفكم بالله ,وأخوفكم منه.

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میں تم سب سے زیادہ اللہ تعالی کی معرفت رکھنے والا اور تم سے زیادہ اللہ تعالی سے ڈرنے والا ہوں۔ (۴۴)

## انا اعلمکم باللہ

(۴۵) حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ سَلاَمٍ، قَالَ :أَخْبَرَنَا عَبْدَةُ، عَنْ هِشَامٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ عَائِشَةَ، قَالَتْ :كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَمَرَهُمْ، أَمَرَهُمْ مِنَ الأَعْمَالِ بِمَا يُطِيقُونَ، قَالُوا :إِنَّا لَسْنَا كَهَيْئَتِكَ يَا رَسُولَ اللَّهِ، إِنَّ اللَّهَ قَدْ غَفَرَ لَكَ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ، فَيَغْضَبُ حَتَّى يُعْرَفَ الغَضَبُ فِي وَجْهِهِ، ثُمَّ يَقُولُ :إِنَّ أَتْقَاكُمْ وَأَعْلَمَكُمْ بِاللَّهِ أَنَا.

ترجمہ سند حدیث

ہمیں محمد بن سلام نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا: ہمیں عبدۃ نے ہشام سے انہوں نے اپنے والد ماجد سے انہوں نے حضرت سیدتنا عائشہ رضی اللہ عنہا سے

روایت کیا ہے۔

### ترجمہ متن حدیث

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب بھی ہمیں اعمال میں سے کسی عمل کا حکم دیتے تو جس کی ہم کو طاقت ہوتی اسی کام کا حکم دیا کرتے، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یارسول اللہ (ﷺ) ہم آپ کی شخصیت کی طرح نہیں ہیں، بے شک اللہ تعالی نے آپ (ﷺ) کی برکت سے اگلوں اور پچھلوں کے گناہ معاف فرمادیے، یہ سن کر رسول اللہ ﷺ کے چہرہ مبارکہ پر جلال کے آثار ظاہر ہوئے، پھر آپ ﷺ نے فرمایا: بے شک میں تم سب سے زیادہ اللہ تعالی سے ڈرنے والا ہوں اور تم سب سے زیادہ اللہ تعالی کا علم رکھنے والا ہوں۔ (۵۴)

## فرشتے کا اعلان

(۴۶)وَرَوَى أَبُو هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ تَعَالَى عَنْهُ ,عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ,أَنَّهُ قَالَ :إِنَّ مَلَكًا يُنَادِي مِنْ أَبْوَابِ السَّمَاءِ يَقُولُ مَنْ يُقْرِضِ الْيَوْمَ يَجِدْ غَدًا، وَمَلَكٌ آخَرُ يُنَادِي يَا مَعْشَرَ بَنِي آدَمَ لِدُوا لِلْمَوْتِ وَابْنُوا لِلْخَرَابِ .

### ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بے شک ایک فرشتہ آسمان کے دروازوں سے ندا کرتا ہے اور کہتا ہے: کون ہے جو اللہ تعالی کو آج قرض دے اور اللہ تعالی کل اس کو اجر عطا فرمائے گا۔ اور ایک فرشتہ اعلان کرتا ہے اے بنی آدم! مرنے کے لئے پیدا ہو اور گھر بناؤ ویران ہونے کے لئے۔ (۴۶)

## کب تک ایمان کامل نہیں ہوتا؟

(۴۷)قال رسول اللہ ﷺ: لایکمل المومن ایمانہ حتی یرید لاخیہ المسلم مایریدہ لنفسہ .

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اس وقت تک کوئی بھی کامل مومن نہیں ہوسکتا، جب تک اپنے مسلمان بھائی کے لئے بھی وہی چیز پسند نہ کرے جو اپنے لئے پسند کرتا ہے۔ (۴۷)

یہ حدیث شریف ان الفاظ میں مجھے نہیں مل سکی۔

## ان الفاظ میں ملی ہے

(۴۸)عن ابن عمر رضی اللہ عنہماقال قال رسول اللہ ﷺ: لا یبلغ عبد حقیقة الإیمان حتی یحب للناس مایحب لنفسہ.

### ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشافرمایا: کوئی بھی بندہ اس وقت تک ایمان کی حقیقت کونہیں پاسکتاجب تک وہ لوگوں کے لئے بھی وہی پسند نہ کرے جو اپنے لئے پسند کرتا ہے۔(۴۸)

## رمضان کی تعظیم کرنے تک مسلمان عزت دار رہیں گے

(۴۹)قال رسول اللہ ﷺ: لاتخذل امتی ماعظموا شھر رمضان .

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میری امت جب تک ماہ رمضان کی تعظیم کرتی رہے گی تب تک رسوانہ ہوگی۔(۴۹)

## دوستی اور دشمنی

(۵۰)حَدَّثَنَا أَبُو عَمْرِو بْنُ حَمْدَانَ، ثنا الْحَسَنُ بْنُ سُفْيَانَ، نا سُوَيْدُ بْنُ سَعِيدٍ، وَعَمْرُو بْنُ عُثْمَانَ، قَالَا :ثنا بَقِيَّةُ، ثنا أَبُو بَكْرِ بْنُ أَبِي مَرْيَمَ، عَنْ أَبِي عَطِيَّةَ الْمَذْبُوحِ، عَنْ أَبِي الدَّرْدَاءِ، قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :أَخْبُرْ تَقْلُه.

ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوعمر بن حمدان نے یہ حدیث بیان کی ،ہمیں الحسن بن سفیان نے ،انہوں نے سوید بن سعید اور عمر بن عثمان سے ،انہوں نے کہا: ہمیں بقیہ نے یہ حدیث بیان کی ،انہوں نے کہا: ہمیں ابوبکر بن ابی مریم نے انہوں نے ابوعطیہ المذ بوح سے انہوں نے حضرت سیدنا ابودرداء رضی اللہ عنہ سے وہ فرماتے ہیں

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: آزمالو پھر دشمن بناؤ۔(۵۰)

## اہل بیت کی محبت

(۵۱)حَدَّثَنَا أَبُو دَاوُدَ سُلَيْمَانُ بْنُ الْأَشْعَثِ، قَالَ :أَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ مَعِينٍ، قَالَ :حَدَّثَنَا هِشَامُ بْنُ يُوسُفَ، عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ سُلَيْمَانَ النَّوْفَلِيِّ، عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيِّ بْنِ عَبْدِ اللهِ بْنِ عَبَّاسٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :أَحِبُّوا اللَّهَ

لِمَا يَغْذُو كُمْ مِنْ نِعَمِهِ وَأَحِبُّونِى بِحُبِّ اللهِ وَأَحِبُّوا أَهْلَ بَيْتِى لِحُبِّى.

ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوداؤد سلیمان بن الاشعث نے یہ حدیث بیان کی ،انہوں نے کہا: ہمیں یحیی بن معین نے خبر دی ،انہوں نے کہا: ہمیں ہشام بن یوسف نے عبداللہ بن سلیمان النوفلی سے انہوں نے محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس سے انہوں نے اپنے والد ماجد سے انہوں نے حضرت سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے انہوں نے کہا:

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالی سے محبت کرو کیونکہ وہ تم کو اپنی نعمتوں کے ساتھ غذا دیتا ہے، مجھ سے اللہ تعالی کی خاطر محبت کرو اور میری اہل بیت سے میرے سبب سے محبت کرو۔(۵۱)

## حیاء ایمان سے ہے

(۵۲) حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ يُوسُفَ، قَالَ :أَخْبَرَنَا مَالِكُ بْنُ أَنَسٍ، عَنِ ابْنِ شِهَابٍ، عَنْ سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ، عَنْ أَبِيهِ، أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَرَّ عَلَى رَجُلٍ مِنَ الْأَنْصَارِ، وَهُوَ يَعِظُ أَخَاهُ فِي الْحَيَاءِ، فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :دَعْهُ فَإِنَّ الحَيَاءَ مِنَ الإِيمَانِ.

ترجمہ سند حدیث

ہمیں عبداللہ بن یوسف نے یہ حدیث بیان کی ،انہوں نے کہا: ہمیں مالک بن انس نے خبر دی ،انہوں نے ابن شہاب سے انہوں نے سالم بن عبداللہ سے انہوں نے اپنے والد ماجد سے انہوں نے فرمایا:

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ ایک شخص کے پاس سے گزرے جو کہ انصاری تھا اور وہ اپنے بھائی کو حیا کے متعلق نصحت کر رہا تھا تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اس کو چھوڑ دو کیونکہ حیاء ایمان سے ہے۔(۵۲)

## بدعملی کی وجہ سے مصیبت کا آنا

(۵۳)حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ، حَدَّثَنَا بَيَانُ بْنُ الْحَكَمِ، حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ حَاتِمٍ أَبُو جَعْفَرٍ، عَنْ بِشْرِ بْنِ الْحَارِثِ، أَنْبَأَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ عَيَّاشٍ، عَنْ لَيْثٍ، عَنِ الْحَكَمِ قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :إِذَا قَصَّرَ الْعَبْدُ فِي الْعَمَلِ ابْتَلَاهُ اللَّهُ بِالْهَمِّ.

ترجمہ سند حدیث

ہمیں عبداللہ نے یہ حدیث بیان کی ،ہمیں بیان بن الحکم نے یہ حدیث بیان کی ،ہمیں محمد بن حاتم ابو جعفر نے ،انہوں نے بشر بن الحارث سے ،ہمیں ابوبکر بن عیاش سے انہوں نے لیث سے انہوں نے الحکم سے ،انہوں نے کہا:

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جب بندہ عمل میں کوتاہی کرتا ہے تو اللہ تعالی اس کو مصیبت میں مبتلا کر دیتا ہے۔(۵۳)

## کون خسارے میں ہے؟

(۵۴)أَخْبَرَنِي جَعْفَرُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ نُصَيْرٍ ,وَحَدَّثَنِي عَنْهُ، عُمَرُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ شَاهِينٍ ثنا إِبْرَاهِيمُ بْنُ نَصَّارٍ، حَدَّثَنِي إِبْرَاهِيمُ بْنُ بَشَّارٍ , قَالَ :سَمِعْتُ إِبْرَاهِيمَ بْنَ أَدْهَمَ ,يَقُولُ :بَلَغَنِي أَنَّ الْحَسَنَ

الْبَصْرِیَّ، رَأَی النَّبِیَّ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِی مَنَامِهِ فَقَالَ :یَا رَسُولَ اللهِ عِظْنِی قَالَ :مَنِ اسْتَوَی یَوْمَاهُ فَهُوَ مَغْبُونٌ وَمَنْ کَانَ غَدُهُ شَرًّا مِنْ یَوْمِهِ فَهُوَ مَلْعُونٌ وَمَنْ لَمْ یَتَعَاهَدِ النُّقْصَانَ مِنْ نَفْسِهِ فَهُوَ فِی نُقْصَانٍ وَمَنْ کَانَ فِی نُقْصَانٍ فَالْمَوْتُ خَیْرٌ لَهُ.

### ترجمہ سند حدیث

مجھے جعفر بن نصیر نے خبر دی، انہوں نے کہا کہ مجھے عمر بن احمد بن شاہین نے بیان کیا، انہوں نے ہم سے ابراہیم بن نضار سے بیان کی، مجھے ابراہیم بن بشار نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا میں نے ابراہیم بن ادہم سے سنا، انہوں نے کہا مجھے یہ بات پہنچی ہے کہ

### ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدنا امام حسن بصری رضی اللہ عنہ نے خواب میں رسول اللہ ﷺ کی زیارت کی تو عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! مجھے نصحت فرمائیں۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس شخص کا آج اور کل دونوں ایک جیسے ہوں وہ خسارے میں ہے، اور جس شخص کے گزرے ہوئے دن سے آنے والا دن براہو وہ لعنتی ہے، اور جس شخص کو اپنے نقصان کی کوئی پرواہ نہیں وہ خسارے میں ہے اور جو شخص نقصان میں ہے اس کے لئے مرجانا بہتر ہے۔ (۵۴)

## دلوں کے زنگ کا علاج

(۵۵) أَخْبَرَنَا سَهْلُ بْنُ أَبِی بَکْرٍ الشُّجَاعِیُّ، ثنا مُحَمَّدُ بْنُ الْحُسَیْنِ الصُّوفِیُّ، ثنا حَامِدُ بْنُ مُحَمَّدٍ الرَّفَّاءُ، ثنا مُحَمَّدُ بْنُ صَالِحٍ الْأَشَجُّ، ثنا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ عَبْدِ الْعَزِیزِ بْنِ أَبِی رَوَّادٍ، عَنْ أَبِیهِ، عَنْ نَافِعٍ، عَنِ ابْنِ عُمَرَ، قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّی اللهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ :إِنَّ هَذِهِ الْقُلُوبَ

تَصْدَأُ كَمَا يَصْدَأُ الْحَدِيدُ قِيلَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ، فَمَا جِلاؤُهَا؟ قَالَ: ذِكْرُ الْمَوْتِ وَتِلاوَةُ الْقُرْآنِ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں سہل بن ابی بکر الشجاعی نے خبر دی، ہمیں محمد بن الحسین الصوفی نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں حامد بن محمد الرفاء نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں محمد بن صالح الاشج نے حدیث بیان کی، ہمیں یہ حدیث عبداللہ بن عبدالعزیز بن ابی رواد نے انہوں نے اپنے والد ماجد سے انہوں نے نافع سے انہوں نے حضرت سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کی وہ فرماتے ہیں:

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بے شک دلوں کو بھی زنگ لگ جاتا ہے جیسا کہ لوہے کو زنگ لگ جاتا ہے۔ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں عرض کی گئی: یارسول اللہ ﷺ! اس زنگ کو دور کرنے کا کوئی علاج ہے؟ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: موت کو یاد کرنا اور قرآن کریم کی تلاوت کرنا۔ (۵۵)

## گوشہ نشینی اختیار کرو

(۵۶) قال رسول اللہ ﷺ: علیکم بالعزلة فانها عبادة وانها داب الصالحين من قبلكم.

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تم پر لازم ہے کہ گوشہ نشینی اختیار کرو کیونکہ یہ عبادت ہے اور تم سے پہلے نیک لوگوں کا یہی طریقہ تھا۔ (۵۶)

ان الفاظ میں یہ روایت میں مجھے نہیں مل سکی۔

یہ الفاظ ملے ہیں اور وہ بھی حضرت سیدنا امام ابن سیرین کی طرف منسوب ہیں۔

عن ابن سيرين قال :العزلة عبادة.

ترجمہ

امام ابن سیرین رضی اللہ عنہ نے فرمایا: گوشہ نشینی عبادت ہے۔(۵۷)

## حقیقی ذکر کیا ہے؟

(۵۷)أنا سَعِيدُ بْنُ أَبِي أَيُّوبَ قَالَ :نا أَبُو هَانِءٍ الْخَوْلَانِيُّ، أَنَّهُ سَمِعَ خَالِدَ بْنَ أَبِي عِمْرَانَ، يَقُولُ :قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ أَطَاعَ اللَّهَ فَقَدْ ذَكَرَ اللَّهَ وَإِنْ قَلَّتْ صَلَاتُهُ، وَصِيَامُهُ، وَتِلَاوَتُهُ الْقُرْآنَ، وَمَنْ عَصَى اللَّهَ فَقَدْ نَسِيَ اللَّهَ، وَإِنْ كَثُرَتْ صَلَاتُهُ، وَصِيَامُهُ، وَتِلَاوَتُهُ الْقُرْآنَ.

ترجمہ سند حدیث

ہمیں سعید بن ابی ایوب نے خبر دی، انہوں نے کہا: ابو ہانی الخولانی نے بیان کیا، انہوں نے سنا خالد بن ابی عمران سے، وہ کہتے ہیں کہ

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس نے اللہ تعالی کی اطاعت کی اس نے اللہ تعالی کو یاد رکھا اگر چہ اس کی نماز اور روزہ اور قرآن کریم کی تلاوت کم ہو اور جس نے اللہ تعالی کی نافرمانی کی اس نے اللہ تعالی کو بھلا دیا اگر چہ اس کی نمازیں، روزے اور قرآن کریم کی تلاوت کثرت کے ساتھ ہوں۔(۵۸)

## تمناؤں کا زیادہ ہونا نقصان دہ ہے

(۵۹)قال رسول الله ﷺ: ایاکم والتمنی فانه وادی الحمق .

ترجمہ متن حدیث

اپنے آپ کو آرزوؤں سے بچاؤ کیونکہ یہ حماقت کا جنگل ہیں۔(۵۹)

یہ روایت مجھے نہیں مل سکی۔

## خوف ورجا ایمان کے لئے ضروری ہیں

(٦٠)أَخْبَرَنَا أَبُو عَبْدِ الرَّحْمَنِ السُّلَمِيُّ، قَالَ :سَمِعْتُ مَنْصُورَ بْنَ عَبْدِ اللهِ، يَقُولُ :سَمِعْتُ أَبَا عَلِيٍّ الرُّوذْبَارِيَّ، يَقُولُ " :الْخَوْفُ وَالرَّجَاءُ هُمَا كَجَنَاحَيِ الطَّيْرِ إِذَا اسْتَوَيَا اسْتَوَى الطَّيْرُ وَتَمَّ طَيَرَانُهُ، وَإِذَا نَقَصَ وَاحِدٌ مِنْهُمَا وَقَعَ منه النَّقْصُ، وَإِذَا ذَهَبَا جَمِيعًا صَارَ الطَّائِرُ فِي حَدِّ الْمَوْتِ "، لِذَلِكَ قِيلَ :لَوْ وُزِنَ خَوْفُ الْمُؤْمِنِ وَرَجَاؤُهُ لَاعْتَدَلَا.

ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابو عبد الرحمٰن السلمی نے خبر دی ،انہوں نے کہا کہ میں نے منصور بن عبداللہ سے سنا وہ فرماتے ہیں کہ میں نے ابوعلی الروذباری سے سنا وہ فرماتے ہیں کہ

ترجمہ متن حدیث

خوف وامید پرندے کے دو پر کی مانند ہیں، جب دونوں برابر ہوں گے تو پرندے کی اڑان درست ہوگی اور پرندہ درست اڑے گا اور جب دونوں میں سے ایک کم ہوا تو اڑان میں کمی آئے گی ، اگر دونوں نہ ہوئے تو پرندہ موت کی گھاٹی میں چلا جائے گا، اسی وجہ سے کہا جاتا ہے اگر مومن کے خوف ورجا کا وزن کیا جائے تو دونوں

برابر ہوں۔(۶۰)

## گویا کہ تم رب تعالی کو دیکھ رہے ہو

(۶۱) حَدَّثَنَا مُسَدَّدٌ، قَالَ :حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، أَخْبَرَنَا أَبُو حَيَّانَ التَّيْمِيُّ، عَنْ أَبِي زُرْعَةَ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ :كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَارِزًا يَوْمًا لِلنَّاسِ، فَأَتَاهُ جِبْرِيلُ فَقَالَ :مَا الإِيمَانُ؟ قَالَ :الإِيمَانُ أَنْ تُؤْمِنَ بِاللَّهِ وَمَلاَئِكَتِهِ، وَكُتُبِهِ، وَبِلِقَائِهِ، وَرُسُلِهِ وَتُؤْمِنَ بِالْبَعْثِ .قَالَ :مَا الإِسْلاَمُ؟ قَالَ: الإِسْلاَمُ :أَنْ تَعْبُدَ اللَّهَ، وَلاَ تُشْرِكَ بِهِ شَيْئًا، وَتُقِيمَ الصَّلاَةَ، وَتُؤَدِّيَ الزَّكَاةَ المَفْرُوضَةَ، وَتَصُومَ رَمَضَانَ ."قَالَ :مَا الإِحْسَانُ؟ قَالَ :أَنْ تَعْبُدَ اللَّهَ كَأَنَّكَ تَرَاهُ، فَإِنْ لَمْ تَكُنْ تَرَاهُ فَإِنَّهُ يَرَاكَ، قَالَ :مَتَى السَّاعَةُ؟ قَالَ " :مَا المَسْئُولُ عَنْهَا بِأَعْلَمَ مِنَ السَّائِلِ، وَسَأُخْبِرُكَ عَنْ أَشْرَاطِهَا :إِذَا وَلَدَتِ الأَمَةُ رَبَّهَا، وَإِذَا تَطَاوَلَ رُعَاةُ الإِبِلِ البُهْمُ فِي البُنْيَانِ، فِي خَمْسٍ لاَ يَعْلَمُهُنَّ إِلَّا اللَّهُ "ثُمَّ تَلاَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :(إِنَّ اللَّهَ عِنْدَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ) (لقمان ۳۴) الآيَةَ، ثُمَّ أَدْبَرَ فَقَالَ :رُدُّوهُ فَلَمْ يَرَوْا شَيْئًا، فَقَالَ :هَذَا جِبْرِيلُ جَاءَ يُعَلِّمُ النَّاسَ دِينَهُمْ .

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں مسدد نے یہ حدیث بیان کی ،انہوں نے کہا: ہمیں اسماعیل بن ابراہیم نے یہ حدیث بیان کی ، انہوں نے کہا: ہمیں ابوحیان التیمی نے خبر دی ،انہوں نے ابوذرعہ سے،انہوں نے حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ سے۔

## ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدنا ابو ھریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک دن کریم آقا ﷺ لوگوں کے پاس تشریف لائے تو جبریل امین علیہ السلام آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! ایمان کیا ہے؟ تو کریم آقا ﷺ نے فرمایا: ایمان یہ ہے کہ تو اللہ تعالی پر اور ملائکہ پر اور اس کی کتب پر اور اس کی ملاقات پر اور اس کے رسولوں پر اور یہ کہ تو ایمان لا قیامت کے دن کے اٹھنے پر۔ پھر انہوں نے عرض کی : یارسول اللہ ﷺ! اسلام کیا ہے؟ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اسلام یہ ہے کہ تو اللہ تعالی کی عبادت کر اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرا اور یہ کہ تو نماز قائم کر اور جو زکوۃ واجب ہے وہ ادا کر اور یہ کہ رمضان المبارک کے روزے رکھ۔ پھر انہوں نے عرض کی: یارسول اللہ ﷺ! احسان کیا ہے؟ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: احسان یہ ہے کہ تو اللہ تعالی کی عبادت ایسے کر کہ تو اللہ تعالی کو دیکھ رہا ہے اور یہ نہ ہو تو پھر اس طرح عبادت کر کہ اللہ تعالی تجھے دیکھ رہا ہے۔ پھر انہوں نے عرض کی : یارسول اللہ ﷺ! قیامت کب آئے گی؟ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جس سے سوال کیا گیا ہے وہ سائل سے زیادہ نہیں جانتا، ہاں میں تجھے اس کی علامات کے متعلق خبر دیتا ہوں، جب لونڈی اپنے آقا کو جنے اور اونٹ چرانے والے لوگ بڑے بڑے محلوں میں فخر کرنے لگیں ( وہ پانچ چیزیں جن کو اللہ تعالی کے علاوہ کوئی نہیں جانتا ہے۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے یہ آیت مبارکہ تلاوت فرمائی:

﴿اِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ وَ يُنَزِّلُ الْغَيْثَ وَ يَعْلَمُ مَا فِى الْاَرْحَامِ وَمَا تَدْرِىْ نَفْسٌ مَّاذَا تَكْسِبُ غَدًا وَمَا تَدْرِىْ نَفْسٌ بِاَىِّ اَرْضٍ تَمُوْتُ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ﴾

بیشک اللہ کے پاس ہے قیامت کا علم اور اتارتا ہے مینھ اور جانتا ہے جو کچھ ماؤں

کے پیٹ میں ہے اور کوئی جان نہیں جانتی کہ کل کیا کمائے گی اور کوئی جان نہیں جانتی کہ کس زمین میں مرے گی بیشک اللہ جاننے والا بتانے والا ہے (ترجمہ کنزالایمان)

پھر وہ چلا گیا، تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اس کو واپس بلاؤ، جب صحابہ کرام رضی اللہ عنھم نے دیکھا تو ان کو وہ نظر نہ آیا تب کریم آقا ﷺ نے فرمایا: یہ جبریل امین علیہ السلام تھے جو تم کو تمہارا دین سکھانے آئے تھے۔(۶۱)

## بیماری کو چھپانا

(۶۲) حَدَّثَنَا الْقَاضِی أَبُو مُحَمَّدٍ، وَعَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ مُحَمَّدٍ الْمُذَكِّرُ، وَأَبُو مُحَمَّدِ بْنِ حَيَّانَ فِي جَمَاعَةٍ قَالُوا :ثنا الْحَسَنُ بْنُ هَارُونَ ,ثنا مُحَمَّدُ بْنُ بَكَّارٍ ,ثنا زَافِرُ بْنُ سُلَيْمَانَ ,عَنْ عَبْدِ الْعَزِيزِ بْنِ أَبِي رَوَّادٍ ,عَنْ نَافِعٍ، عَنِ ابْنِ عُمَرَ ,قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :مِنْ كُنُوزِ الْبِرِّ كِتْمَانُ الْمَصَائِبِ وَالْأَمْرَاضِ وَالصَّدَقَةِ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں القاضی ابو محمد اور عبدالرحمٰن بن محمد المذکر اور ابو محمد بن حیان نے جماعت میں یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا: ہمیں یہ حدیث الحسن بن ہارون نے بیان کی، ہمیں یہ حدیث محمد بن بکار نے بیان کی، ہمیں زافر بن سلیمان نے عبدالعزیز بن ابی رواد سے، انہوں نے نافع سے، انہوں نے حضرت سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنھما سے بیان کی

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: مصیبت، امراض اور صدقہ کو چھپانا نیکی کے خزانوں میں

سے ہے۔ (۶۲)

## روحانی بیمار اور علاج

(۶۳)أَخْبَرَنَاهُ عَلِيُّ بْنُ بِشْرَانَ، أَنَا عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدِ الْمِصْرِيُّ، نا يَحْيَى بْنُ عُثْمَانَ، نا عَبْدُ اللهِ بْنُ هِلَالِ الْعَطَّارُ، حَدَّثَنِي الرَّبِيعُ بْنُ نَجَاحِ بْنِ يَسَارٍ، عَنْ أَبِيهِ نَجَاحِ بْنِ يَسَارٍ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :أَلَا أَدُلُّكُمْ عَلَى دَائِكُمْ وَدَوَائِكُمْ، أَلَا إِنَّ دَاءَ كُمُ الذُّنُوبُ، وَدَوَاؤُكُمُ الِاسْتِغْفَارُ .

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں علی بن بشران نے خبر دی، ہمیں علی بن محمد المصر ی نے خبر دی، ہمیں یحیی بن عثمان نے خبر دی، ہمیں عبداللہ بن ہلال العطار نے یہ حدیث بیان کی، مجھے الربیع بن نجاح بن یسار نے انہوں نے اپنے والد ماجد سے روایت کی، انہوں نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کیا۔

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کیا میں تمھیں تمھاری بیماری اور تمھارے علاج کے متعلق نہ بتاؤں؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنھم نے عرض کیا: کیوں نہیں۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: خبردار! تمھاری بیماری تمھارا گناہ ہے اور تمھارا علاج استغفار ہے۔ (۶۳)

## کسی مومن کو ستانا کعبہ کو شہید کرنے سے بھی بڑا گناہ

(۶۴)قال رسول الله ﷺ: اذية المومن اعظم عندالله من نقض الكعبة والبيت المعمور خمس عشرة مرةً .

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کسی مومن کو ستانا اللہ تعالی کے نزدیک کعبہ مشرفہ

اور بیت المعمور کو پندرہ بار شہید کرنے سے بڑا گناہ ہے۔(۶۴)

یہ روایت نہیں ملی۔

## اس کے ہم معنی روایت

(۶۵) حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُغِيرَةِ الْوَاسِطِيُّ، حَدَّثَنَا سَعِيدُ بْنُ سُلَيْمَانَ، حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ خَلَفِ الْعَمِّيُّ الْوَاسِطِيُّ، حَدَّثَنَا الْقَاسِمُ الْعِجْلِيُّ، عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ :بَيْنَمَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ إِذْ جَاءَ رَجُلٌ يَتَخَطَّى رِقَابَ النَّاسِ حَتَّى جَلَسَ قَرِيبًا مِنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ ,فَلَمَّا قَضَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ وَسَلَّمَ صَلَاتَهُ قَالَ :مَا مَنَعَكَ يَا فُلَانُ أَنْ تُجَمِّعَ؟ قَالَ :يَا رَسُولَ اللَّهِ ,قَدْ حَرَصْتُ أَنْ أَضَعَ نَفْسِي بِالْمَكَانِ الَّذِي تَرَى قَالَ :قَدْ رَأَيْتُكَ تَخَطَّى رِقَابَ النَّاسِ , وَتُؤْذِيهِمْ مَنْ آذَى مُسْلِمًا فَقَدْ آذَانِي ,وَمَنْ آذَانِي فَقَدْ آذَى اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ .

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں سعید بن محمد المغیرہ الواسطی نے یہ حدیث پاک بیان کی، ہمیں سعید بن سلیمان نے یہ حدیث بیان کی، ہم سے موسی بن خلف العمی الواسطی نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں القاسم العجلی نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث بیان کی۔ حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ ہمیں خطبہ ارشاد فرما رہے تھے، ایک شخص لوگوں کی گردنیں

پھلانگتا ہوا آیا اور رسول اللہ ﷺ کے قریب ہو کر بیٹھ گیا جب رسول اللہ ﷺ نے نماز مکمل فرمائی تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے فلاں تو وہاں کیوں نہیں بیٹھا جہاں تجھے جگہ ملی تھی؟ تو اس نے عرض کی: یارسول اللہ ﷺ! میں یہ چاہتا تھا کہ میں آپ ﷺ کے قریب اس جگہ پر بیٹھوں جہاں آپ کی نظر کرم ہو۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میں نے دیکھا کہ تو لوگوں کی گردنیں پھلانگ رہا تھا تو تو نے ان کو تکلیف دی ہے، جس نے کسی مسلمان کو تکلیف دی اس نے مجھے تکلیف دی اور جس نے مجھے تکلیف دی اس نے اللہ تعالیٰ کو ایذا دی۔ (۶۵)

## سب سے بڑا بد بخت کون؟

(۶۶) أَخْبَرَنَا أَبُو الفِدَاءِ إِسْمَاعِيلُ بنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بنِ الفَرَّاءِ، حَدَّثَنَا أَبُو مُحَمَّدِ بنُ قُدَامَةَ، أَخْبَرَنَا أَبُو الفَتْحِ بنُ البَطِّيِّ، أَخْبَرَنَا أَبُو الحسن بن أيوب البَزَّازُ، أَخْبَرَنَا أَبُو عَلِيِّ بنُ شَاذَانَ، حَدَّثَنَا أَبُو سَهْلِ بنُ زِيَادٍ، أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بنُ إِسْمَاعِيلَ السُّلَمِيُّ، أَخْبَرَنَا سُلَيْمَانُ بنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ عَنْ خَالِدُ بنُ يَزِيْدَ بنِ أَبِي مَالِكٍ عَنْ أَبِيْهِ عَنْ عَطَاءِ بنِ أَبِي رَبَاحٍ ,سَمِعْتُ أَبَا سَعِيْدِ الخُدْرِيَّ يَقُوْلُ :يَا أَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوا اللهَ وَلاَ تَحْمِلَنَّكُمُ العُسْرَةُ عَلَى أَنْ تَطْلُبُوا الرِّزْقَ مِنْ غَيْرِ حِلِّهِ ,فَإِنِّي سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ -صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ:اللَّهُمَّ احْشُرْنِي فِي زُمْرَةِ المَسَاكِيْنِ وَلاَ تَحْشُرْنِي فِي زُمْرَةِ الأَغْنِيَاءِ .فَإِنَّ أَشْقَى الأَشْقِيَاءِ مَنِ اجْتَمَعَ عَلَيْهِ فَقْرُ الدُّنْيَا وَعَذَابُ الآخِرَةِ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالفداء اسماعیل بن عبدالرحمٰن بن الفراء نے خبر دی، ہمیں ابومحمد بن

قدامہ نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں ابوالفتح بن البطی نے خبر دی، ہمیں ابوعلی بن شاذان نے خبر دی، ہمیں ابوسہل بن زیاد نے یہ حدیث شریف بیان کی، ہمیں اسماعیل السلمی نے خبر دی، ہمیں سلیمان بن عبدالرحمٰن نے خالد بن یزید بن ابی مالک سے انہوں نے اپنے والد ماجد سے، انہوں نے عطابن ابی رباح سے، انہوں نے کہا: میں نے حضرت سیدنا ابوسعید الخدری رضی اللہ عنہ سے سنا وہ فرمارہے تھے: اے لوگو! تنگدستی تم کو حلال کے علاوہ کوئی طلب کرنے پر نہ ابھارے،

ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدنا ابوسعید الخدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: رسول اللہ ﷺ نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں یہ دعا کی:

اے اللہ! مجھے زمرہ مساکین میں اٹھانا اور مجھے زمرہ اغنیاء میں نہ اٹھانا۔ بے شک سب سے بڑا بدبخت وہ ہے جس پر دنیا کی غربت اور آخرت کا عذاب جمع ہوجائے۔(٦٦)

## دنیاداروں کے چاپلوس

(٦٧)حَدَّثَنَا أَبِی رَحِمَهُ اللهُ، ثنا عَبْدُ اللهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الْكَرِيمِ، ثنا مُحَمَّدُ بْنُ سَعِيدِ الْعَوْفِيُّ، وَإِسْمَاعِيلُ بْنُ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَيْمُونٍ، قَالَا :ثنا إِسْمَاعِيلُ بْنُ عَبْدِ الْكَرِيمِ، ثنا عَبْدُ الصَّمَدِ بْنُ مَعْقِلٍ، قَالَ : سَمِعْتُ وَهْبَ بْنَ مُنَبِّهٍ، يَقُولُ " :قَرَأْتُ فِی التَّوْرَاةِ أَرْبَعَةَ أَسْطُرٍ مُتَوَالِيَاتٍ :مَنْ قَرَأَ كِتَابَ اللهِ فَظَنَّ أَنَّهُ لَا يُغْفَرُ لَهُ فَهُوَ مِنَ الْمُسْتَهْزِئِينَ بِآيَاتِ اللهِ، وَمَنْ شَكَى مُصِيبَةً فَإِنَّمَا يَشْكُو رَبَّهُ، وَمَنْ أَسِفَ عَلَى مَا فِی يَدِ غَيْرِهِ سَخَطَ قَضَاءَ رَبِّهِ عَزَّ وَجَلَّ، وَمَنْ تَضَعْضَعَ لِغَنِيٍّ ذَهَبَ ثُلُثَا دِينِهِ .

ترجمہ

ہمیں میرے والد ماجد نے یہ حدیث شریف بیان کی ،ہمیں عبداللہ بن محمد بن عبدالکریم نے یہ حدیث بیان کی ،ہمیں محمد بن سعید العوفی اوراسماعیل بن عبداللہ بن میمون نے حدیث بیان کی اور کہا: ہمیں اسماعیل بن عبدالکریم نے حدیث بیان کی ہمیں عبدالصمد بن معقل نے حدیث بیان کی ،انہوں نے کہا: میں نے وہب بن منبہ رضی اللہ عنہ کوفرماتے ہوئے سناوہ فرمارہے تھے:

میں نے توراۃ میں چارسطریں مسلسل پڑھیں ان میں لکھاتھا: جس نے اللہ تعالی کی کتاب کو پڑھا پھراس نے گمان کیا کہ اس کی بخشش نہ ہوگی تو وہ شخص اللہ تعالی کی آیات کے ساتھ مذاق کرنے والا ہے ، اور جس نے اپنی کسی مصیبت کی شکایت کسی کے سامنے کی تو وہ اپنے رب تعالی کی شکایت لوگوں کے سامنے کرنے والا ہے ۔اور جو لوگوں کا مال دیکھ کر افسوس کرنے والا ہے وہ رب تعالی کے فیصلے کو ناپسند کرنے والا ہے۔اور جو شخص کسی مالدار کے سامنے عاجزی اس کے مال کی وجہ سے کرے اس کا دوتہائی دین چلاجاتا ہے ۔(٦٧)

## ہر عضو کا زنا ہے

(٦٨)أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ عَلِيُّ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عَبْدَانَ، أَنْبَأَنَا أَحْمَدُ بْنُ عُبَيْدٍ، حَدَّثَنَا أَبُو مُسْلِمٍ، حَدَّثَنَا حَجَّاجُ بْنُ مِنْهَالٍ، حَدَّثَنَا حَمَّادٌ، عَنْ سُهَيْلٍ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :لِكُلِّ ابْنِ آدَمَ حَظُّهُ مِنَ الزِّنَا، فَالْعَيْنَانِ تَزْنِيَانِ وَزِنَاهُمَا

النَّظَرُ، وَالْيَدَانِ تَزْنِيَانِ وَزِنَاهُمَا الْبُطْشُ، وَالرِّجْلَانِ تَزْنِيَانِ وَزِنَاهُمَا الْمَشْيُ، وَالْفَمُ يَزْنِي وَزِنَاهُ الْقُبَلُ، وَالْقَلْبُ يَهُمُّ أَوْ يَتَمَنَّى وَيُصَدِّقُ ذَلِكَ الْفَرْجُ أَوْ يُكَذِّبُهُ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالحسن علی بن احمد بن عبدان نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں احمد بن عبید نے بتایا، ہمیں حجاج بن منہال نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں حماد نے سہیل سے انہوں نے حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی۔

## ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ہر ابن آدم کا زنا سے حصہ ہے، آنکھیں بھی زنا کرتی ہیں اور ان کا زنا دیکھنا ہے، اور ہاتھ بھی زنا کرتے ہیں اور ان کا زنا پکڑنا ہے، اور پاؤں بھی زنا کرتے ہیں اور ان کا زنا یہ ہے کہ زنا کی طرف چل کر جانا، اور منہ بھی زنا کرتا ہے اور اس کا زنا چومنا ہے، اور دل بھی زنا کرتا ہے کیونکہ یہ زنا کے متعلق غور کرتا ہے اور شرم گاہ اس کی تکذیب کرتی ہے یا تصدیق۔ (٦٨)

## مومن کی تمنا

(٦٩) قال رسول الله ﷺ: اذامات المومن يتمنى انه ما كان فى الدنيا ولا ساعة لما يرى من كرامة الله عزوجل له.

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: جب بندہ مومن فوت ہوتا ہے تو جب وہ اللہ تعالی کی نعمتیں دیکھتا ہے تو وہ تمنا کرتا ہے کاش دنیا میں ایک لمحہ کیلئے بھی نہ رکا ہوتا۔ (٦٩)

یہ روایت نہیں مل سکی۔

## دنیاداروں سے دوری اختیار کرو

(۷۰)حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ هِشَامٍ الْمُسْتَمْلِيُّ قَالَ :نَا الْحَسَنُ بْنُ حَمَّادٍ الْحَضْرَمِيُّ قَالَ :نَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ عُيَيْنَةَ، عَنْ صَالِحِ بْنِ حَسَّانٍ، عَنْ هِشَامِ بْنِ عُرْوَةَ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ عَائِشَةَ، قَالَتْ :جَلَسْتُ عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَبَكَيْتُ، فَقَالَ :مَا يُبْكِيكِ؟ إِنْ كُنْتِ تُرِيدِينَ اللُّحُوقَ بِي فَلْيَكْفِكِ مِنَ الدُّنْيَا مِثْلُ زَادِ الرَّاكِبِ، وَلَا تُخَالِطِينَ الْأَغْنِيَاءَ .

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں محمد بن ہشام المستملی نے یہ حدیث بیان کی ، انہوں نے کہا: ہمیں الحسن بن حماد الحضرمی نے بتایا، انہوں نے کہا: ہمیں ابراہیم بن عیینہ نے انہوں نے صالح بن حسان سے انہوں نے ہشام بن عروہ سے انہوں نے اپنے والد ماجد سے انہوں نے حضرت سیدتنا عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کی:

### ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدتنا عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں میں ایک دن رسول اللہ ﷺ کے قریب بیٹھی رو رہی تھی ، تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے عائشہ ! کیوں رو رہی ہو؟ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اے عائشہ ! اگر تو مجھے ملنا چاہتی ہے تو تجھ پر لازم ہے کہ دنیا سے صرف اتنا لو جتنا ایک مسافر لیتا ہے اور تم مالداروں کے پیچھے نہ جانا۔(۷۰)

## اللہ تعالی کی نعمت کا اظہار کرو

(۷۱)حَدَّثَنَا بَهْزُ بْنُ أَسَدٍ، قَالَ :حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ، قَالَ :أَخْبَرَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ عُمَيْرٍ، عَنْ أَبِي الْأَحْوَصِ، أَنَّ أَبَاهُ أَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ أَشْعَثُ، سَيِّءُ الْهَيْئَةِ، فَقَالَ لَهُ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :أَمَا لَكَ مَالٌ؟ قَالَ :مِنْ كُلِّ الْمَالِ قَدْ آتَانِي اللهُ عَزَّ وَجَلَّ، قَالَ :فَإِنَّ اللهَ عَزَّ وَجَلَّ، إِذَا أَنْعَمَ عَلَى عَبْدٍ نِعْمَةً أَحَبَّ أَنْ تُرَى عَلَيْهِ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں بہز بن اسد نے یہ حدیث بیان کی ،انہوں نے کہا: ہمیں حماد بن سلمہ نے یہ حدیث بیان کی ،انہوں نے کہا: ہمیں عبدالملک بن عمیر نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے حضرت ابوالاحوص رضی اللہ عنہ سے یہ حدیث بیان کی،

### ترجمہ متن حدیث

ان کے والد ماجد رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں حاضر ہوئے تو ان کے کپڑے گرآلود تھے تو رسول اللہ ﷺ نے ان کو فرمایا: آپ کے پاس کوئی مال وغیرہ بھی ہے ؟ تو انہوں نے عرض کی: یارسول اللہ ﷺ! اللہ تعالی نے مجھے ہر طرح کا مال دیا ہوا ہے ، پھر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: بے شک اللہ تعالی جب کسی بندے کو مال دیتا ہے تو وہ یہ بھی پسند فرماتا ہے کہ اس کی نعمت کا اثر اس کے جسم پر نظر آئے۔(۷۱)

## دیدار باری تعالی

(۷۲)حَدَّثَنَا عَبْدَةُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ، حَدَّثَنَا حُسَيْنٌ الْجُعْفِيُّ، عَنْ زَائِدَةَ، حَدَّثَنَا بَيَانُ بْنُ بِشْرٍ، عَنْ قَيْسِ بْنِ أَبِي حَازِمٍ ، حَدَّثَنَا جَرِيرٌ، قَالَ:

خَرَجَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَةَ الْبَدْرِ، فَقَالَ: إِنَّكُمْ سَتَرَوْنَ رَبَّكُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ كَمَا تَرَوْنَ هَذَا، لَا تُضَامُونَ فِي رُؤْيَتِهِ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں عبدۃ بن عبداللہ نے یہ حدیث بیان کی ، ہمیں حسین الجعفی نے انہوں نے زائدۃ سے ،ہمیں بیان بن بشر نے ،انہوں نے قیس بن ابی حازم سے، ہمیں حضرت سیدنا جریر رضی اللہ عنہ نے یہ حدیث بیان کی ،انہوں نے کہا:

### ترجمہ متن حدیث

بیشک تمھارے رب تعالی کا تم کو دیدار ہو گا جیسے اس چاند کو دیکھتے ہو اور بے مزاحمت دیکھتے ہو۔(۷۲)

## حلال مال جمع کرنے میں حرج نہیں

(۷۳)أَخْبَرَنَا أَبُو عَبْدِ اللهِ الْحَافِظُ، أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ إِسْحَاقَ الْفَقِيهُ، وَأَبُو بَكْرِ بْنُ بَالَوَيْهِ قَالَا :أَنْبَأَنَا بِشْرُ بْنُ مُوسَى، حَدَّثَنَا عَبْدُ اللهِ بْنُ يَزِيدَ الْمُقْرِءُ، حَدَّثَنَا مُوسَى بْنُ عَلِيِّ بْنِ رَبَاحٍ، قَالَ :سَمِعْتُ أَبِي يَقُولُ :سَمِعْتُ عَمْرَو بْنَ الْعَاصِ، يَقُولُ :بَعَثَ إِلَيَّ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، فَأَتَيْتُهُ فَأَمَرَنِي أَنْ آخُذَ عَلَيَّ ثِيَابِي وَسِلَاحِي، ثُمَّ آتِيَهُ قَالَ :فَفَعَلْتُ، ثُمَّ أَتَيْتُهُ وَهُوَ يَتَوَضَّأُ فَصَعَّدَ فِيَّ النَّظَرَ، ثُمَّ طَأْطَأَ، ثُمَّ قَالَ " :يَا عَمْرُو إِنِّي أُرِيدُ أَنْ أَبْعَثَكَ عَلَى جَيْشٍ فَيُغْنِمُكَ اللهُ وَيُسَلِّمُكَ، وَأَرْغَبُ لَكَ رَغْبَةً صَالِحَةً مِنَ الْمَالِ "، فَقُلْتُ :يَا رَسُولَ اللهِ، إِنِّي لَمْ أُسْلِمْ رَغْبَةً فِي الْمَالِ، وَلَكِنْ

أَسْلَمْتُ رَغْبَةً فِي الْإِسْلَامِ وَأَنْ أَكُونَ مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لِي " :يَا عَمْرُو :نِعْمَ الْمَالُ الصَّالِحُ لِلرَّجُلِ الصَّالِحِ .

ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوعبداللہ الحافظ نے خبر دی ، ہیں ابوبکر بن اسحاق الفقیہ اورابوبکر بن بالویہ نے خبر دی ،انہوں نے کہا: ہمیں بشر بن موسی نے بتایا،ہمیں عبداللہ بن یزید المقرء نے یہ حدیث بیان کی ،ہمیں موسی بن علی بن رباح نے یہ حدیث بیان کی ، انہوں نے کہا: میں نے اپنے والد ماجد سے سناوہ فرماتے تھے : میں نے حضرت سیدنا عمرو بن العاص رضی اللہ عنہ سے سنا:

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے مجھے بلاوا بھیجا اور میں حاضر ہو گیا، آپ ﷺ نے مجھے حکم دیا کہ میں کپڑے بدل لوں اور اسلحہ سنبھال لوں ، چنانچہ میں یہی سب کچھ کر کے حاضر ہو گیا، اس وقت رسول اللہ ﷺ وضو فرما رہے تھے۔آپ ﷺ نے مجھے نیچے سے اوپر تک اور اوپر سے نیچے تک اچھی طرح نظر اٹھا کر دیکھا، اس کے بعد فرمایا: اے عمرو! میں چاہتا ہوں کہ تجھے ایک لشکر میں روانہ کروں، اللہ تعالی تجھے مال غنیمت عطا کرے گا اور صحیح سالم واپس لائے گا اور میں تیرے لئے مال کی نیک خواہش کرتا ہوں۔ میں نے عرض کی: یارسول اللہ ﷺ! میں مال میں رغبت نہیں رکھتا ہوں بلکہ اسلام میں رغبت رکھتا ہوں اور یہ خواہش کرتا ہوں کہ میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ رہوں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے عمرو! اچھا اور حلال مال نیک آدمی کے لئے ہوتا ہے۔(۷۴)

## ظالم کہاں ہیں؟

(۷۵)قال رسول اللہ ﷺ: ینادی منادی یوم القیامة : این

الظلمة؟ این اعوان الظلمة ؟ این من یری لهم قلما؟ این من لاق لهم دواة ؟ اجمعوهم واجعلوهم فی تابوت من نار.

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: قیامت کے دن آواز دینے والا آواز دے گا
کہاں ہیں ظالم اور کہاں اس کی مدد کرنے والے؟
کہاں ہیں وہ جنہوں نے ان کے لئے قلم تیار کیا تھا؟
کہاں ہیں وہ جنہوں نے ان کی دواتوں میں صوف ڈالا تھا؟
ان سب کو جمع کرو اور آگ کے صندوق میں بند کر دو۔(۷۵)

یہ حدیث شریف نہیں مل سکی۔

## جس کا کوئی مددگار نہ ہو

(۷۶)عن علی رضی الله عنه قال رسول الله ﷺ: اشتد غضب الله علی مَنْ ظَلَمَ مَنْ لم یجد ناصراً غیر الله.

ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدنا مولا علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کا غضب اس وقت شدید ہوتا ہے جب کسی ایسے شخص پر ظلم کیا جائے جس کا اللہ تعالیٰ کے علاوہ کوئی مددگار نہ ہو۔(۷۶)

## مریض کی عیادت کرنا

(۷۷)حَدَّثَنَا أَبُو دَاوُدَ قَالَ :حَدَّثَنَا الْمُثَنَّى، وَهَمَّامٌ، عَنْ قَتَادَةَ، عَنْ أَبِي عِيسَى الْأُسْوَارِيِّ، عَنْ أَبِي سَعِيدٍ، قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ

وَسَلَّمَ :عُودُوا الْمَرِيضَ، وَاتَّبِعُوا الْجَنَائِزَ، تُذَكِّرُكُمُ الْآخِرَةَ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوداوُد نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا: ہمیں المثنی اور ہمام نے قتادہ سے انہوں نے ابوعیسی الاسواری سے انہوں نے ابوسعید رضی اللہ عنہ سے بیان کی

### ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدنا ابوسعید رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بیماروں کی عیادت کیا کرو اور جناز کی متابعت کیا کرو کیونکہ یہ چیزیں آخرت کی یاددلانے والی ہیں۔(۷۷)

## متقی لوگوں کو کھانا کھلاؤ

(۷۸) حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ مَرْوَانَ، حَدَّثَنَا إِسْرَائِيلُ، عَنِ الْأَعْمَشِ، عَنْ أَبِي وَائِلٍ، عَنْ عَبْدِ اللَّهِ، قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :يَا مَعْشَرَ الْمُسْلِمِينَ، أَطْعِمُوا طَعَامَكُمُ الْأَتْقِيَاءَ، وَأَوْلُوا مَعْرُوفَكُمُ الْمُؤْمِنِينَ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں یزید بن مروان نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں اسرائیل نے اعمش سے انہوں نے ابووائل سے انہوں نے حضرت سیدنا عبداللہ رضی اللہ عنہ سے وہ فرماتے ہیں کہ

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے مسلمانوں کی جماعت! اپنا کھانا متقی لوگوں کو کھلاؤ اور وہ مومن جو نیک ہیں۔(۷۸)

## شیطان کو کمزور کرو

(۷۹)قال رسول اللہ ﷺ: اضنوا شیاطینکم بقول لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ، فان الشیطان یظنی بھا کما یضنی احدکم بعیرہ بکثرۃ رکوبہ وشیل احمالہ علیہ.

### ترجمہ متن حدیث

افضل الذکر ( لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ )
سے شیطان کو کمزور کرو کیونکہ شیطان اس سے کمزور
ہو جاتا ہے جیسے کوئی اپنے شریر اونٹ کو کثرت کے ساتھ
سوار ہونے اور کثرت کے ساتھ بوجھ لادنے سے کمزور
کرتا ہے۔(۷۹)

## صبر وشکر ایمان سے ہیں

(۸۰)أَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عَبْدَانَ، أَنَا أَحْمَدُ بْنُ عُبَيْدٍ الصَّفَّارُ، نَا تَمْتَامٌ، (وَابْنُ أَبِي قِمَاشٍ قَالَا :نَا مُسْلِمُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ، نَا الْعَلَاءُ بْنُ خَالِدٍ الْقُرَشِيُّ، نَا يَزِيدُ الرَّقَاشِيُّ، عَنْ أَنَسٍ، قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ :الْإِيمَانُ نِصْفَانِ :نِصْفٌ فِي الصَّبْرِ، وَنِصْفٌ فِي الشُّكْرِ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں علی بن احمد بن عبدان نے خبر دی، ہمیں احمد بن عبید الصفار نے خبر دی مجھے تمتام نے خبر دی، مجھے مسلم بن ابراہیم نے خبر دی، مجھے علاء بن خالد القرشی نے خبر دی، مجھے یزید الرقاشی نے خبر دی انہوں نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ

سے روایت کیا:

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ایمان کے دو حصے ہیں: ایک صبر میں ہے اور ایک شکر میں ہے۔(۸۰)

## عزت دینے والا اللہ تعالیٰ ہے

(۸۱) حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ مَالِكٍ، قَالَ: ثنا عَبْدُ اللهِ بْنُ حَنْبَلٍ، قَالَ: ثنا يَعْقُوبُ بْنُ حُمَيْدِ بْنِ كَاسِبٍ، قَالَ: ثنا عَبْدُ اللهِ بْنُ عَبْدِ اللهِ الْأُمَوِيُّ، قَالَ: ثنا الْحَسَنُ بْنُ الْحُرِّ، قَالَ: سَمِعْتُ يَعْقُوبَ بْنَ عُتْبَةَ بْنِ الْأَخْنَسِ، يَقُولُ: سَمِعْتُ سَعِيدَ بْنَ الْمُسَيِّبِ، يَقُولُ: سَمِعْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ، يَقُولُ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ: مَنِ اعْتَزَّ بِالْعَبِيدِ أَذَلَّهُ اللهُ.

ترجمہ سند حدیث

ہمیں یہ حدیث ابوبکر بن مالک نے بیان کی، انہوں نے کہا: ہمیں عبداللہ بن حنبل نے بیان کی، انہوں نے کہا: ہمیں یعقوب بن حمید بن کاسب نے بیان کی، انہوں نے کہا: ہمیں عبداللہ بن عبداللہ الاموی نے بیان کی، انہوں نے کہا: ہمیں الحسن بن الحر نے یہ حدیث بیان کی، انہوں نے کہا: میں نے یعقوب بن عتبۃ بن الاخنس سے سنا، وہ کہتے ہیں کہ میں نے سعید بن مسیّب سے سنا وہ کہتے تھے کہ میں نے حضرت سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے سنا وہ فرماتے تھے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا:

ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں کہ جس نے کسی بندے سے عزت چاہی وہ ذلیل ہوا۔(۸۱)

## صبر ایمان کا حصہ ہے

(۸۲)أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرٍ أحمد بن محمد الْأُشْنَانِيُّ، حدثنا أَبُو الْحَسَنِ الطَّرَائِفِيُّ، حدثنا عُثْمَانُ بْنُ سَعِيدٍ الدَّارِمِيُّ، حدثنا أَبُو بَكْرِ بْنِ أَبِي شَيْبَةَ، حدثنا أَبُو خَالِدٍ الْأَحْمَرُ، عَنْ عَمْرِو بْن قَيْسٍ، عَنْ أَبِي إِسْحَاقَ قَالَ :قَالَ عَلِيٌّ :الصَّبْرُ مِنَ الْإِيمَانِ بِمَنْزِلَةِ الرَّأْسِ مِنَ الْجَسَدِ، وَإِذَا ذَهَبَ الصَّبْرُ ذَهَبَ الْإِيمَانُ .

ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوبکر احمد بن محمد الاشنانی نے یہ حدیث پاک بیان کی ،ہمیں ابوالحسن الطرائفی نے یہ حدیث بیان کی ،ہمیں عثمان بن سعید الدارمی نے یہ حدیث بیان کی، ہمیں ابوبکر بن ابی شیبہ نے یہ حدیث بیان کی ،ہمیں ابوخالد الاحمر نے عمرو بن قیس سے انہوں نے ابی اسحاق سے انہوں نے کہا:

ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدنا مولا علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا: صبر کا تعلق ایمان سے ایسے ہے جیسے سر کا تعلق جسم کے ساتھ، جب صبر چلا گیا تو ایمان بھی چلا گیا۔(۸۲)

## ولی کے دشمن سے اعلان جنگ

(۸۳)حَدَّثَنِي مُحَمَّدُ بْنُ عُثْمَانَ بْنِ كَرَامَةَ، حَدَّثَنَا خَالِدُ بْنُ مَخْلَدٍ، حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ بْنُ بِلَالٍ، حَدَّثَنِي شَرِيكُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ أَبِي نَمِرٍ،

عَنُ عَطَاءٍ، عَنُ أَبِی هُرَيُرَةَ، قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيُهِ وَسَلَّمَ " :إِنَّ اللَّهَ قَالَ :مَنُ عَادَى لِی وَلِيًّا فَقَدُ آذَنْتُهُ بِالْحَرُبِ، وَمَا تَقَرَّبَ إِلَيَّ عَبُدِی بِشَیْءٍ أَحَبَّ إِلَيَّ مِمَّا افْتَرَضُتُ عَلَيُهِ، وَمَا يَزَالُ عَبُدِی يَتَقَرَّبُ إِلَيَّ بِالنَّوَافِلِ حَتَّى أُحِبَّهُ، فَإِذَا أَحُبَبُتُهُ :كُنُتُ سَمُعَهُ الَّذِی يَسُمَعُ بِهِ، وَبَصَرَهُ الَّذِی يُبُصِرُ بِهِ، وَيَدَهُ الَّتِی يَبُطِشُ بِهَا، وَرِجُلَهُ الَّتِی يَمُشِی بِهَا، وَإِنُ سَأَلَنِی لَأُعُطِيَنَّهُ، وَلَئِنِ اسُتَعَاذَنِی لَأُعِيذَنَّهُ، وَمَا تَرَدَّدُتُ عَنُ شَیْءٍ أَنَا فَاعِلُهُ تَرَدُّدِی عَنُ نَفُسِ الْمُؤُمِنِ، يَكُرَهُ الْمَوُتَ وَأَنَا أَكُرَهُ مَسَاءَتَهُ.

## ترجمہ سند حدیث

مجھے محمد بن عثمان بن کرامۃ نے یہ حدیث بیان کی ،ہمیں خالد بن مخلد نے یہ حدیث بیان کی ،ہمیں سلیمان بن بلال نے یہ حدیث بیان کی ، مجھے شریک بن عبداللہ ابی نمر نے عطا سے، وہ حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت فرماتے ہیں:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالی ارشاد فرماتا ہے جس نے میرے کسی ولی کے ساتھ دشمنی رکھی میں اس کے ساتھ اعلان جنگ کرتا ہوں اور میرا بندہ میرا قرب سب سے زیادہ فرائض کے ذریعے حاصل کرتا ہے اور نوافل کے ذریعے مسلسل قرب حاصل کرتا رہتا ہے یہاں تک کہ میں اس سے محبت کرنے لگتا ہوں ۔ جب میں بندے کو محبوب بنالیتا ہوں تو میں اس کے کان بن جاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے۔ اس کی آنکھ بن جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے۔ میں اس کے ہاتھ بن جاتا ہوں جس سے وہ پکڑتا ہے۔ اور میں اس کے پاؤں بن جاتا ہوں جس سے وہ چلتا ہے۔ پھر وہ مجھ سے سوال کرے تو میں اس کو عطا کرتا ہوں ۔ میری پناہ چاہے تو اس کو میں پناہ

،اور مامون تھے آپ کا وصال باکمال ہفتہ کی رات چھے شوال المکرّم سنہ ۶۰۳ ھجری کو ہوا(۱)

## ابن رجب کا قول

**قال ابن رجب فی طبقاته :و کانت له معرفة بالمذهب ولكن معرفة بالحديث غطت على معرفته بالفقه**

امام ابن رجب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: حضرت الشیخ عبدالرزاق رضی اللہ عنہ کو مذہب کی معرفت بہت تھی لیکن حدیث کی معرفت نے ان کی فقہ کی معرفت کو چھپا دیا تھا

(یعنی الشیخ عبدالرزاق رضی اللہ عنہ فقیہ بھی تھے اور محدث بھی مگر آپ کو لوگ اس حوالے سے جانتے تھے کہ آپ محدث ہیں آپ رضی اللہ عنہ کا فقیہ ہونا لوگوں کی نظروں سے پوشیدہ رہا، فقیر قادری)

## امام قنوجی کا قول

**وقال القنوجی صاحب کتاب التاج المکلل: عبدالرزاق بن الشيخ عبدالقادر الجيلانی المحدث الحافظ ولد سنة ۵۲۸ هجری وتوفی سنة ۶۰۳ هجری سمع من والده وابن صرما والحافظ بن ناصر وابن البناء وابی الوقت ومن فی طبقتهم**

ترجمہ: امام قنوجی صاحب التاج المکلل فرماتے ہیں: الشیخ عبدالرزاق بن الشیخ عبدالقادر الجیلانی رضی اللہ عنہ محدث و حافظ جن کی ولادت باسعادت ۵۲۸ ھجری میں ہوئی اور ان کا وصال باکمال ۶۰۳ ھجری میں ہوا، انہوں نے

حدیث پاک کا سماع اپنے والد ماجد اور ابن صرما اور حافظ ناصر اور ابن البناء اور ابو الوقت اور ان کے طبقہ کے لوگوں سے کیا۔

## حافظ ضیاء مقدسی کا قول

قال الحافظ الضیاء لم ار ببغداد مثله فی تحریه وتیقظه ،اثنی علیه ابوشامة وذکره الذهبی فقال حدث عنه الدبیثی وابن النجار والضیاء المقدسی وآخرون توفی سنة ۶۰۳ هجری ودفن بباب حرب

ترجمہ: حافظ الضیاء رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا میں پورے بغداد شریف میں ان کی مثل غور وفکر کرنے والا اور بیدار مغز نہیں دیکھا،ان کی شان میں ابوشامہ نے قصیدے پڑھے ہیں، اور ان کا ذکر خیر امام ذہبی رحمۃ اللہ علیہ نے کیا ہے، پھر فرمایا کہ ان سے حدیث بیان کرنے والوں میں امام الدبیثی ،ابن نجار اور الضیاء المقدسی اور دوسرے بہت سے لوگ ہیں، آپ رضی اللہ عنہ کا وصال شریف ۶۰۳ ھجری میں ہوا اور ان کی تدفین باب حرب میں ہوئی۔(۲)

## جنازہ مبارکہ کا منظر

الشیخ عبدالمجید بن طہ الدہبی الجیلانی القادری الرفاعی لکھتے ہیں

وقال الشیخ التادفی رحمة الله علیه حدث عنه انه مکث ثلاثین سنة لایرفع راسه الی السماء من حیاءہ رضی الله عنه ولماتوفی رضی الله عنه قال ابن النجار ونودی بالصلوة علیه من لغد فی محال بغداد فاجتمع له خلق کثیر فاخرجت جنازته الی المصلی بظاهر البلد فصلی علیه

هناك ثم حمل على رئوس الرجال الى جامع الرصافة
فصلى عليه به ثم صلى عليه بباب تربة الخلفاء ثم على
شاطئى الدجلة عند الخضريين ثم عبر به الى جانب الغربى
فصلى عليه بباب الخريم ثم ادخل الخرية فصلى عليه
بهاثم حمل الى مقبرة الامام احمد بن حنبل رحمة الله عليه
فصلى عليه هناك ودفن و كان يومامشهودارضى الله عنه
ونفنا الله به ونور الله مرقده واعلى مقامه

ترجمہ: الشیخ التادفی رحمۃ اللہ علیہ بیان کرتے ہیں کہ: وہ حضرت الشیخ عبدالرزاق رضی اللہ عنہ کی خدمت میں تیس سال رہے اس تیس سال کے عرصہ میں حضرت الشیخ رضی اللہ عنہ نے اپنا سر مبارک آسمان کی طرف نہیں اٹھایا اللہ تعالی کی حیاء کی وجہ سے، ابن نجار کہتے ہیں: جب آپ کا وصال ہوا تو اعلان کیا کل بغداد میں ہی آپ کا جنازہ ادا کیا جائے گا، خلق خدا بہت زیادہ تعداد میں جمع ہوگئی، جنازہ مبارکہ جنازہ گاہ کی طرف لے کر روانہ ہوئے وہاں جنازہ ادا کیا گیا، پھر جنازہ لوگوں نے سروں پر جنازہ اٹھالیا جامع رصافہ لے جایا گیا وہاں نماز جنازہ ادا کی گئی، پھر باب تربۃ الخلفاء میں جنازہ کی نماز ادا کی گئی، پھر نہر کے کنارے جنازہ لایا گیا وہاں نماز ادا کی گئی، پھر نہر کو عبور کر کے جانب غربی گئے باب خریم میں وہاں نماز ادا کی گئی، پھر جنازہ مبارک اٹھا کر امام احمد بن حنبل کے مزار مبارک پر آئے وہاں نماز جنازہ پڑھا گیا، اور پھر تدفین ہوئی، اللہ تعالی ہم کو ان سے نفع عطا فرمائے، اور ان کے مزار مبارک کو منور فرمائے اور ان کے مقام کو مزید بلندیاں عطا فرمائے۔ آمین بجاہ النبی الامین ﷺ۔ (۳)

## ابن النجار کا قول

وقال ابن النجار :كان حافظا ثقة متقنا، حسن المعرفة بالحديث، فقيها على مذهب أبى عبد الله أحمد بن حنبل، ورعا متدينا، كثير العبادة، منقطعا فى منزله عن النّاس، لا يخرج إلّا فى الجمعات، محبا للرواية، مكرما لطلابالعلم، سخيا بالفائدة، ذا مروء ة، مع قلّة ذات يده، وأخلاق حسنة، وتواضع وكيس .وكان خشن العيش، صابرا على فقره، عزيز النّفس، عفيفا، على منهاج السلف.

ترجمہ: ابن نجار رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: الشیخ عبدالرزاق رضی اللہ عنہ حافظ ،ثقہ،صاحبِ اتقان ، حدیث کی بہت اچھی معرفت رکھنے والے ،امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے مذہب کے فقیہ تھے ،صاحبِ ورع ، متدین ، بہت زیادہ عبادت کرنے والے،لوگوں سے دور رہتے اپنے گھر سے صرف جماعات کے لئے نکلا کرتے ،روایتِ حدیث کے ساتھ آپ رضی اللہ عنہ کو بہت زیادہ محبت تھی ،طالب العلم کی بہت زیادہ عزت کرنے والے ،بہت زیادہ سخی اور صاحب مروت باوجود اس کے آپ کے ہاتھ میں بہت ہی کم مال ہوتا ،اخلاق حسنہ کے مالک ، ہر ایک کے ساتھ عاجزی کے ساتھ پیش آنے والے ،حالات جتنے تنگ ہوں اپنے فقر پر صبر کرنے والے تھے ،خوددار، پاکدامن اور اپنے اسلاف کے طریقے پر مکمل عمل کرنے والے تھے۔(۴)

## ابن رجب کا قول

وقال ابن رجب :ولد يوم الاثنين ثامن عشر ذى القعدة سنة ثمان وعشرين وخمسمائة ببغداد .وسمع الكثير بإفادة والده وبنفسه، وتوفى ليلة السبت سادس شوال، وصلّى عليه بمواضع متعددة،

وكان يوما مشهودا، ودفن بمقبرة الإمام أحمد.

ترجمہ: امام ابن رجب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: حضرت الشیخ عبدالرزاق رضی اللہ عنہ ۱۸ ذوالقعدہ بروز پیر شریف پیدا ہوئے، اپنے والد ماجد حضرت الشیخ عبدالقادر الجیلانی رضی اللہ عنہ کے علاوہ بہت سے مشائخ سے حدیث مبارکہ کا سماع کیا، چھے شوال المکرّم ہفتہ کی رات کو آپ رضی اللہ عنہ کا وصال ہوا، اور آپ کا جنازہ متعدد جگہوں پر ادا کیا گیا، اور آپ کو امام احمد بن حنبل رضی اللہ عنہ کے مقبرہ میں دفن کیا گیا۔ (۵)

# اَلْحَدِیْثُ الْأَوَّلُ (لا تَسُبُّوا أَصْحَابِی)

## پہلی حدیث

## (میرے صحابہ کرام کو گالی نہ دو)

أَخْبَرَنَا وَالِدِی رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ وَأَرْضَاهُ قِرَاءَةً عَلَیْهِ وَأَنَا أَسْمَعُ أَخْبَرَنَا أَبُو غَالِبٍ مُحَمَّدُ بْنُ الْحَسَنِ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ الْحَسَنِ الْبَاقِلَانِیُّ الْکَرَجِیُّ أَخْبَرَنَا أَبُو عَلِیٍّ الْحَسَنُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ إِبْرَاهِیمَ بْنِ شَاذَانَ أَخْبَرَنَا عُثْمَانُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ السَّمَّاکِ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ عَبْدِ الْجَبَّارِ حَدَّثَنَا أَبُو مُعَاوِیَةَ عَنِ الْأَعْمَشِ عَنْ أَبِی صَالِحٍ عَنْ أَبِی سَعِیدٍ الْخُدْرِیِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لا تَسُبُّوا أَصْحَابِی فَوَالَّذِی نَفْسِی بِیَدِهِ لَوْ أَنَّ أَحَدَکُمْ أَنْفَقَ مِثْلَ أُحُدٍ ذَهَبًا مَا أَدْرَکَ مُدَّ أَحَدِهِمْ وَلا نَصِیفَهُ.

### ترجمہ سند حدیث:

ہم کو ہمارے والد سیدنا الشیخ عبدالقادر الجیلانی رضی اللہ عنہ نے بیان کیا جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی اور میں سن رہا تھا، ہمیں ابو غالب محمد بن الحسن بن احمد بن الحسن باقلانی کرجی نے بتایا ہمیں ابوعلی الحسن بن احمد بن ابراہیم بن شاذان نے بتایا، ہمیں عثمان بن احمد السماک نے بتایا، یہ حدیث ہم سے احمد بن عبدالجبار نے بیان کی، ہم سے ابومعاویہ نے بیان کی، اعمش سے، ابوصالح سے، حضرت سیدنا ابوسعید الخدری رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

### ترجمہ متن حدیث

میرے صحابہ کرام رضی اللہ عنھم کو برا نہ کہو، کیونکہ مجھے اس ذات کی قسم ہے جس کے قبضہ وقدرت میں میری جان ہے، اگر تم میں سے کوئی احد پہاڑ جتنا سونا بھی خرچ کردے تو بھی میرے صحابہ کرام رضی اللہ عنھم کے خرچ کئے گئے ایک سیر یا آدھے سیر کے برابر نہ ہوگا۔(٦)

## اَلْحَدِيثُ الثَّانِي (فَضْلُ الْعَمَلِ)

## دوسری حدیث

## (عمل کی فضیلت کے بیان میں)

أَخْبَرَنَا الْحَافِظُ أَبُو الْفَضْلِ مُحَمَّدُ بْنُ نَاصِرِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ السَّلَامِيُّ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا الشَّيْخُ أَبُو الْحُسَيْنِ أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ النَّقُّورِ الْبَزَّازُ فِي كِتَابِهِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ عِيسَى بْنُ عَلِيِّ بْنِ عِيسَى بْنِ دَاوُدَ ابن الْجَرَّاحِ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الْعَزِيزِ الْبَغَوِيُّ أَخْبَرَنَا كَامِلُ بْنُ طَلْحَةَ الْجَحْدَرِيُّ حَدَّثَنَا عَبَّادُ بْنُ عَبْدِ الصَّمَدِ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ.

رَفَعَ الْحَدِيثَ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عليه وسلم قال : مَنْ بَلَغَهُ فَضْلٌ عَنِ اللَّهِ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَى يَعْنِي فَعَمِلَ بِهِ أَعْطَاهُ اللَّهُ ذَلِكَ وَإِنْ لَمْ يَكُنْ كَذَلِكَ.

### ترجمہ سند حدیث

حافظ ابوالفضل محمد بن ناصر بن محمد بن علی سلامی نے ہمیں بتایا، جبکہ ان کے سامنے یہ حدیث پڑھی جارہی تھی، شیخ ابوالحسین احمد بن محمد بن نقور بزاز نے اپنی کتاب سے ہمیں یہ حدیث بیان کی، ابوالقاسم عیسی بن علی بن عیسی بن داوٗد بن جراح

نے ہمیں بتایا جبکہ ان کے سامنے یہ حدیث پڑھی جا رہی تھی ہمیں عبداللہ بن محمد بن عبد العزیز بغوی نے بتایا، ہمیں کامل بن طلحہ جحدری نے بتایا ہم سے عناد بن عبدالصمد نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے حدیث بیان کی، انہوں نے اس حدیث کی سند کو رسول اللہ ﷺ تک پہنچایا، انہوں نے فرمایا:

## ترجمہ متن حدیث

جس شخص پر اللہ تعالی کا انعام ہوا یعنی اسے دولت ملی اور اسے دوسروں پر خرچ کیا تو اللہ تعالی اسے اور عطا فرمائے گا اگر چہ ایسا نہ بھی ہو یعنی اس طرح سخی نہ بھی بنا۔ (۷)

## موضوع اخرجہ البغوی فی "حدیث کامل بن طلحہ" (۴:۱)

یہ روایت موضوع ہے اس کو امام بغوی نے نقل کیا ہے کامل بن طلحہ کی حدیث میں۔

## اُلحدِیثُ الثَّالِثُ (اُلعَمَلُ فِی سَبِیلِ اللّٰہِ)

## تیسری حدیث

## (اللہ تعالی کے لئے عمل کرنا)

أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ نَصْرِ ابن الزَّاغُونِيِّ قِراءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا عَاصِمُ بْنُ الْحَسَنِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيِّ بْنِ عَاصِمٍ أَخْبَرَنَا أَبُو عُمَرَ عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ مَهْدِيٍّ حَدَّثَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ عَبْدُ اللَّهِ بْنُ إِسْحَاقَ الْمِصْرِيُّ إِمْلَاءً حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ محمد بن سعيد ابن أَبِي مَرْيَمَ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ يُوسُفَ الْفِرْيَابِيُّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ الثَّوْرِيُّ عَنْ أَبِي حَازِمِ بْنِ دِينَارٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَدْوَةٌ أَوْ رَوْحَةٌ فِي سَبِيلِ اللَّهِ خَيْرٌ مِنَ

الدُّنیا وَمَا فِیھَا.

### ترجمہ سندِ حدیث

ہمیں ابوبکر محمد بن عبداللہ بن نصر بن زاغونی نے بتایا، ہمیں ابوعمر عبدالواحد بن محمد بن مہدی نے بتایا، ہمیں یہ حدیث ابومحمد عبداللہ بن اسحاق المصری نے لکھوائی، ہم سے عبداللہ بن محمد بن سعید بن ابی مریم نے یہ حدیث بیان کی، ہم سے یہ حدیث محمد بن یوسف الفریابی نے بیان کی، ہم سے یہ حدیث سفیان بن ثوری نے بیان کی انہوں نے ابی حازم بن دینار سے انہوں نے حضرت سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے نقل کیا کہ انہوں نے کہا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

### ترجمہ متن حدیث

کوئی صبح یا کوئی شام اللہ تعالیٰ کی راہ میں ہونا تمام دنیا سے اور جو کچھ اس دنیا میں ہے اس سے بہتر ہے۔(۸)

## اَلْحَدِیثُ الرَّابِعُ (شَفَاعَۃُ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لِأُمَّتِہٖ)

## چوتھی حدیث

### (رسول اللہ ﷺ کے اپنی امت کے شفاعت کے بارے میں)

أَخْبَرَنَا الشَّرِیفُ الْخَطِیبُ أَبُو الْمُظَفَّرِ مُحَمَّدُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عَلِیِّ بْنِ عَبْدِ الْعَزِیزِ الْھَاشِمِیُّ الْمَعْرُوفُ بِابْنِ التُّرَیْکِیِّ قِرَاءَۃً عَلَیْہِ أَخْبَرَنَا الشَّرِیفُ أَبُو نَصْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِیِّ الزَّیْنَبِیُّ قِرَاءَۃً عَلَیْہِ أَخْبَرَنَا أَبُو بَکْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ عُمَرَ بْنِ خَلَفٍ الْمَعْرُوفُ بِابْنِ الْوَرَّاقِ قِرَاءَۃً عَلَیْہِ أَخْبَرَنَا أَبُو بَکْرٍ عَبْدُ اللّٰہِ بْنُ أَبِی دَاوُدَ السِّجِسْتَانِیُّ حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ الْأَخْیَلِ حَدَّثَنَا أَبُو سَعِیدِ الْأَنْصَارِی حَدَّثَنَا مِسْعَرٌ

عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسٍ قَالَ
قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ لِكُلِّ نَبِيٍّ دَعْوَةً يَدْعُو بِهَا لِأُمَّتِهِ وَإِنِّي اخْتَبَأْتُ دَعْوَتِي شَفَاعَةً لِأُمَّتِي يَوْمَ الْقِيَامَةِ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں الشریف الخطیب (سید خطیب) ابوالمظفر محمد بن احمد بن علی بن عبدالعزیز الہاشمی المعروف ابن تریکی نے بتایا، جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں سید ابونصر محمد بن علی الزینبی نے بتایا، جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں ابوبکر محمد بن عمر بن خلف المعروف الوراق نے بتایا جب کہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں ابوبکر عبداللہ بن ابی داوٗد سجستانی نے بتایا، ہم سے اسحاق بن اخیل نے حدیث بیان کی، ہم سے ابوسعید انصاری نے حدیث بیان کی، ہم سے مسعر اور انہوں نے حضرت سیدنا قتادہ رضی اللہ عنہ سے حدیث بیان کی، انہوں نے حضرت سیدنا انس رضی اللہ عنہ سے حدیث بیان کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

### ترجمہ متن حدیث

بے شک ہر نبی کو اپنی امت کے لئے ایک دعا کا حق دیا گیا ہے، جو انہوں نے مانگی۔ میں نے اپنی دعا کو پوشیدہ رکھ لیا ہے جو قیامت کے دن اپنی امت کی شفاعت کے لئے مختص ہے۔(۹)

## الْحَدِيثُ الْخَامِسُ (أَهْلُ الْقُرْآنِ)

## پانچویں حدیث

## (اہل قرآن کے بارے میں)

أَخْبَرَنَا الشَّيْخُ أَبُو مُحَمَّدٍ دَعْوَانُ بْنُ عَلِيِّ بْنِ حَمَّادٍ الْجَبَائِيُّ قِرَاءَةً عَلَيْهِ فِي جُمَادَى الْأُولَى مِنْ سنة سبع وثلاثين وخمسمئة أَخْبَرَنَا أَبُو طَاهِرٍ أَحْمَدُ بْنُ عَلِيِّ بْنِ عُبَيْدِ اللَّهِ بْنِ عُمَرَ بْنِ سَوَّارٍ الْمُقْرِءُ أَخْبَرَنَا أَبُو عَلِيٍّ الْحَسَنُ بْنُ عَلِيٍّ الْمُقْرِءُ أَخْبَرَنَا أَبُو إِسْحَاقَ إِبْرَاهِيمُ بْنُ أَحْمَدَ الطَّبَرِيُّ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ إِسْحَاقَ بْنِ إِبْرَاهِيمَ الْعَدْلُ بِسُوقِ الْأَهْوَازِ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ صَلَاءَةَ حَدَّثَنَا الْأَصْمَعِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ بُدَيْلِ بْنِ مَيْسَرَةَ عَنْ أَبِيهِ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ

قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ : إِنَّ لِلَّهِ أَهْلِينَ مِنَ النَّاسِ قِيلَ يَا رَسُولَ اللَّهِ مَنْ أَهْلُ اللَّهِ قَالَ أَهْلُ الْقُرْآنِ هُمْ أَهْلُ اللَّهِ وَخَاصَّتُهُ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں شیخ ابومحمد دعوان بن علی بن حماد جبائی نے بتایا جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ماہ جمادی الاولی سنہ ۵۳۷ھ، ہمیں ابوطاہر احمد بن علی بن عبید اللہ بن عمر بن سوار المقری نے بتایا، ہمیں ابوعلی الحسن بن علی المقری نے بتایا، ہمیں ابواسحاق بن ابراہیم بن احمد الطبری نے بتایا یہ حدیث ہم سے ابوبکر اسحاق بن ابراہیم العدل نے اہواز کے بازار میں بیان کی کہ یہ حدیث ہم سے احمد بن صلائت نے بیان کی، ہم سے یہ حدیث الاصمعی نے بیان کی، یہ حدیث ہمیں عبدالرحمٰن بن بدیل بن المیسرہ سے انہوں نے اپنے والد سے سنی، انہوں نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سنی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

## ترجمہ متن حدیث

کہ لوگوں میں کچھ اللہ والے ہوتے ہیں۔سوال کیا گیا، یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! اللہ

والے کون لوگ ہیں؟ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اہل قرآن ہی اللہ والے اور اس کے خاص بندے ہیں۔ (۱۰)

## اَلْحَدِيثُ السَّادِسُ (تَنَاصُحُ الْمُؤْمِنِينَ)

## چھٹی حدیث

## (مومنین کا ایک دوسرے کی بھلائی چاہنا)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ السَّمَّاکُ قِرَاءَةً عَلَيْهِ فِي صفر سنة ثمان وثلاثين وخمسمئة أَخْبَرَنَا أَبُو الْحُسَيْنِ عَاصِمُ بْنُ الْحَسَنِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيِّ بْنِ عَاصِمٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحُسَيْنِ عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ بِشْرَانَ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ أَحْمَدَ الْوَاعِظُ الْمِصْرِيُّ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ نَافِعٍ حَدَّثَنَا عَلِيُّ بْنُ الْحَسَنِ حَدَّثَنَا سَعِيدٌ عَنْ قَتَادَةَ عَنْ أَنَسٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمُؤْمِنُونَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ نَصَحَةٌ وادُّون وَإِنِ افْتَرَقَتْ مَنَازِلُهُمْ وَأَبْدَانُهُمْ، وَالْفَجَرَةُ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ غَشَشَةٌ مُتَجَادِلُونَ وَإِنِ اجْتَمَعَتْ مَنَازِلُهُمْ وَأَبْدَانُهُمْ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالحسن علی بن عبدالعزیز سماک نے بتایا، جب کہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ماہ صفر سنہ ۵۳۸ھ میں ہمیں ابوالحسین عاصم بن الحسن بن محمد بن علی بن عاصم نے بتایا جب کہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں ابوالحسین علی بن محمد بن عبداللہ بن بشران نے بتایا، ہمیں ابوالحسن علی بن محمد بن احمد المصری واعظ نے بتایا، ہم سے محمد بن عمرو بن نافع نے حدیث بیان کی، ہم سے علی

بن الحسن نے حدیث بیان کی، اس نے قتادہ سے سنی تھی، اس نے حضرت سیدنا انس رضی اللہ عنہ سے سنی تھی انہوں نے کہا رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

ترجمہ متن حدیث.

کہ مومنین ایک دوسرے کی بھلائی چاہنے والے باہم دوستی کرنے والے ہوتے ہیں، اگر چہ ان کے گھر اور جسم الگ ہوتے ہیں، جبکہ فاسق وفاجر یعنی اللہ تعالی کے نافرمان لوگ ایک دوسرے کو کھوٹ ڈال کر دھوکہ دینے والے ہوتے ہیں اور باہم لڑائی کرنے والے ہوتے ہیں۔(۱۱)

## اَلْحَدِيثُ السَّابِعُ (حِفْظُ الْجَوَارِحِ)

## ساتویں حدیث

## (اپنے اعضا کی حفاظت کرنے کے بیان میں)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْمَعَالِي أَحْمَدُ بْنُ عَلِيِّ بْنِ عَلِيِّ بْنِ السَّمِينِ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْحَسَنِ الْكَرَجِيُّ أَخْبَرَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ مُحَمَّدٍ الْوَاعِظُ أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ الْحُسَيْنِ الْآجُرِّيُّ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ ابْن أَبِي دَاوُدَ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ ثَابِتٍ حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ عَلِيٍّ حَدَّثَنَا أَبُو حَازِمٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ يَتَوَكَّلُ لِي بِمَا بَيْنَ لَحْيَيْهِ وَرِجْلَيْهِ أَتَوَكَّلُ لَهُ بِالْجَنَّةِ.

ترجمہ سند حدیث

ہم ابوالمعالی احمد بن علی بن علی بن السمین نے خبر دی کہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں محمد بن الحسن الکرجی نے خبر دی، ہمیں عبدالملک بن محمد الواعظ نے بتایا، ہمیں محمد بن الحسین آجرنی نے خبر دی، ہمیں ابوبکر بن ابی داوٗد نے

حدیث بیان کی، ہمیں احمد بن ثابت نے حدیث بیان کی، ہمیں عمر بن علی نے حدیث بیان کی، ہمیں ابوحازم نے حضرت سیدنا سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے حدیث بیان کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

## ترجمہ متن حدیث

جس شخص نے میری خاطر اپنی زبان (جو کچھ اس کے دونوں جبڑوں کے درمیان) کی اور اپنی شرمگاہ (اپنی دونوں ٹانگوں کے درمیان) کی حفاظت کی تو اسے میں جنت کی ضمانت دیتا ہوں۔ (۱۲)

## اَلْحَدِيثُ الثَّامِنُ (اِلْتِزَامُ الْجَمَاعَةِ)

## آٹھویں حدیث

## (جماعت کے ساتھ رہنے کے بیان میں)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْمَعَالِي مُحَمَّدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ محمد بن الْجَبَّانُ الْمَعْرُوفُ بِابْنِ اللَّحَّاسِ بِقِرَاءَتِي أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ عَلِيُّ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيِّ بن الْبُسْرِيُّ فِيمَا كَتَبَ إِلَيَّ قَالَ أَنْبَأَنَا أَبُو عَبْدِ اللَّهِ عُبَيْدُ اللَّهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ بُطَّةَ حَدَّثَنَا أَبُو ذَرٍّ أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدٍ الْبَاغَنْدِيُّ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عَرَفَةَ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرِ بْنُ عَيَّاشٍ حَدَّثَنَا عَاصِمٌ عَنْ زِرٍّ عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: مَنْ أَرَادَ بُحْبُوحَةَ الْجَنَّةِ فَلْيَلْزَمِ الْجَمَاعَةَ فَإِنَّ الشَّيْطَانَ مَعَ الْوَاحِدِ وَهُوَ مِنَ الاثْنَيْنِ أَبْعَدُ.

ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالمعالی محمد بن محمد بن محمد بن احمد بن محمد بن الحبان المعروف ابن الحاس نے خبر دی جبکہ میں یہ حدیث پڑھ رہا تھا، ہمیں ابوالقاسم علی بن احمد بن محمد بن علی الیسری نے ہماری طرف لکھ کر بتایا، اس نے ہمیں کہا ابوعبداللہ عبیداللہ محمد بن محمد بن احمد بن بطہ نے خبر دی کہ ہم سے ابوذر احمد بن محمد الباغندی نے حدیث بیان کی، ہم سے الحسن بن ارفع نے حدیث بیان کی، ہم سے ابوبکر ابن عیاش نے حدیث بیان کی، ہم سے حسن نے حدیث بیان کی ذِر سے اس نے حضرت سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے روایت کیا، انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

ترجمہ متن حدیث

جو یہ چاہے کہ اسے جنت میں مرکزی جگہ نصیب ہو تو پھر جماعت کے ساتھ رہے کیونکہ اکیلے کے ساتھ تو شیطان ہوتا ہے، جبکہ دو ہوں تو شیطان ان سے دور ہوتا ہے۔ (۱۳)

## اَلْحَدِیْثُ التَّاسِعُ (بِرُّ أَصْحَابِ الْوَالِدَیْنِ)

## نویں حدیث

## (والدین کے دوستوں سے حسن سلوک کے بیان میں)

أَخْبَرَنَا الشَّيْخُ أَبُو مُحَمَّدٍ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الصَّمَدِ بْنِ عَبْدِ الرَّزَّاقِ السُّلَمِیُّ أَخْبَرَنَا أَبُو الْغَنَائِمِ مُحَمَّدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الصَّمَدِ بْنِ الْمُهْتَدِی بِاللّٰهِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ عَلِیُّ بْنُ عُمَرَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ الْحَسَنِ الْقَزْوِینِیُّ الْحَرْبِیُّ أَخْبَرَنَا عَبْدُ الْعَزِيزِ بْنُ الْحَسَنِ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ

الْوَهَّابِ الْحَارِثِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ الْغَسِيلِ عَنْ أَسِيدٍ عَنْ أَبِيهِ عَلِيِّ بْنِ عُبَيْدٍ عَنْ أَبِي أَسِيدٍ وَكَانَ بَدْرِيًّا قَالَ

كُنْتُ عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَالِسًا فَجَاءَ رَجُلٌ مِنَ الْأَنْصَارِ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ هَلْ بَقِيَ عَلَيَّ مِنْ بِرِّ وَالِدَيَّ مِنْ بَعْدِ مَوْتِهِمَا شَيْءٌ أَبَرُّهُمَا بِهِ قَالَ الصَّلَاةُ عَلَيْهِمَا وَالْاسْتِغْفَارُ لَهُمَا وَإِنْفَاذُ عَهْدِهِمَا مِنْ بَعْدِهِمَا وَإِكْرَامُ صَدِيقِهِمَا وَصِلَةُ الرَّحِمِ الَّتِي لَا رَحِمَ لَكَ إِلَّا مِنْ قِبَلِهِمَا فَهَذَا الَّذِي بَقِيَ عَلَيْكَ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں شیخ ابو محمد عبداللہ بن عبدالصمد بن عبدالرزاق السلمہ نے خبر دی، ہمیں ابوالغنائیم محمد بن محمد بن احمد بن محمد بن عبداللہ بن عبدالصمد المہتدی باللہ نے خبر دی، ہمیں ابوالحسن علی بن عمر بن محمد بن الحسن القزوینی الحربی نے خبر دی، ہمیں عبدالعزیز الحسن نے خبر دی، ہم سے عبداللہ بن محمد بن محمد عبدالوہاب الحارثی نے حدیث بیان کی، ہم سے عبدالرحمٰن بن غسیل نے اسید سے اس نے اپنے والد ماجد سے، انہوں نے علی بن عبید سے انہوں نے حضرت سیدنا ابو اسید رضی اللہ عنہ سے جو کہ بدری صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں سے ہیں سے حدیث بیان کی وہ کہتے ہیں کہ میں رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ میں حاضر تھا کہ انصار میں ایک شخص حاضر ہوا اور عرض کرنے لگا: یا رسول اللہ ﷺ! کیا والدین کی وفات کے بعد بھی کچھ حسن سلوک باقی رہ گیا ہے؟ تا کہ میں ان سے حسن سلوک کر سکوں۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ:

## ترجمہ متن حدیث

ان کے لئے رحمت کی دعا کرو۔ ان کے لئے بخشش مانگو۔ ان کے بعد ان کے کئے گئے وعدوں کو پورا کرو، ان کے دوستوں کی عزت کرو، کیونکہ رشتہ دار تو تم کو ان کی

وجہ سے ملے ہیں تو یہ ہے کہ جوان کے لئے تیرے ذمہ باقی ہے۔(۱۴)

## اَلْحَدِيثُ الْعَاشِرُ (خَيْرُ أَهْلِ الْأَرْضِ)

### دسویں حدیث

### (اہل دنیا میں بہترین لوگوں کی فضیلت کے بیان میں)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ سَعِيدُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ الْحَسَنِ بْنِ الْبَنَّا قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحُسَيْنِ عَاصِمُ بْنُ الْحَسَنِ بْنِ عَلِيِّ بْنِ عَاصِمٍ أَخْبَرَنَا أَبُو عُمَرَ عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ مَهْدِيٍّ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو عَبْدِ اللَّهِ مُحَمَّدُ بْنُ مَخْلَدِ بْنِ حَفْصٍ الْعَطَّارُ الْخَضِيبُ الدُّورِيُّ حَدَّثَنَا بِشْرُ بْنُ مَطَرٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ يَعْنِي ابْنَ عُيَيْنَةَ عَنْ عَمْرٍو قَالَ سَمِعْتُ جَابِرًا يَقُولُ: كُنَّا مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وسلم يوم الحديبية ألفا وأربعمئة فَقَالَ لَنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْتُمُ الْيَوْمَ خَيْرُ أَهْلِ الْأَرْضِ.

أَخْرَجَهُ الْبُخَارِي عَنْ عَلِيِّ بْنِ الْمَدِينِيِّ عَنْ سُفْيَانَ بِإِسْنَادِهِ وَمَعْنَاهُ غَيْرَ أَنَّ فِي آخِرِهِ مِنْ قَوْلِ جَابِرٍ وَلَوْ كُنْتُ أُبْصِرُ لَأَرَيْتُكُمْ مَكَانَ الشَّجَرَةِ وَوَقَعَ لَنَا عَالِيًا فَكَأَنِّي سَمِعْتُهُ مِنَ الدَّاوُدِيِّ.

### ترجمہ سندِ حدیث

ہمیں ابوالقاسم سعید بن احمد بن الحسن البنا نے خبر دی، جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جا رہی تھی، ہمیں ابوالحسین عاصم بن الحسن بن علی بن عاصم نے خبر دی، ہمیں ابوعمر عبدالواحد بن محمد بن عبداللہ بن مہدی نے خبر دی جبکہ یہ حدیث ان کے

سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں ابوعبداللہ محمد بن مخلد بن حفص العطار الخضیب الدوری نے خبر دی، ہم سے بشر بن مطران سے سفیان بن عیینہ نے حدیث بیان کی، انہوں نے عمرو سے انہوں نے کہا کہ میں نے حضرت سیدنا جابر رضی اللہ عنہ کو فرماتے ہوئے سنا، صلح حدیبیہ کے دن چودہ سو کی تعداد میں رسول اللہ ﷺ کے ساتھ تھے، ہم کو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

ترجمہ متن حدیث

آج تم لوگ تمام اہل زمین سے بہتر اور افضل ہو۔

اس حدیث کو امام بخاری نے علی ابن المدینی سے سفیان سے اسی کی سند اوراسی کے مفہوم میں سنا تھا سوائے اس کے کہ اس کے آخر میں حضرت سیدنا جابر رضی اللہ عنہ کے یہ الفاظ بھی آئے ہیں اگر میں دیکھ سکتا ہوتا تو تمھیں شجرہ رضوان والی جگہ دکھادیتا۔

یہ حدیث ہمیں بلند سند کے ساتھ پہنچی ہے گویا کہ میں نے اسے الداؤدی سے سنا۔(۱۵)

## (اَلْحَدِيثُ الْحَادِیَ عَشَرَ (طَبَقَاتُ أُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ)

## گیارہویں حدیث

### (رسول اللہ ﷺ کی امت کے طبقات کے بیان میں)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ مُحَمَّدُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ الصَّائِغُ الْمَعْرُوفُ بِابْنِ صَرْمَا قِرَاءَةً عَلَيْهِ فِي مُحَرَّمٍ سَنَةَ ثَمَانٍ وثلاثين وخمسمئة أَخْبَرَنَا أَبُو الْحُسَيْنِ أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ النَّقُورِ قِرَاءَةً عَلَيْهِ حَدَّثَنَا أَبُو الْقَاسِمِ عِيسَى بْنُ عَلِيِّ بْنِ عِيسَى بْنِ

دَاوُدَ بْنِ الْجَرَّاحِ حَدَّثَنَا أَبُو الْقَاسِمِ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الْعَزِيزِ بْنِ الْمَرْزُبَانِ بْنِ شَابُورَ بْنِ شَاهَانُ شَاهِ الْبَغْوِيُّ حَدَّثَنَا كَامِلُ بْنُ طَلْحَةَ حَدَّثَنَا عَبَّادُ بْنُ عَبْدِ الصَّمَدِ أَبُو مَعْمَرٍ حَدَّثَنَا أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ

أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ طَبَقَاتُ أُمَّتِي خَمْسُ طَبَقَاتٍ كُلُّ طَبَقَةٍ مِنهَا أَرْبَعُونَ سَنَةً فَطَبَقَتِي وَطَبَقَةُ أَصْحَابِي أَهْلُ الْعِلْمِ وَالإِيمَانِ وَالَّذِينَ يَلُونَهُمْ إِلَى الثَّمَانِينَ أَهْلُ الْبِرِّ وَالتَّقْوَى وَالَّذِينَ يَلُونَهُمْ إِلَى العشرين ومئة أَهْلُ التَّرَاحُمِ وَالتَّوَاصُلِ وَالَّذِينَ يَلُونَهُمْ إلى الستين ومئة أَهْلُ التَّقَاطُعِ وَالتَّدَابُرِ وَالَّذِينَ يَلُونَهُمْ إلى المئتين أَهْلُ الْهَرْجِ وَالْحُرُوبِ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالحسن محمد بن احمد بن محمد بن ابراہیم السائغ المعروف ابن صرمہ نے خبر دی، محرم ۵۳۸ھ میں ان کے سامنے یہ حدیث پاک پڑھی گئی۔ ہمیں ابوالحسین احمد بن محمد بن احمد بن نقور نے خبر دی جب کہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی گئی، ہم سے ابوالقاسم عیسی بن علی بن عیسی بن داؤد بن الجراح نے حدیث بیان کی، ہم سے ابوالقاسم بن عبداللہ بن محمد بن عبدالعزیز بن مرزبان بن شابور بن شاہان شاہ البغوی نے حدیث بیان کی، ہم سے کامل بن طلحہ نے، ہم سے عباد بن عبدالصمد ابو معمر، ہم سے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے حدیث بیان کی، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

## ترجمہ متن حدیث

میری امت کے طبقات پانچ ہیں ان میں سے ہر طبقہ کے چالیس سال ہیں،

میرا اور میرے صحابہ کرام کا طبقہ ہے، جو اہل علم و اہل ایمان ہیں، اور وہ جوان سے متصل ہوں گے نیکی اور طبقہ والے ہیں، اور وہ جوان سے متصل ہوں گے ایک سو بیس سال ہے یہ لوگ باہم شفقت و صلہ رحمی والے ہوں گے، وہ لوگ جوان سے متصل ہوں گے ایک سو ساٹھ سال تک یہ لوگ قطع رحمی اور چغل خوری کرنے والے ہوں گے، اور وہ لوگ جوان سے متصل ہوں گے دو سو سال تک یہ لوگ ہنگامہ اور جنگ کرنے والے ہوں۔ (۱۶)

## (اُلْحَدِیثُ الثَّانِی عَشَرَ (فَضُلُ سُورَةِ الإِخْلاصِ)

### بارہویں حدیث

### (سورۃ اخلاص کی فضیلت کے بیان میں)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْفَرَجِ عَبْدُ الْخَالِقِ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عَبْدِ الْقَادِرِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ يُوسُفَ مِنْ لَفْظِهِ إِمْلاءً أَخْبَرَنَا أَبُو نَصْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ الزَّيْنَبِيُّ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو طَاهِرٍ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ الْعَبَّاسِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ الْمُخَلِّصُ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ مُحَمَّدٍ الْبَغَوِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ أَبُو نَصْرٍ التَّمَّارُ حَدَّثَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ أَبِي الْوَرْقَاءِ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ أَبِي أَوْفَى قَالَ

قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَالَ أَحَدَ عَشَرَ مَرَّةً لا إِلَهَ إِلَّا اللَّهُ وَحْدَهُ لا شَرِيكَ لَهُ أَحَدًا صَمَدًا لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُولَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَهُ كُفُوًا أَحَدٌ كَتَبَ اللَّهُ عَزَّ وَجَلَّ لَهُ أَلْفَيْ أَلْفِ حَسَنَةٍ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالفرج عبدالخالق بن احمد بن عبدالقادر بن محمد بن یوسف نے خبر دی

،اس نے یہ حدیث زبانی بول کر املاء کرائی، ہمیں ابونصر محمد بن محمد بن علی الزینبی نے خبر دی، جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی گئی، ہمیں ابوطاہر محمد بن عبدالرحمٰن بن العباس بن عبدالرحمٰن المخلص نے خبر دی، ہم سے عبداللہ بن محمد البغوی نے حدیث بیان کی، ہم سے عبدالملک بن عبدالعزیز ابونصر التمار نے حدیث بیان کی، ہم سے حماد بن سلمہ نے ابوالورقاء سے بیان کی، انہوں نے حضرت سیدنا عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ عنہ سے روایت کی، انہوں نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

ترجمہ متن حدیث

جس شخص نے گیارہ بار کہا (کوئی معبود نہیں مگر اللہ، وہ ایک ہی ہے اس کا کوئی شریک نہیں ہے، وہ یکتا ہے، وہ بے نیاز ہے، نہ اس کی کوئی اولاد اور نہ وہ کسی سے پیدا ہوا اور نہ اس کے جوڑ کا کوئی۔ اللہ تعالیٰ اس کے لئے دو لاکھ نیکیاں لکھ دیتا ہے۔ (١٧)

## (اَلْحَدِيثُ الثَّالِثَ عَشَرَ (الدُّعَاءُ عِنْدَ الْمَضَاجِعِ)

## تیرہویں حدیث

## (نیند کے وقت کی دعا کے بیان میں)

أَخْبَرَنَا الشَّيْخُ أَبُو بَكْرٍ عَتِيقُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ بْنِ أَبِى الْحَسَنِ بْنِ صِيلا الْحَرْبِيُّ بِقَرَاءَتِى عَلَيْهِ قُلْتُ لَهُ أَخْبَرَكُمْ أَبُو الْفَتْحِ عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ عُلْوَانَ بْنِ قَيْسٍ الشَّيْبَانِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو عَمْرٍو عُثْمَانُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ يُوسُفَ بْنِ دُوَسْتِ الْعَلافُ حَدَّثَنَا أَبُو بَكْرٍ أَحْمَدُ بْنُ سَلْمَانَ بْنِ الْحَسَنِ الْفَقِيهُ النَّجَّادُ قَالَ قُرِءَ عَلَى يَحْيَى بْنِ جَعْفَرٍ وَأَنَا أَسْمَعُ أَخْبَرَنَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ حَدَّثَنَا الْعَوَّامُ بْنُ حَوْشَبٍ عَنْ عَمْرِو بْنِ مُرَّةَ عن عبد الرحمن ابن أَبِى لَيْلَى عَنْ عَلِيِّ بْنِ أَبِى طَالِبٍ قَالَ

:أَتَانَا رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتَّى وَضَعَ رِجْلَهُ بَيْنِي وَبَيْنَ فَاطِمَةَ فَعَلَّمَنَا مَانَقُولُ إِذَا أَخَذْنَا مَضْجَعَنَا ثَلَاثَةً وَثَلَاثِينَ تَسْبِيحَةً وَثَلَاثَةً وَثَلَاثِينَ تَحْمِيدَةً وَأَرْبَعَةً وَثَلَاثِينَ تَكْبِيرَةً.

قَالَ عَلِيٌّ فَمَا تَرَكْتُهَا بَعْدُ فَقَالَ لَهُ رَجُلٌ وَلَا لَيْلَةَ صِفِّينَ قَالَ لَا وَلَا لَيْلَةَ صِفِّينَ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں شیخ ابوبکر عتیق بن عبدالعزیز بن ابی الحسن بن صیلا الحربی نے خبر دی جبکہ میں ان کو یہ حدیث شریف پڑھ کر سنا رہا تھا، میں نے ان سے کہا: آپ کو ابوالفتح عبدالواحد بن علوان بن قیس الشیبانی نے خبر دی، ہمیں ابوعمرو عثمان بن محمد بن یوسف بن دوست العلاف نے خبر دی، ہمیں احمد بن سلیمان بن الحسن الفقیہ النجاد نے حدیث بیان کی، انہوں نے کہا کہ یحییٰ بن جعفر کے سامنے یہ حدیث شریف پڑھی گئی تو میں سن رہا تھا، ہم سے یزید بن ہارون نے بیان کی، ہمیں عوام بن حوشب نے حدیث بیان کی عمرو بن مرہ سے، عبدالرحمٰن بن ابی لیلی سے، حضرت سیدنا مولا علی رضی اللہ عنہ سے انہوں نے فرمایا:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ ہمارے گھر تشریف لائے، آپ ﷺ نے اپنا پاؤں مبارک میرے اور حضرت سیدہ کائنات فاطمہ رضی اللہ عنہا کے درمیان رکھ دیا، پھر ہم کو رات کے وقت سونے کی دعا سکھلائی کہ ہم سوتے وقت کیا پڑھیں، ۳۳ بار تسبیح سبحان اللہ، ۳۳ بار الحمدللہ اور ۳۴ بار اللہ اکبر پڑھا کریں۔

حضرت سیدنا مولا علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے کبھی بھی یہ وظیفہ ترک نہیں کیا ہے، ایک شخص نے ان سے عرض کیا: جنگ صفین والی رات بھی آپ نے

یہ وظیفہ پڑھا تھا؟ حضرت سیدنا مولا علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہاں اس رات میں بھی میں یہ وظیفہ ترک نہیں کیا تھا۔(۱۸)

## (اَلْحَدِيثُ الرَّابِعَ عَشَرَ (طَمَعُ ابْنُ آدَمَ)

## چودھویں حدیث

## (انسان کے لالچ کا بیان)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْبَرَكَاتِ أَحْمَدُ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ الْحُسَيْنِ البزوغانى بِقَرَاءَتِى عَلَيْهِ قُلْتُ لَهُ أَخْبَرَكُمْ أَبُو الْحَسَنِ عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ الْعَلافُ أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بِشْرَانَ أَخْبَرَنَا أَبُو أَحْمَدَ حَمْزَةُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْعَبَّاسِ حَدَّثَنَا الْحَارِثُ بْنُ مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا يَعْلَى بْنُ عَبَّادٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْحَكَمِ عَنْ أَنَسٍ

أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَوْ أَنَّ لابْنِ آدَمَ وَادِيَيْنَ مِنْ مَالٍ لابْتَغَى وَادِيًا ثَالِثًا وَلا يَمْلَأُ جَوْفَ ابْنِ آدَمَ إِلا التُّرَابُ وَيَتُوبُ اللّٰهُ عَلَى مَنْ تَابَ.

### ترجمہ سند حدیث

ہم سے ابوالبرکات احمد بن عبدالملک بن الحسین بزوغانی نے بیان کیا، جبکہ میں یہ حدیث شریف ان کے سامنے پڑھ رہا تھا، میں نے ان کو کہا: آپ کو ابوالحسن علی بن محمد بن علی العلاف نے بیان کیا، ہمیں ابوالقاسم عبدالملک بن محمد بن عبداللہ بن بشران نے خبر دی، ہمیں ابواحمد حمزہ بن محمد بن العباس نے خبر دی، ہم سے الحارث بن محمد نے حدیث بیان کی، ہمیں ابواحمد یعلی بن عباد نے حدیث بیان کی، ہم سے عبدالحکم

نے بیان کی انہوں نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

## ترجمہ متن حدیث

اگر انسان کے پاس پیسوں کی دو وادیاں ہوں تو وہ تیسری کی تمنا کرے گا ،اورانسان کے پیٹ کو صرف خاک ہی بھر سکتی ہے ، اور اللہ تعالی جسکی توبہ قبول کرنا چاہے اس کی توبہ قبول کر لیتا ہے۔(١٩)

## (اَلْحدِيثُ الْخَامِسَ عَشَرَ (اَلْجَنَّةُ لِمَنْ لا يُشْرِكُ بِاللّٰهِ)

## پندرہویں حدیث

## (موحد کو جنت کا بطور انعام ملنا)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ يَحْيَى بْنُ ثَابِتِ بْنِ بُنْدَارِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ الْبَقَّالُ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ عَلِيُّ بْنُ عُمَرَ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ الْخَلِّ أَخْبَرَنَا أَبُو عَبْدِ اللّٰهِ أَحْمَدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ الْحُسَيْنِ بْنِ إِسْمَاعِيلَ الْمَحَامِلِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ الشَّافِعِيُّ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الْبَصْرِيُّ حَدَّثَنَا مُعَاذُ بْنُ عَوْذِ اللّٰهِ حَدَّثَنَا سُلَيْمَانُ التَّيْمِيُّ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ:

خَرَجَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَمُعَاذٌ بِالْبَابِ فَلَمَّا رَآهُ قَالَ يَا مُعَاذُ قَالَ لَبَّيْكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ قَالَ مَنْ مَاتَ لا يُشْرِكُ بِاللّٰهِ شَيْئًا دَخَلَ الْجَنَّةَ قَالَ أَلا أُبَشِّرُ النَّاسَ قَالَ لا، دَعْهُمْ فَلْيَتَنَافَسُوا فِي الْأَعْمَالِ فَإِنِّي أَخَافُ أَنْ يَتَّكِلُوا عَلَيْهَا.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالقاسم یحیی بن ثابت بن بندار بن ابراہیم البقال نے خبر دی جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں ابوالحسن علی بن عمر بن احمد بن الخل نے خبر دی، ہمیں ابوعبداللہ احمد بن عبداللہ بن الحسین بن اسماعیل المحاملی نے خبر دی، ہمیں ابوبکر محمد بن عبداللہ بن ابراہیم الشافعی نے خبر دی، ہم سے یہ حدیث ابراہیم بن عبداللہ المصری نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے معاذ بن عوذ اللہ نے بیان کیا، یہ حدیث ہم سے سلیمان التیمی نے بیان کی، انہوں نے فرمایا کہ میں نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سنا کہ وہ فرما رہے تھے:

## ترجمہ متن حدیث

ایک بار رسول اللہ ﷺ تشریف لائے حضرت سیدنا معاذ رضی اللہ عنہ دروازہ پر تھے، جب انہیں رسول اللہ ﷺ نے دیکھا تو فرمایا: اے معاذ : حضرت معاذ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: لبیک یارسول اللہ ﷺ! تو آپ ﷺ نے فرمایا: جو شخص اس حال میں فوت ہوا کہ وہ اللہ تعالی کے ساتھ کسی کو شریک نہیں کرتا تھا تو وہ جنت میں داخل ہوگیا۔
حضرت سیدنا معاذ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! کیا میں لوگوں کو خوشخبری سنادوں؟ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: نہیں چھوڑ دو نیکیوں کے کمانے میں ان کو مقابلہ کرنے

دو۔ کیونکہ مجھے ڈر ہے کہ یہ لوگ اسی پر بھروسہ کر کے نہ بیٹھ جائیں۔(۲۰)

## (اَلْحَدِيثُ السَّادِسَ عَشَرَ (خَيْرُ النَّاسِ)

## سولھویں حدیث

## (بہترین آدمی کون؟)

أَخْبَرَنَا أَبُو عَبْدِ اللَّهِ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ الْعَبَّاسِ بْنِ عَبْدِ الْحَمِيدِ الْحَرَّانِيُّ الْمُعَدَّلُ أَخْبَرَنَا الشَّرِيفُ أَبُو الْحَسَنِ هِبَةُ اللَّهِ بْنُ عَبْدِ الرَّزَّاقِ بْنِ الْحَسَنِ الْأَنصَارِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحُسَيْنِ عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ بِشْرَانَ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ أَحْمَدَ الْمِصْرِيُّ حَدَّثَنَا بَكْرُ بْنُ سَهْلٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ بْنُ يُوسُفَ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ عَيَّاشٍ حَدَّثَنِي عَبْدُ اللَّهِ بْنُ دِينَارٍ عَنْ نَافِعٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِأَصْحَابِهِ أَيُّ النَّاسِ خَيْرٌ فَقَالَ بَعْضُهُمْ مُؤْمِنٌ غَنِيٌّ يُعْطِي الْحَقَّ مِنْ نَفْسِهِ وَمَالِهِ فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نِعْمَ الرَّجُلُ هَذَا وَلَيْسَ بِهِ وَلَكِنْ خَيْرُ النَّاسِ مُؤْمِنٌ فَقِيرٌ يُعْطِي جُهْدَهُ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ بن العباس بن عبدالحمید الحرانی المعدل نے خبر دی، ہمیں سید ابوالحسن ھبۃ اللہ بن عبدالرزاق بن الحسن الانصاری نے خبر دی، ہمیں ابوالحسین علی بن محمد بن عبداللہ بن بشران نے خبر دی، ہمیں ابوالحسن علی بن محمد بن علی بن محمد بن احمد المصری نے خبر دی، یہ حدیث ہم سے بکر بن سہل نے بیان کی، یہ حدیث

ہم سے عبداللہ بن یوسف نے بیان کی، ہمیں یہ حدیث اسماعیل بن عیاش نے بیان کی، مجھے یہ حدیث عبداللہ بن دینار نے حضرت سیدنا نافع سے بیان کی انہوں نے حضرت سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے بیان کی کہ:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنھم سے فرمایا: یہ بتاؤ کہ سب سے اچھا یا سب سے افضل آدمی کون ہے؟

تو بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنھم نے عرض کی: یارسول اللہ ﷺ! وہ مالدار مومن جو اپنی ذات سے اور اپنے مال سے حق دیتا ہے، اس پر کریم آقا ﷺ نے فرمایا: یہ بھی اچھا انسان ہے مگر یہی کافی نہیں بلکہ سب سے اچھا آدمی وہ ہے جو غریب ہو اور اپنی محنت صرف کرتا ہے۔(۲۱)

## (اَلْحَدِيثُ السَّابِعَ عَشَرَ (رُؤْيَةُ اللّٰهِ جَلَّ شَأْنُهُ)

## سترہویں حدیث

## (اللہ تعالی کے دیدار کے بیان میں)

أَخْبَرَنَا أَبُو عَلِيٍّ الْحَسَنُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ مَحْبُوبِ الْغَاسِلُ الدَّارَقُطْنِيُّ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا النَّقِيبُ أَبُو الْفَوَارِسِ طِرَادُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ الزَّيْنَبِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحُسَيْنِ مُحَمَّدُ بْنُ الْحَسَنِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ الْفَضْلِ بْنِ يَعْقُوبَ الْقَطَّانُ أَخْبَرَنَا أَبُو عَلِيٍّ إِسْمَاعِيلُ بْنُ مُحَمَّدٍ الصَّفَّارُ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ عَرَفَةَ الْعَبْدِيُّ حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ أَخْبَرَنَا حَمَّادُ بْنُ سَلَمَةَ عَنْ ثَابِتٍ عَنْ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ أَبِي لَيْلَى عَنْ صُهَيْبٍ قَالَ

قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا دَخَلَ أَهْلُ الْجَنَّةِ الْجَنَّةَ نودوا يأهل الْجَنَّةِ إِنَّ لَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ مَوْعِدًا لَمْ تروه قال: فَيَقُولُونَ رَبِّ وَمَا هُوَ أَلَمْ تُبَيِّضْ وُجُوهَنَا وَتُزَحْزِحْنَا عَنِ النَّارِ وَتُدْخِلْنَا الْجَنَّةَ قَالَ فَيُكْشِفُ الْحِجَابَ تَبَارَكَ وَتَعَالَى فَيَنْظُرُونَ إِلَيْهِ قَالَ فَوَاللّٰهِ مَا أَعْطَاهُمُ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ شيئا هو أَحَبَّ إِلَيْهِمْ مِنْهُ ثُمَّ قَرَأَ: (للذين أحسنوا الحسنى وزيادة).

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوعلی الحسن بن احمد بن محبوب الغاسل دارقطنی نے خبر دی، جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں النقیب ابوالفوارس طراد بن محمد بن علی الزینبی نے خبر دی، ہمیں ابوالحسین محمد بن الحسن بن محمد بن الفضل بن یعقوب القطان نے خبر دی، ہمیں ابوعلی اسماعیل بن محمد الصفار نے خبر دی۔ ہم سے الحسن بن عرفہ العبدی نے یہ حدیث بیان کی، ہم سے یہ حدیث یزید بن ہارون نے بیان کی، ہم سے حماد بن سلمہ نے بیان کیا، ثابت سے عبدالرحمٰن بن ابی لیلی حضرت صہیب رضی اللہ عنہ سے سنی، وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

## ترجمہ متن حدیث

اہل جنت جب جنت میں داخل ہو جائیں گے تو پکارا جائے گا کہ اے جنت والو! تم سب کیلئے ایک وعدہ جو تم نے دیکھا نہیں! تو وہ کہیں گے یا رب! وہ کیا ہے؟ کیا تو نے ہمارے چہروں کو چمکا نہیں دیا؟ کیا تو نے ہمیں آگ سے بچا نہیں لیا؟ اور کیا تو نے ہمیں جنت میں داخل نہیں کر دیا؟ تب اللہ تعالی پردہ اٹھا دے گا تو وہ سب اللہ تعالی کا دیدار کریں گے۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالی نے انہیں اس سے زیادہ محبوب چیز نہیں دی

ہوگی۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے یہ آیت مبارک پڑھی
''جن لوگوں نے اچھا کام کیا انہیں تو اچھا بدلہ تو ملے گا مگر اوپر بھی ملے گا''۔ (۲۲)

## (اَلْحَدِيثُ الثَّامِنَ عَشَرَ (الدَّعَوَاتُ الْمُسْتَجَابَةُ)

## اٹھارہویں حدیث

## (مقبول دعائیں)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْعَبَّاسِ أَحْمَدُ بْنُ أَبِي الْعِزِّ الْمُبَارَكِ بْنِ أَبِي سَعْدٍ الْمُرَقَّعَاتِيّ رَحِمَهُ اللّٰهُ أَخْبَرَنَا أَبُو الْمَعَالِي ثَابِتُ بْنُ بُنْدَارِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ الْبَقَّالُ الْمُقْرِئُ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ بُشْرَى بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ الْفَاتِنِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرٍ أحمد بن جعفر بن الهيتم الْأَنْبَارِيُّ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ إِسْحَاقَ الْحَرْبِيُّ حَدَّثَنَا مُوسَى حَدَّثَنَا أَبَانٌ عَنْ يَحْيَى بْنِ أَبِي كَثِيرٍ عَنْ أَبِي جَعْفَرٍ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ :قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلَاثُ دَعَوَاتٍ مُسْتَجَابَاتٍ دَعْوَةُ الْوَالِدِ عَلَى وَلَدِهِ وَدَعْوَةُ الْمَظْلُومِ وَالْمُسَافِرِ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالعباس احمد بن ابی العز المبارک بن ابی سعید المرقعانی نے بیان کیا، ہمیں ابوالمعالی ثابت بن بندار بن ابراہیم البقال المقری نے بیان کیا، ہمیں ابوالحسن بشری بن عبداللہ الفاتنی نے بیان کیا، ابوبکر احمد بن جعفر بن الہیتم الانباری نے بیان کیا، ہم سے یہ حدیث ابراہیم بن اسحٰق الحربی نے بیان کی، ہم سے موسیٰ نے، ہم سے عبان نے یحیی بن ابی کثیر سے، ابی جعفر سے بیان کی، انہوں نے حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ:

## ترجمہ متن حدیث تین

دعائیں قبول ہوتی ہیں، بیٹے کے بارے میں باپ کی دعا، مظلوم کی دعا، اور مسافر کی دعا۔ (۲۳)

## (الْحَدِيثُ التَّاسِعَ عَشَرَ (أَصَابِعُ الرَّحْمَنِ)

## انیسویں حدیث

## (رحمٰن کی اصابع)

أَخْبَرَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ مُحَمَّدُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عَبْدِ الْكَرِيمِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عُبَيْدِ اللَّهِ التَّمِيمِيُّ الْمَعْرُوفُ بِابْنِ الْمَادِحِ وَالنَّاسِخِ بِقِرَاءَتِي عَلَيْهِ قُلْتُ لَهُ أَخْبَرَكُمْ أَبُو نَصْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ الزَّيْنَبِيُّ الْهَاشِمِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ عُمَرَ بْنِ عَلِيِّ بْنِ خَلَفِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ زُنْبُورٍ الْكَاغِدِيُّ الْمَكِّيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ يَحْيَى بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ صَاعِدٍ مَوْلَى بَنِي هَاشِمٍ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الْمَلِكِ بْنِ زَنْجُوَيْهِ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ بْنُ هَمَّامٍ أَخْبَرَنَا ابْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ مَنْصُورٍ عَنْ إِبْرَاهِيمَ عَنْ عَلْقَمَةَ عَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ

قَالَ جَاءَ حَبْرٌ مِنَ الْيَهُودِ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ إِذَا كَانَ يَوْمُ الْقِيَامَةِ وَضَعَ رَبُّكَ السَّمَاءَ عَلَى هَذِهِ وَالْأَرْضَ عَلَى هَذِهِ وَالْجِبَالَ عَلَى هَذِهِ وَالْمَاءَ وَالثَّرَى عَلَى هَذِهِ وَسَائِرَ الْخَلْقِ عَلَى هَذِهِ ثُمَّ هَزَهُنَّ فَقَالَ أَيْنَ الْمُلُوكُ لِي الْمُلْكُ الْيَوْمَ قَالَ فَضَحِكَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَصْدِيقًا لِقَوْلِ الْيَهُودِيِّ حَتَّى بَدَتْ نَوَاجِذُهُ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابو محمد محمد بن احمد بن عبدالکریم بن محمد بن عبداللہ تمیمی المعروف بن المادح ، والناسخ نے بیان کیا جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے میں پڑھ رہا تھا، میں نے اس سے کہا: آپ کو ابو نصر محمد بن محمد بن علی الزینبی الہاشمی نے بیان کیا، ہمیں ابو بکر محمد بن عمر بن علی بن خلف بن محمد بن زنبور الکاغدی المکی نے بیان کیا، ہمیں ابو محمد یحیی بن محمد بن صاعد مولی بنہاشم نے بیان کیا، یہ حدیث ہم سے محمد بن عبدالملک بن زنجویہ نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے عبدالرزاق بن ہمام نے بیان کی، ہمیں عیینہ نے منصور سے، ابراہیم سے علقمہ سے، انہوں نے حضرت سیدنا عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے سنا:

## ترجمہ متن حدیث

یہودیوں کا ایک عالم ''حبر'' رسول اللہ ﷺ کے پاس آیا اور کہا: اے محمد (ﷺ)! جب قیامت کا دن آئے گا تو آپ کا رب آسمان کو اس پر اور زمین کو اس پر رکھے گا، پہاڑوں کو اس پر پانی اور ثری کو اس پر، اور باقی مخلوق کو اس پر رکھ دے گا پھر انہیں ہلائے گا اور کہے گا: کہاں ہے بادشاہ! آج تو بادشاہت میری ہے۔

راوی کہتے ہیں کہ یہودی کی اس بات کی تصدیق کرتے ہوئے رسول اللہ ﷺ مسکرائے حتی کہ کریم آقا ﷺ کے مبارک دانت دکھائی دینے لگے۔ (۲۴)

## الحدیث العشرون (مداراۃ النَّاسِ)

## بیسویں حدیث

## (لوگوں کی خاطر مدارت کرنا)

أَخْبَرَنَا أَبُو عَبْدِ اللَّهِ الْحُسَيْنُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ بْنِ الْحُسَيْنِ بْنِ جَعْفَرٍ الْجَوْزَقَانِيُّ الْهَمَدَانِيُّ الْحَافِظُ قِرَاءَةً عَلَيْهِ قَدِمَ عَلَيْنَا حَاجًا فِي صَفَرٍ

سَنَةَ ثَلاثٍ وَأَرْبَعِينَ وخمسئمة أَخْبَرَنَا بُنْدَارُ بْنُ مُوسَى بْنِ بُنْدَارِ
أَخْبَرَنَا أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ أَخْبَرَنَا مُحَمَّدُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ
مُحَمَّدٍ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ السَّقَطِيُّ بِبَغْدَادَ حَدَّثَنَا يَزِيدُ
بْنُ هَارُونَ حَدَّثَنَا حُمَيْدٌ عَنْ أَنَسٍ قَالَ
قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُدَارَاةُ النَّاسِ صَدَقَةٌ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوعبداللہ الحسین بن ابراہیم الحسین بن جعفر اجوزقانی الہمدانی الحافظ نے بتایا جبکہ ان کے سامنے یہ حدیث پڑھی جارہی تھی، وہ ہمارے ہاں ماہ صفر ۵۴۳ھ میں حاجی کے طور پر آئے تھے، ہمیں بندار بن موسی بن بندار نے بتایا، ہمیں احمد بن محمد بن عبداللہ نے بیان کیا، ہمیں محمد بن احمد بن محمد نے بیان کیا، ہم سے یہ حدیث احمد بن عبدالرحمٰن سقطی نے ہم سے بغداد میں بیان کی، ہم سے یہ حدیث یزید بن ہارون نے بیان کی، ہم سے حدیث حمید نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے بیان کی کہ:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: لوگوں کی خاطر مدارت کرنا بھی صدقہ ہے۔ (۲۵)

# الْحَدِيثُ الْحَادِي وَالْعِشْرُونَ (ثِيَابُ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ)

## اکیسویں حدیث

## (رسول اللہ ﷺ کے لباس کے بیان میں)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْبَرَكَاتِ سَعْدُ اللَّهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيِّ بْنِ حَمْدِيٍّ
الْبَزَّازُ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو عَبْدِ اللَّهِ الْحُسَيْنُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ
مُحَمَّدِ بْنِ طَلْحَةَ النِّعَالِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحُسَيْنِ عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدُ

بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ بِشْرَانَ أَخْبَرَنَا أَبُو عَلِيٍّ إِسْمَاعِيلُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْمَاعِيلَ الصَّفَّارُ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ جَعْفَرِ بْنِ الزِّبْرِقَانِ أَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ عَاصِمِ بْنِ مُسْلِمٍ الْهَجَرِيُّ قَالَ قَدِمَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ الْكُوفَةَ فَأَتَاهُ النَّاسُ فَأَتَيْتُهُ فِي مَنْ أَتَاهُ فَسَمِعْتُهُ يَقُولُ كَانَ لِرَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَمِيصٌ مِنْ قُطْنٍ قَصِيرُ الْكُمَّيْنِ قَصِيرُ الطُّولِ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالبرکات سعداللہ بن محمد بن علی حمدی البز از نے بتایا جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں ابوعبداللہ الحسین بن احمد بن محمد بن طلحہ النعالی نے بتایا، ہمیں ابوالحسین علی بن محمد بن عبداللہ بن بشران نے بتایا، ہمیں ابوعلی اسماعیل بن محمد الصفار نے بتایا، ہم سے یہ حدیث یحیی بن جعفر بن الزبرقان نے بیان کی، ہمیں علی بن عاصم بن مسلم الہجری نے بتایا کہ:

## ترجمہ متن حدیث

حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ کوفہ میں تشریف لائے تو لوگ ان کی زیارت کرنے آئے، ان سے ملنے کے لئے آنے والوں میں، میں بھی تھا، میں نے سنا کہ وہ لوگوں کو بتارہے تھے کہ رسول اللہ ﷺ کی کاٹن کی قمیص تھی جسکی آستین بھی چھوٹی تھی اور لمبائی میں بھی چھوٹی تھی۔(۲۶)

## (اَلْحَدِيثُ الثَّانِى وَالْعُشْرُونَ (عَذَابُ الْقَبْرِ)

## بائیسویں حدیث

## (عذاب قبر کا بیان)

أَخْبَرَنَا الشَّرِيفُ أَبُو الْعَبَّاسِ أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الْعَزِيزِ الْعَبَّاسِيُّ الْمَكِّيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو عَلِيٍّ الْحَسَنُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ الْحَسَنِ بْنِ مُحَمَّدِ الشَّافِعِيُّ الْمَكِّيُّ بِهَا أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ أَحْمَدُ بن إبراهيم بن أحمد بن فِرَاسِ الْمَكِّيُّ بِهَا أَخْبَرَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ يَزِيدَ الْمُقْرِئُ حَدَّثَنَا جَدِّى أَبُو يَحْيَى مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ يَزِيدَ الْمُقْرِئُ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ قَاسِمِ الرَّحَّالِ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ

قَالَ دَخَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خربًا لِبَنِى النَّجَّارِ فَخَرَجَ وَهُوَ مَذْعُورٌ وَهُوَ يَقُولُ لَوْلَا أَلَّا تَدَافَنُوا لَدَعَوْتُ اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ أَنْ يُسْمِعَكُمْ مِنْ عَذَابِ الْقُبُورِ مَا أَسْمَعَنِى.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں سید ابوالعباس احمد بن محمد بن عبدالعزیز العباسی المکی نے بتایا، ہمیں ابوعلی الحسن بن عبدالرحمٰن بن الحسن بن محمد الشافعی المکی نے مکہ مکرمہ میں بتایا، ہمیں ابوالحسن احمد بن ابراہیم بن احمد بن فراس المکی نے مکہ مکرمہ میں بتایا، ہمیں ابومحمد عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن محمد بن عبداللہ بن یزید المقری نے بتایا، ہم سے یہ حدیث میرے دادا ابویحیی محم دنب عبداللہ بن یزید المقری نے بیان کی، ہم سے یہ حدیث سفیان بن عیینہ نے قاسم الرحال سے بیان کی، انہوں نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ

عنہ سے سنی کہ:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ بنونجار کے ایک ویرانے میں داخل ہوئے، پھر جب باہر تشریف لائے تو کچھ گھبرائے ہوئے تھے اور فرما رہے تھے: ''کاش اگر یہ ڈر نہ ہوتا کہ تم اپنے مرنے والوں کو دفن ہی نہیں کروگے، تو میں اللہ تعالی سے دعا کرتا کہ وہ تمھیں قبر والوں کے عذاب سے وہی کچھ سنوا دیتا جو کچھ اس نے مجھے سنوایا ہے''۔(۲۷)

﴿۲۷﴾

## (اَلْحَدِيثُ الثَّالِثُ وَالْعُشْرُونَ (صَلاةُ اللَّيلِ)

## تیسویں حدیث

## (رات کی نماز)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْوَقْتِ عَبْدُ الْأَوَّلِ بْنُ عِيسَى بْنِ شُعَيْبِ السِّجْزِيُّ الْهَرَوِيُّ أَخْبَرَنَا أَحْمَدُ بْنُ أَبِي نَصْرٍ الْكُوفَانِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ عُمَرَ بْنِ إِسْحَاقَ الْمَعْرُوفُ بِابْنِ النَّحَّاسِ حَدَّثَنَا أَبُو الْحَسَنِ عَلِيُّ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ أَبِي مَطَرٍ الْإِسْكَنْدَرِيُّ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدَوَيْهِ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنْ عَمْرِو بْنِ دِينَارٍ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ

سُئِلَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ صَلاةِ اللَّيْلِ فَقَالَ مَثْنَى مَثْنَى فَإِذَا خِفْتَ الصُّبْحَ فَأَوْتِرْ بِرَكْعَةٍ وَاحِدَةٍ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالوقت عبدالاول بن عیسی بن شعیب سجزی هروی نے بتایا، ہمیں احمد

بن ابی نصر الکوفانی نے بتایا، ہم سے یہ حدیث عبدالرحمٰن بن عمر بن اسحاق المعروف ابن النحاس نے بیان کی، ہم سے یہ حدیث ابوالحسن علی بن عبداللہ بن عبدالرحمس بن ابی مطرالاسکندری نے بیان کی" ہم سے یہ حدیث احمد بن محمد بن عبدویہ نے بیان کی، ہم سے یہ حدیث سفیان بن عیینہ نے بیان کی۔ عمرو بن دینا سے، حضرت سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے وہ کہتے ہیں کہ:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ سے رات کی نماز کے متعلق سوال کیا گیا تو کریم آقا ﷺ نے فرمایا: "دو رکعت" اگر جلدی صبح ہونے کا ڈر ہو تو پھر ایک ہی رکعت پڑھ لیا کرو"۔(۲۸)

## (اَلْحَدِيثُ الرَّابِعُ وَالْعُشْرُونَ (الْأَيْمَنَ فَالْأَيْمَنَ)

## چوبیسویں حدیث

## (دایاں پھر دایاں)

أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرٍ عَبْدُ اللَّهِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ النَّقُّورِ الْبَزَّازُ بِقِرَاءَ تِي عَلَيْهِ قُلْتُ لَهُ أَخْبَرَكُمْ أَبُو الْحَسَنِ عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيِّ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ يَعْقُوبَ بْنِ يُوسُفَ الْعَلَافُ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ عَلِيُّ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عُمَرَ بْنِ حَفْصِ الْحَمَّامِيُّ الْمُقْرِئُ أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ الشَّافِعِيُّ حَدَّثَنَا أَبُو الْمُثَنَّى مُعَاذُ بْنُ الْمُثَنَّى بْنِ مُعَاذِ بْنِ مُعَاذِ الْعَنْبَرِيُّ حَدَّثَنَا مُسَدَّدُ بْنُ مُسَرْهَدِ بْنِ مُسَرْبَلِ الْبَصْرِيُّ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ بْنُ عُيَيْنَةَ عَنِ الزُّهْرِيِّ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ

قَدِمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِينَةَ وَأَنَا ابْنُ عَشْرِ سِنِينَ وَمَاتَ وَأَنَا ابْنُ عِشْرِينَ سَنَةً وَكُنَّ أُمَّهَاتِي يَحْثُثْنَنِي عَلَى خِدْمَتِهِ (فَدَخَلَ

عَلَيۡنَا دَارَنَا فَحَلَبۡنَا لَهُ شَاةً دَاجِنًا وَشُبۡنَا بِمَاءٍ مِنۡ بِئۡرٍ فِی الدَّارِ وَأَبُو بَكۡرٍ عَنۡ شِمَالِهِ وَأَعۡرَابِیٌّ عَنۡ يمينه وعمر ناحيه فَشَرِبَ النَّبِیُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ عُمَرُ نَاوِلۡهُ أَبَا بَكۡرٍ فناولَهُ الۡأَعۡرَابِیَّ وَقَالَ الۡأَيۡمَنَ فَالۡأَيۡمَنَ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوبکر عبداللہ بن محمد بن احمد النقور البزاز نے خبر دی جبکہ میں یہ حدیث ان کے سامنے پڑھ رہا تھا، میں نے ان سے کہا: آپ کو ابوالحسن علی بن احمد بن محمد بن یعقوب بن یوسف العلاف نے بتایا، ہمیں ابوالحسن علی بن احمد بن عمر بن حفص الحمامی المقری نے بتایا، ہمیں ابوبکر محمد بن عبداللہ الشافعی نے بتایا، ہم سے یہ حدیث ابوالمثنی معاذ بن المثنی بن معاذ بن معاذ العنبری نے بیان کی، ہم سے حدیث مسدد بن مسرھد بن مسربل البصری نے بیان کی، ہم سے یہ حدیث سفیان بن عیینہ نے الزھری سے، حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے بیان کی کہ:

### ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ مدینہ منورہ میں تشریف لائے جبکہ میں دس سال کا تھا، جب رسول اللہ ﷺ کا وصال شریف ہوا تو میری عمر بیس سال کی تھی، میری ماں مجھے رسول اللہ کی خدمت پر ابھارتی تھیں، چنانچہ کریم آقا ﷺ ہمارے گھر میں تشریف لائے تو ہم نے آپ کے لئے گھر کی بکری کا دودھ نکال کر اس میں گھر کے کنویں کا پانی ملایا، حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ رسول اللہ ﷺ کے دل کی جانب بیٹھے ہوئے تھے اور ایک بدوی رسول اللہ ﷺ کے دائیں جانب بیٹھا ہوا تھا چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے دودھ نوش فرمایا اس پر حضرت سیدنا عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: اے ابوبکر! اس بدوی کو دے دو، انہوں نے اس بدوی کو دے دیا تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: دایاں پھر دایاں۔ (۲۹)

## (اَلْحَدِیْثُ الْخَامِسُ وَالْعُشْرُوْنَ (دُعَاءُ الصَّبَاحِ)

## پچیسویں حدیث
## (صبح کی دعا)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْكَرَمِ الْمُبَارَكُ بْنُ الْحَسَنِ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عَلِيِّ بْنِ فَتْحَانَ بْنِ مَنْصُورٍ الشَّهْرَزُورِيُّ الْمُقْرِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو عَبْدِ اللَّهِ الْحُسَيْنُ بْنُ عَلِيِّ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ أَحْمَدَ الْبُسْرِيُّ الْبُنْدَارُ أَخْبَرَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ عَبْدُ اللَّهِ بْنِ يَحْيَى بْنِ عَبْدِ الْجَبَّارِ السُّكَّرِيُّ حَدَّثَنَا أَبُو عَلِيٍّ إِسْمَاعِيلُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ إِسْمَاعِيلَ الصَّفَّارُ حَدَّثَنَا سَعْدَانُ بْنُ نَصْرِ بْنِ مَنْصُورٍ حَدَّثَنَا عُمَرُ بْنُ شَبِيبٍ حَدَّثَنَا مُوسَى بْنِ أَبِي عَائِشَةَ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ شَدَّادِ بْنِ الْهَادِ قَالَ

كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِذَا أَصْبَحَ :اللَّهُمَّ إِنِي أقدم بين يَدَيَّ عَجَلَتِي وَنِسْيَانِي فِيمَا اسْتَقْبَلَ فِي يَوْمِي هَذَا :بِاسْمِ اللَّهِ وَمَشِيئَتِكَ فِيمَا ذَكَرْتُ وَفِيمَا نَسِيتُ اللَّهُمَّ رَضِّنِي بِقَضَائِكَ وَبَارِكْ لِي فِي قَدَرِكَ حَتَّى لا أُحِبَّ تَعْجِيلَ مَا أَخَّرْتَ وَلا تَأْخِيرَ مَا عَجَّلْتَ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالکرم المبارک بن الحسن بن احمد بن علی بن فتحان بن منصور شہرزوری المقری نے بتایا، ہمیں ابوعبداللہ الحسن بن علی بن احمد بن محمد بن احمد الیسری البندار نے بتایا، ہمیں ابومحمد بن عبداللہ بن یحیی بن عبدالجبار السکری نے بتایا، یہ حدیث ہم سے ابوعلی اسماعیل بن محمد بن اسماعیل الصفار نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے سعدان بن نصر

بن منصور نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے عمر بن شبیب نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے موسیٰ بن عائشہ نے عبداللہ بن شداد بن الہاد سے بیان کی ہے کہ:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ جب صبح ہوتی تو یہ دعا کرتے: اے میرے اللہ! میں اپنی جلد بازی اور نسیان کے ہوتے ہوئے آج کے دن کا میں استقبال کرتا ہوں، اللہ تعالیٰ کے نام مبارک سے تیری مرضی اور تیری مشیت کے آگے ان تمام کاموں میں جو مجھے یاد ہیں یا جو مجھے بھول گئے ہیں۔ اے میرے اللہ! اپنی مرضی اور تقدیر پر مجھے راضی رہنے والا بنا، اور میرے لئے اپنی تقدیر میں برکت عطا فرما حتی کہ میں ان کاموں میں عجلت پسند نہ کروں۔ جن میں تو تاخیر پسند فرمائے اور تو جلدی کرنا چاہے میں ان میں تاخیر نہ مانگوں۔ (۳۰)

## (اَلْحَدِیْثُ السَّادِسُ وَالْعُشْرُوْنَ (فَرَحُ اللّٰهِ بِتَوْبَةِ عَبْدِهٖ)

## چھبیسویں حدیث

## (بندے کی توبہ پر اللہ تعالیٰ کی خوشی)

أَخْبَرَنَا الْقَاضِی أَبُو عَبْدِ اللّٰهِ مُحَمَّدُ بْنُ عُبَيْدِ اللّٰهِ بْنِ سَلَامَةَ بْنِ مَخْلَدِ الْكَرْخِیُّ الْمَعْرُوفُ بِابْنِ الرُّطَبِیِّ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ عَلِیُّ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ الْبُسْرِیِّ قِرَاءَةً عَلَيْهِ فِی شَعْبَانَ سنة اثنين وسبعين وأربعمئة أَخْبَرَنَا نَصْرُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ الْخَلِيلِ الْمُرَجِّی إِجَازَةً أَخْبَرَنَا أَبُو يَعْلَى أَحْمَدُ بْنُ عَلِیِّ بْنِ الْمُثَنَّى حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ حُمَيْدِ الْكُوفِیُّ حَدَّثَنَا عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ إِيَادِ عَنْ أَبِيهِ عَنِ الْبَرَاءِ قَالَ

قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَيْفَ تَقُولُونَ بِفَرَحِ رَجُلٍ انْفَلَتَتْ مِنْهُ رَاحِلَتُهُ يَجُرُّ زِمَامَهَا بِأَرْضٍ قَفْرٍ لَيْسَ بِهَا طَعَامٌ وَلَا شَرَابٌ وَعَلَيْهَا لَهُ الطَّعَامَ وَالشَّرَابَ فَطَلَبَهَا حَتَّى شَقَّ عَلَيْهِ ثُمَّ مَرَّتْ بِجِذْلِ شَجَرَةٍ فَتَعَلَّقَ زِمَامُهَا فَوَجَدَهَا مُتَعَلِّقَةً قُلْنَا شَدِيدٌ يَا رَسُولَ اللَّهِ فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَلَّهُ أَشَدُّ فَرَحًا بِتَوْبَةِ عَبْدِهِ مِنَ الرَّجُلِ بِرَاحِلَتِهِ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں قاضی ابوعبداللہ محمد عبیداللہ بن سلامہ بن مخلد الکرخی المعروف ابن الرطبی نے بتایا، جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ابوالقاسم علی بن احمد بن محمد بن الیسری نے بتایا جبکہ یہ حدیث ماہ شعبان ۴۷۲ھ کو ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی ،ہمیں نصر بن احمد بن خلیل المرجی نے بذریعہ اجازت بتایا،ہمیں ابویعلی احمد بن علی المثنی نے بتایا، یہ حدیث ہم سے جعفر بن حمید الکوفی نے بیان کی ، یہ حدیث ہم سے عبیداللہ بن ایاد نے اپنے والد سے ، حضرت سیدنا البراء رضی اللہ عنہ سے بیان کی کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

## ترجمہ متن حدیث

تم کیسے کہتے ہو آدمی کی خوشی کے بارے میں جس کی سواری اس کے ہاتھ سے نکل گئی ہو، اپنی لگام ویرانے میں گھسیٹتے ہوئے جہاں اس کو نہ کچھ کھانے کو ملے اور نہ ہی پینے کو ،اس سواری پر اس کا کھانے کا سامان ہو اور پینے کا سامان ہو اور اس کو تلاش کرتے کرتے تھک جائے۔ پھر وہ سواری چلتے چلتے ایک درخت کے پاس سے گزری تو اس کی لگام اس کے ساتھ اٹک گئی ، یوں وہ اسے درخت کے ساتھ بندھی ہوئی مل گئی۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم فرماتے ہیں کہ ہم نے عرض کیا: رسول اللہ ﷺ! یہ تو بہت خوشی کی بات ہے تو رسول

اللہ ﷺ نے فرمایا: اس سواری کے مالک کی خوشی سے اللہ تعالی کی خوشی بڑی ہوتی ہے جب اس کا کوئی بندہ توبہ کرکے اس کا فرمانبردار بن جاتا ہے۔ (۳۱)

## (اَلْحَدِيثُ السَّابِعُ وَالْعِشْرُونَ (التَّحْجِيلُ فِي الْوُضُوءِ)

## ستائیسویں حدیث

## (وضو کرنے سے چہروں کا روشن ہونا)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ صَدَقَةُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْحُسَيْنِ بْنِ الْمَحْلَبَانِ سِبْطُ ابْنِ السَّيَّافِ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ عَاصِمُ بْنُ الْحَسَنِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيِّ بْنِ عَاصِمٍ قِرَاءَةً أَخْبَرَنَا أَبُو عُمَرَ عَبْدُ الْوَاحِدِ بْنُ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ مَهْدِيٍّ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ عَبْدُ اللَّهِ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ إِسْحَاقَ الْمِصْرِيُّ حَدَّثَنَا إِبْرَاهِيمُ بْنُ أَبِي دَاوُدَ الْبُرُلُّسِيُّ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ حَدَّثَنَا صَفْوَانُ بْنُ عَمْرٍو عَنْ يَزِيدَ بْنِ حُمَيْرٍ الرَّحْبِيِّ عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ بُسْرٍ الْمَازِنِيِّ

عَنْ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ مَا مِنْ أُمَّتِي مِنْ أَحَدٍ إِلا وَأَنَا أَعْرِفُهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ قَالُوا وَكَيْفَ تعرفهم يَا رَسُولَ اللَّهِ فِي كَثْرَةِ الْخَلائِقِ قَالَ أَرَأَيْتَ لَوْ أُدْخِلَتْ صِيرَةٌ فِيهَا خَيْلٌ دُهْمٌ بُهْمٌ فِيهَا فَرَسٌ أَغَرُّ مُحَجَّلٌ أَمَا كُنْتَ تَعْرِفُهُ مِنْهَا فَقَالُوا بَلَى قَالَ فَقَالَ أُمَّتِي يَوْمَئِذٍ غُرٌّ مِنْ أَثَرِ السُّجُودِ مُحَجَّلُونَ مِنَ الْوُضُوءِ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابو القاسم صدقہ بن محمد بن الحسین المحلبان جو ابن سیاف کے نواسے ہیں، نے بتایا، جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جا رہی تھی، ہمیں ابو الحسن عاصم بن الحسن

بن محمد بن علی بن عاصم نے بتایا، جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں ابوعمر عبدالواحد بن محمد بن عبداللہ بن محمد بن مہدی نے بتایا، جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں ابومحمد عبداللہ بن احمد بن اسحاق المصر ی نے بتایا، یہ حدیث ہم سے ابراہیم ابن ابی داؤد البرلسی نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے ابوالیمان نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے صفوان بن عمرو نے بیان کی، یزید حمیر الرحبی سے، عبداللہ بن بسر المازنی رضی اللہ عنہ سے۔ وہ رسول اللہ ﷺ سے روایت فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

## ترجمہ متن حدیث

میرا کوئی بھی امتی ایسا نہ ہوگا جسے میں قیامت کے دن نہ پہچان سکوں، لوگوں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! اتنی مخلوق میں آپ ﷺ ان کو کیسے پہچان پائیں گے؟ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کیا تم نے کبھی دیکھا ہے کہ کسی لکڑیوں کے باڑے میں بہت سے کالے موٹے گھوڑے داخل کردیئے جائیں مگر ان میں ایک گھوڑا سفید پیشانی والا اور چمکتے چہرے والا بھی ہو تو کیا اسے پہچاننے میں کوئی مشکل ہوگی؟ صحابہ کرام رضی اللہ عنھم نے عرض کیا: نہیں۔ تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اس دن سجدے کے نشانات سے وہ نمایاں ہوں گے، وضو سے ان کے چہرے چمکتے دمکتے ہوں گے۔ (۳۲)

## (اَلْحَدِیْثُ الثَّامِنُ وَالْعُشْرُوْنَ (النَّھْیُ عَنْ تَمَنِّی الْمَوْتِ)

## اٹھائیسویں حدیث

## (موت کی آرزو کی ممانعت کا بیان)

أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرٍ يَحْيَى بْنُ عَبْدِ الْبَاقِي بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الْوَاحِدِ الْغَزَّالُ بِقِرَاءَتِي عَلَيْهِ قُلْتُ لَهُ أَخْبَرَكُمُ الرَّئِيسُ أَبُو الْخَطَّابِ عَلِيُّ

بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ هَارُونَ بْنِ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ عِيسَى بْنِ دَاوُدَ بْنِ الْجَرَّاحِ قِرَاءَةً عَلَيْهِ حَدَّثَنَا أَبُو الْقَاسِمِ عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ بِشْرَانَ إِمْلَاءً بِجَامِعِ الرُّصَافَةِ أَخْبَرَنَا أَبُو أَحْمَدَ حَمْزَةُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْعَبَّاسِ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللَّهِ يَعْنِي ابْنَ رَوْحٍ حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ حَدَّثَنَا حُمَيْدٌ عَنْ أَنَسٍ قَالَ

قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَتَمَنَّيَنَّ أَحَدُكُمُ الْمَوْتَ لِضُرٍّ نَزَلَ بِهِ وَلَكِنْ لِيَقُلِ اللَّهُمَّ أَحْيِنِي مَا كَانَتِ الْحَيَاةُ خَيْرًا لِي وَتَوَفَّنِي مَا كَانَتِ الْوَفَاةُ خَيْرًا لِي.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوبکر یحیی بن عبدالباقی بن محمد بن عبدالواحد الغزال نے بتایا، جبکہ میں یہ حدیث ان کے سامنے پڑھ رہا تھا، تو میں نے ان کو کہا: آپ کو رئیس ابوالخطاب علی بن عبدالرحمٰن بن ہارون بن عبدالرحمٰن بن عیسی بن داؤد الجراح نے بتایا، جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، یہ حدیث ہم سے ابوالقاسم عبدالملک بن محمد بن عبداللہ بن بشران نے بیان کی، جبکہ یہ حدیث انہوں نے رصافہ کی جامع مسجد میں املاء کروائی، ہمیں ابواحمد حمزہ بن محمد بن العباس نے بتایا، ہم سے عبداللہ یعنی ابن روح نے، ہم سے یزید بن ہارون نے، ہم سے حمید نے، حضرت انس رضی اللہ عنہ سے بیان کی:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تم میں سے کوئی بھی موت کی کبھی تمنا نہ کرے، کسی بھی مصیبت کی وجہ سے بلکہ اس کو چاہیے کہ وہ یوں کہے: اے میرے اللہ! مجھے زندہ رکھ، اس زندگی کے لئے جس میں میری بھلائی ہے، اور اس وقت مجھے موت دے

دے جب میرے لئے فوت ہونے میں بہتری ہو۔ (۳۳)

## (اَلْحَدِيثُ التَّاسِعُ وَالْعُشْرُونَ (إِفْشَاءُ السَّلَامِ)

### انتیسویں حدیث

### (سلام کو عام کرنے کا بیان)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْفَتحِ مُحَمَّدُ بْنُ عَلِيِّ بْنِ هِبَةِ اللَّهِ بْنِ عَبْدِ السَّلَامِ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْخَطَّابِ نَصرُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ الْبَطِرِ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ عَبْدُ اللَّهِ بْنُ عُبَيْدِ اللَّهِ بْنِ يَحْيَى بْنِ زَكَرِيَّا الْبَيِّعُ قِرَاءَةً عَلَيْهِ حَدَّثَنَا الْقَاضِي أَبُو عَبْدِ اللَّهِ الْحُسَيْنُ بْنُ إِسْمَاعِيلَ الْمَحَامِلِيُّ إِمْلاءً حَدَّثَنَا يَعْقُوبُ حَدَّثَنَا الطُّفَاوِيُّ حَدَّثَنَا عَوْفٌ عَنْ زُرَارَةَ بْنِ أَوْفَى عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ سَلَامٍ قَالَ

لَمَّا قَدِمَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِينَةَ قَالَ النَّاسُ قَدِمَ رَسُولُ اللَّهِ فَخَرَجْتُ إليه فلما نظرت إِلَيْهِ عَرَفْتُ أَنَّ وَجْهَهُ لَيْسَ بِوَجْهِ رَجُلٍ كَذَّابٍ فَكَانَ أَوَّلُ مَا سَمِعْتُ مِنْ كَلَامِهِ قَالَ أَيُّهَا النَّاسُ أَفْشُوا السَّلَامَ وَصِلُوا الْأَرْحَامَ وَأَطْعِمُوا الطَّعَامَ وَصَلُّوا بِاللَّيْلِ وَالنَّاسُ نِيَامٌ تَدْخُلُوا الْجَنَّةَ بِسَلَامٍ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالفتح محمد بن علی بن ہبۃ اللہ بن عبد السلام نے بیان کیا جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جا رہی تھی، ہمیں ابوالخطاب نصر بن احمد بن البطر نے بتایا جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جا رہی تھی ہمیں ابو محمد عبداللہ بن عبید اللہ بن یحیی بن زکریا البیع نے بتایا جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جا رہی تھی، یہ حدیث ہم سے

قاضی ابوعبداللہ الحسین بن اسماعیل المحاملی نے ملاء کرائی ہم سے یہ حدیث یعقوب نے بیان کی، ہم سے یہ حدیث طغاوی نے، ہم سے یہ حدیث عوف نے ازارۃ بن اوفی سے، عبداللہ بن سلام نے بیان کی کہ:

## ترجمہ متن حدیث

جب رسول اللہ ﷺ مدینہ منورہ تشریف لائے تو لوگوں نے کہا: رسول اللہ ﷺ تشریف لے آئے ہیں، میں بھی نکل کر رسول اللہ ﷺ کے پاس آ گیا، میں نے جب رسول اللہ ﷺ کی زیارت کی تو مجھے یقین ہو گیا کہ آپ ﷺ کا چہرہ کسی کذاب کا چہرہ نہیں ہے، چنانچہ رسول اللہ ﷺ کی سب سے پہلی بات میں نے یہ سنی جو اس وقت رسول اللہ ﷺ فرما رہے تھے: اے لوگو! سلام کرنا عام کرو، صلہ رحمی کرو، کھانا کھلایا کرو، رات کو عبادت کیا کرو جب لوگ سوئے ہوئے ہوں! تو تم سلامتی کے ساتھ جنت داخل ہو جاؤ گے۔ (۳۴)

## (اَلْحَدِیثُ الثَّلَاثُونَ (اَلْمُرَابُونَ سَوَاءٌ فِی الْإِثْمِ)

## تیسویں حدیث

## (سودی لوگ سب برابر کے شریک ہیں)

أَخْبَرَنَا الْقَاضِی أَبُو الْفَضْلِ مُحَمَّدُ بْنُ عُمَرَ بْنِ یُوسُفَ الْأُرْمَوِیُّ قِرَاءَةً عَلَیْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحُسَیْنِ أَحْمَدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ النَّقُّورِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ عَلِیُّ بْنُ عُمَرَ بْنِ مُحَمَّدٍ الصَّیْرَفِیُّ حَدَّثَنَا مُحَمَّدُ بْنُ هَارُونَ حَدَّثَنَا دَاوُدُ بْنُ رُشَیْدٍ حدثنا هشیم أخبرنی أَبُو الزُّبَیْرِ عَنْ جَابِرٍ قَالَ

لَعَنَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ آكِلَ الرِّبَا وَمُوكِلَهُ وَشَاهِدَیْهِ وَكَاتِبَهُ

وَقَالَ هُمْ فِي الْإِثْمِ سَوَاءٌ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں قاضی ابوالفضل محمد بن عمر بن یوسف ارموی نے بیان کیا جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں ابوالحسن احمد بن محمد بن احمد فقور نے بتایا، ہمیں ابوالحسن علی بن عمر بن صیرفی نے بتایا، ہم سے یہ حدیث محمد بن ہارون نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے داؤد بن رشید نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے ہشیم سے بیان کی، مجھے ابوازبیر نے حضرت سیدنا جابر رضی اللہ عنہ سے بیان کیا کہ:

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے سود کھانے والے اور کھلانے والے، اس کے گواہوں، اوراس کی دستاویز لکھنے والے، سب پر لعنت فرمائی کہ یہ سب لوگ گناہ میں برابر کے شریک ہیں۔ (۳۵)

## (اَلْحَدِيثُ الْحَادِي وَالثَّلَاثُونَ (مَا يُقَالُ عِنْدَ الْحُزْنِ)

## اکتیسویں حدیث

## (حالت غم میں کیا کہنا چاہئے؟)

أَخْبَرَنَا أَبُو الفتح مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الْبَاقِي بْنِ أَحْمَدَ بْنِ سَلْمَانَ يُعْرَفُ بِابْنِ الْحَاجِبِ ابْنُ الْبَطِّيِّ بِقِرَاءَتِي عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْفَضْلُ أَحْمَدُ بْنُ الْحَسَنِ بْنِ خَيْرُونِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ طَلْحَةُ بْنُ عَلِيِّ بْنِ الصَّقْرِ بْنِ عَبْدِ الْمُجِيبِ الْكَتَّانِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ إِبْرَاهِيمَ الشَّافِعِيُّ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ الْهَيْثَمِ بْنِ خَالِدِ الْبَزَّازُ حَدَّثَنَا الْخَلِيلُ بْنُ زَكَرِيَّا حَدَّثَنَا الرَّبِيعُ بْنُ صَبِيحٍ عَنِ الْحَسَنِ عَنْ عِمْرَانَ

بْنِ حُصَيْنٍ قَالَ

لَمَّا تُوُفِّيَ إِبْرَاهِيمُ ابن رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَكَى رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَدَمَعَتْ عَيْنَاهُ فَقَالُوا يَا رَسُولَ اللَّهِ تَبْكِي فَقَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعَيْنُ تَدْمَعُ وَالْقَلْبُ يَحْزَنُ وَلَا نَقُولُ إِنْ شَاءَ اللَّهُ إِلا مَا يُرْضِي رَبَّنَا عَزَّ وَجَلَّ وَإِنَّا بِكَ يَا إبراهيم لمحزونون.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالفتح محمد بن عبدالباقی بن احمد بن سلمان ابن البطی المعروف ابن الحاجب نے بتایا جبکہ یہ حدیث میں ان کے سامنے پڑھ رہا تھا، ہمیں ابوالفضل احمد بن الحسن بن خیروان نے بتایا، ہمیں ابوالقاسم طلحہ بن عی بن الصقر بن عبدالمجیب الکتانی نے بتایا، ہمیں ابوبکر احمد بن عبداللہ بن ابراہیم الشافعی ، یہ حدیث ہم سے احمد بن الہیثم بن خالد البز ار نے بیان کی ، ہم سے یہ حدیث الخلیل بن زکریا نے بیان کی ، ہم سے یہ حدیث ربیع بن صبیح نے ، الحسن سے ، حجرت سیدنا عمران بن حصین رضی اللہ عنہ سے بیان کی کہ:

## ترجمہ متن حدیث

جب حضرت سیدنا ابراہیم بن رسول اللہ ﷺ کا وصال ہوا تو رسول اللہ ﷺ روئے اور آپ ﷺ کی مبارک آنکھوں سے آنسو آ گئے ، تو لوگوں نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ ! آپ رو رہے ہیں ؟ تو رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: آنکھ آنسو بہاتی ہے ، دل غم میں ہے اور ان شاء اللہ ، ہم صرف وہی کہیں گے جس کو ہمارا رب پسند فرماتا ہے ، اور اے ابراہیم ! ہم تیرے غم کے سبب بہت غمگین ہیں ۔(۳۶)

# (اَلْحَدِيثُ الثَّانِي وَالثَّلاثُونَ (صَلاةُ الْعِيدِ)

## بتیسویں حدیث

## (نمازعید کا بیان)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ عَلِيُّ بْنُ الْمُبَارَكِ بْنِ الْحُسَيْنِ بْنِ عَبْدِ الْوَهَّابِ بْنِ نَغُوبَا الْوَاسِطِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو نُعَيْمٍ مُحَمَّدُ بْنُ إِبْرَاهِيمَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ خَلَفٍ الْجِهَازِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحَسَنِ أَحْمَدُ بْنُ الْمُظَفَّرِ بْنِ أَحْمَدَ الْعَطَّارُ حَدَّثَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ عَبْدُ اللَّهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عُثْمَانَ بْنِ السَّقَا الْحَافِظُ حَدَّثَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ جَعْفَرُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ سِنَانِ بْنِ أَسَدِ بْنِ حَيَّانَ حَدَّثَنَا أَبِي حَدَّثَنَا إِسْحَاقُ بْنُ يُوسُفَ الْأَزْرَقُ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْمَلِكِ عَنْ عَطَاءٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ أَنَّهُ قَالَ

شَهِدْتُ مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ الْعِيدِ فَبَدَأَ بِالصَّلاةِ قَبْلَ الْخُطْبَةِ بِغَيْرِ أَذَانٍ وَلا إِقَامَةٍ ثُمَّ قَامَ مُتَوَكِّئًا عَلَى بِلالٍ حَتَّى أَتَى النِّسَاءَ فَأَمَرَهُنَّ بِتَقْوَى اللَّهِ وَحَثَّهُنَّ عَلَى طَاعَتِهِ وَوَعَظَهُنَّ وَذَكَّرَهُنَّ وَقَالَ لَهُنَّ تَصَدَّقْنَ فَإِنَّ أَكْثَرَكُنَّ حَطَبُ جَهَنَّمَ قَالَ فَقَامَتِ امْرَأَةٌ مِنْهُنَّ مِنْ سَفِلَةِ النِّسَاءِ سَفْعَاءُ الْخَدَّيْنِ فَقَالَتْ وَلِمَ يَا رَسُولَ اللَّهِ قَالَ لِأَنَّكُنَّ تُكْثِرْنَ اللَّعْنَ وَتَكْفُرْنَ الْعَشِيرَ فَجَعَلْنَ يَنْزِعْنَ مِنْ قِرَطَتِهِنَّ وَقَلائِدِهِنَّ وَخَوَاتِيمِهِنَّ فَيَقْذِفْنَهُ فِي ثَوْبِ بِلالٍ يَصَّدَّقْنَ بِهِ.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالحسن علی بن المبارک بن الحسین بن عبدالوہاب بن نغوبا الواسطی نے خبر دی، ہمیں ابونعیم محمد بن ابراہیم بن محمد بن خلف الجہازی نے خبر دی، ہمیں ابوالحسن

احمد بن المظفر بن احمد العطار نے بیان کیا، ہمیں ابو محمد عبداللہ بن محمد بن عثمان بن السقا الحافظ نے بیان کیا، ہمیں ابو محمد جعفر بن احمد بن سنان بن اسد بن حیان نے بیان کیا، ہمیں یہ حدیث میرے والد ماجد نے بیان کی، ہمیں اسحاق بن یوسف الازرق نے بیان کی، ہم سے یہ حدیث عبدالملک نے عطا سے بیان کی، حضرت سیدنا جابر رضی اللہ عنہ سے بیان کی کہ:

## ترجمہ متن حدیث

میں عید والے دن رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر تھا، چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے نماز شروع فرمائی، خطبہ سے پہلے اذان اور اقامت کے بغیر، پھر رسول اللہ ﷺ حضرت سیدنا بلال رضی اللہ عنہ کے ساتھ ٹیک لگا کر تشریف فرما ہوئے یہاں تک کہ چلتے چلتے خواتین کے پاس آئے، کریم آقا ﷺ نے انہیں اللہ تعالی سے ڈرنے کا حکم دیا، اور انہیں اللہ تعالی کی اطاعت کی تاکید فرمائی، ان کو وعظ و نصحت کی، پھر ان کو مخاطب کر کے فرمایا: زکوۃ دیا کرو کیونکہ اسی سبب تمھاری اکثریت جہنم کا ایندھن ہے۔ راوی فرماتے ہیں کہ تب ان میں سے ایک مائی صاحبہ کھڑی ہوئی، جو ایک عام خاتون تھیں، جن کا چہرہ سیاہی مائل سرخ تھا، وہ

کہنے لگی: یہ کیوں یا رسول اللہ ﷺ؟! تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: یہ اس لیے ہوگا کہ تم عورتیں اکثر لعن طعن کرتی ہو اور خاوند کی ناشکری کرتی ہو۔ تو خواتین اپنی بالیاں، ہار اور انگوٹھیاں اتار کر حضرت سیدنا بلال رضی اللہ عنہ کے کپڑے میں ڈالنے لگیں یوں وہ صدقہ و زکوۃ ادا کر رہی تھیں۔ (۳۷)

# (اَلْحَدِيثُ الثَّالِثُ وَالثَّلاثُونَ (اَلْبِشَارَةُ بِالْجَنَّةِ)

## تینتیسویں حدیث

## (جنت کی خوشخبری کا بیان)

أَخْبَرَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ الْمُبَارَكُ بْنُ الْمُبَارَكِ بْنِ عَلِيِّ بْنِ نَصْرِ بْنِ السَّرَّاجِ الْمَعْرُوفُ بِابْنِ التَّعَاوِيذِيِّ الصُّوفِيُّ الْجَوْهَرِيُّ الْخَبَّازُ أَخْبَرَنَا أَبُو الْخَطَّابِ نَصْرُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ الْبَطِرِ أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرٍ أَحْمَدُ بْنُ طَلْحَةَ بْنِ أَحْمَدَ بْنِ هَارُونَ الْمُنَقِّيُّ الْوَاعِظُ أَخْبَرَنَا أَحْمَدُ بْنُ سَلْمَانَ النَّجَّادُ قَالَ قُرِءَ عَلَى يَحْيَى بْنِ جَعْفَرٍ وَأَنَا أَسْمَعُ أَخْبَرَنَا عَلِيُّ بْنُ عَاصِمٍ حَدَّثَنِي عُثْمَانُ بْنُ غِيَاثٍ حَدَّثَنِي أَبُو عُثْمَانَ النَّهْدِيُّ حَدَّثَنَا أَبُو مُوسَى الْأَشْعَرِيُّ قَالَ: كُنْتُ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي حَدِيقَةِ بَنِي فُلَانٍ وَالْبَابُ عَلَيْنَا مُغْلَقٌ وَمَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عُودٌ يَنْكُتُ بِهِ فِي الْأَرْضِ إِذِ اسْتَفْتَحَ رَجُلٌ فَقَالَ لِي النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ (يَا عَبْدَ اللّٰهِ بْنَ قَيْسٍ قُلْتُ لَبَّيْكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ قَالَ قُمْ فَافْتَحْ لَهُ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ فَقُمْتُ فَفَتَحْتُ لَهُ الْبَابَ فَإِذَا بِأَبِي بَكْرٍ الصِّدِّيقِ فَأَخْبَرْتُهُ بِمَا قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَدَخَلَ فَسَلَّمَ ثُمَّ قَعَدَ وَأَغْلَقْتُ الْبَابَ. فَجَعَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَنْكُتُ بِذَلِكَ الْعُودِ فِي الْأَرْضِ فَاسْتَفْتَحَ آخَرُ فَقَالَ يَا عَبْدَ اللّٰهِ قُمْ فَافْتَحْ لَهُ الْبَابَ وَبَشِّرْهُ بِالْجَنَّةِ فَقُمْتُ فَفَتَحْتُ لَهُ الْبَابَ فَإِذَا أَنَا بِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ فَأَخْبَرْتُهُ بِمَا قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَدَخَلَ فَسَلَّمَ وَقَعَدَ وَأَغْلَقْتُ الْبَابَ. فَجَعَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَنْكُتُ بِذَلِكَ

الْعُودِ فِی الْأَرْضِ إِذِ اسْتَفْتَحَ الثَّالِثُ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَا عَبْدَ اللّٰہِ بْنَ قَیْسٍ قُمْ فَافْتَحْ لَہُ الْبَابَ وَبَشِّرْہُ بِالْجَنَّۃِ عَلٰی بَلْوٰی تَکُونُ فَقُمْتُ فَفَتَحْتُ لَہُ الْبَابَ فَإِذَا أَنَا بِعُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ فَأَخْبَرْتُہُ بِمَا قَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَالَ الْمُسْتَعَانُ بِاللّٰہِ وَعَلَی اللّٰہِ التُّکْلَانُ ثُمَّ دَخَلَ فَسَلَّمَ وَقَعَدَ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابو محمد المبارک بن المبارک بن علی بن نصر السراج المعروف ابن تعاویذ ی الصوفی الجوہری الخباز نے بتایا، ہمیں ابو الخطاب نصر بن احمد البطر نے بتایا، ہمیں ابو بکر بن احمد بن طلحہ بن احمد بن ہارون المنقی الواعظ نے بتایا، ہمیں احمد بن سلمان النجاد نے بتایا، کہ یہ حدیث یحیی بن جعفر کے سامنے پڑھی جارہی تھی جبکہ میں سن رہا تھا، ہمیں علی بن عاصم نے بتایا، ہم سے یہ حدیث عثمان بن غیاث نے بیان کی، مجھ سے یہ حدیث ابو عثمان الہندی نے بیان کی، ہم سے یہ حدیث حضرت ابو موسی الاشعری رضی اللہ عنہ نے بیان کی کہ:

## ترجمہ متن حدیث

میں بنو فلاں کے باغ میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر تھا، دروازہ بند تھا رسول اللہ ﷺ کے پاس ایک لکڑی تھی جس سے آپ زمین کو کرید رہے تھے، اس وقت کسی نے دروازے پر دستک دی، تو رسول اللہ ﷺ نے مجھے فرمایا: اے عبد اللہ بن قیس! میں نے عرض کیا: لبیک یا رسول اللہ (ﷺ)! اٹھو دروازہ کھول دو اور اس کو جنت کی بشارت دے دو۔ میں اٹھا اور اس کے لئے دروازہ کھول دیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ وہ حضرت سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ ہیں، میں نے ان کو رسول اللہ ﷺ کا حکم سنایا تو انہوں نے اللہ تعالی کا شکر ادا کیا، اور اندر داخل ہوئے اور رسول اللہ ﷺ کی

خدمت میں سلام عرض کیا اور بیٹھ گئے تو میں نے دروازہ بند کر دیا۔ رسول اللہ ﷺ نے اس لکڑی کے ساتھ زمین کریدنا شروع کر دی، تب ایک اور شخص نے دروازے پر دستک دی تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے عبداللہ! اٹھو اور دروازہ کھول دو اور اس کو بھی جنت کی مبارک دے دو۔ میں اٹھا اور دروازے کو کھولا تو کیا دیکھتا ہوں کہ وہ حضرت سیدنا عمر رضی اللہ عنہ تھے تو انہیں بھی رسول اللہ ﷺ کا حکم سنایا تو انہوں نے بھی اللہ تعالی کا شکر ادا کیا، اندر آئے اور رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں سلام عرض کیا اور بیٹھ گئے۔ میں نے پھر دروازہ بند کر دیا، رسول اللہ ﷺ نے زمین کریدنا شروع فرما دی۔ تب ایک شخص نے دروازے پر دستک دی تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے عبداللہ بن قیس! اٹھو اس کے لئے دروازہ کھول دو اور اس کو بھی جنت کی بشارت دے دو۔ تب میں اٹھا اور دروازہ کھولا تو کیا دیکھتا ہوں کہ وہ حضرت سیدنا عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ تھے۔ میں نے ان کو جنت کی بشارت دی اور رسول اللہ ﷺ کا فرمان شریف سنایا تو فرمانے لگے۔ اللہ تعالی مدد فرمانے والا ہے اور اسی پر ہی بھروسہ ہے۔ پھر وہ بھی اندر داخل ہوئے رسول اللہ ﷺ کی بارگاہ اقدس میں سلام عرض کیا: اور بیٹھ گئے۔ (۳۸)

## (اَلْحَدِيثُ الرَّابِعُ وَالثَّلاثُونَ (رَدُّ الْمَظَالِمِ)

## چونتیسویں حدیث

## (مظالم کو ختم کرنے کا بیان)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْخَيْرِ شَادِى بْنُ عَبْدِ اللَّهِ مَوْلَى الشَّرِيفِ الْأَنْصَارِيُّ أَخْبَرَنَا الشَّرِيفُ أَبُو الْفَضْلِ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ السَّلَامِ الْأَنْصَارِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ عَبْدُ اللَّهِ بْنُ عُبَيْدِ اللَّهِ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ الْحُسَيْنِ الْحُرُفِيُّ حَدَّثَنَا حَبِيبُ بْنُ الْحَسَنِ الْقَزَّازُ حدثنا أبو بكر بن عُمَرَ بْنِ حَفْصِ بْنِ عُمَرَ بْنِ يَزِيدَ السَّدُوسِيُّ حَدَّثَنَا عَاصِمُ

بْنُ عَلِيٍّ أَخْبَرَنَا ابْنُ أَبِي ذِئْبٍ عَنِ الْمَقْبُرِيِّ عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: : مَنْ كَانَتْ عِنْدَهُ مَظْلِمَةٌ مِنْ أَخِيهِ فِي عِرْضِهِ أَوْ مَالِهِ فَلْيُحَلِّلْهَا مِنْ صَاحِبِهَا مِنْ قَبْلِ أَنْ يُؤْخَذَ مِنْهُ حِينَ لَا يَكُونُ دِينَارٌ وَلَا دِرْهَمٌ فَإِنْ كَانَ لَهُ عَمَلٌ صَالِحٌ أُخِذَ مِنْهُ بِقَدْرِ مَظْلِمَتِهِ وَإِنْ لَمْ يَكُنْ لَهُ أُخِذَ مِنْ سَيِّئَاتِ صَاحِبِهِ فَحُمِلَتْ عَلَيْهِ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالخیر شادی بن عبداللہ نے بتایا جو الشریف الانصاری کے مولا تھے، ہمیں الشریف ابوالفضل محمد بن عبدالسلام الانصاری نے بتایا، ہمیں ابوالقاسم عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن عبیداللہ بن محمد الحسین حرفی نے بتایا، یہ حدیث ہم سے حبیب بن الحسن القزاز نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے ابوبکر بن عمر بن حفص بن عمر بن یزید السدوسی نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے عاصم بن علی نے بیان کی، ہمیں ابن ابی ذئب نے المقبری کی روایت سے بتائی، حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کی، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ:

## ترجمہ متن حدیث

جس کسی نے اپنے بھائی کی زیادتی کی شکایت کرنی ہو، عزت پائمال کے سلسلے میں یا مال کے سلسلے میں، تو اسے چاہیے کہ اپنے بھائی سے اس کا تدارک ابھی کرلے، اس سے پہلے کہ اس سے بدلہ لیا جائے اس دن جب دینار اور درہم بھی نہ ہوں گے، تو اب اگر اس کا کوئی نیک عمل ہوا تو زیادتی کے برابر اس میں سے لیا جائے گا اور اگر کوئی نیک عمل ہی نہ ہوا تو اس کی برائیاں اس سے لیکر اس کے اوپر ڈال دی جائیں گی۔ (۳۹)

## (اَلْحدِیثُ الْخَامِسُ وَالثَّلاثُونَ (دُعَاءُ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ)

## پینتیسویں حدیث

## (رسول اللہ ﷺ کا اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا کرنا)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْمُظَفَّرِ هِبَةُ اللّٰهِ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ مُحَمَّدٍ الشِّبْلِيُّ الْقَصَّارُ بِقِرَاءَتِي عَلَيْهِ بِالْحَرْبِيَّةِ قُلْتُ أَخْبَرَكُمْ أَبُو نَصْرٍ مُحَمَّدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَلِيٍّ الزَّيْنَبِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو طَاهِرٍ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ الْعَبَّاسِ الْمُخَلِّصُ أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الْعَزِيزِ الْبَغَوِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ مُطِيعٍ حَدَّثَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ جَعْفَرٍ حَدَّثَنَا حُمَيْدٌ قَالَ:

سُئِلَ أَنَسُ بْنُ مَالِكٍ هَلْ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَرْفَعُ يَدَيْهِ فِي الدُّعَاءِ فَقَالَ نَعَمْ بَيْنَا هُوَ يَخْطُبُ النَّاسَ فَقِيلَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَحِطَ الْمَطَرُ وَأَجْدَبَتِ الْأَرْضُ فَادْعُ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ فَرَفَعَ يَدَيْهِ حَتَّى رَأَيْتُ بَيَاضَ إِبْطَيْهِ فَاسْتَسْقَى وَمَا أَرَى فِي السَّمَاءِ سَحَابَةً فَنَشَأَتْ سَحَابَةٌ مِثْلُ التُّرْسِ فَمَا قَضَيْنَا الصَّلَاةَ حَتَّى أَمْطَرَتْ حَتَّى إِنَّ الشَّابَّ الْقَرِيبَ الدَّارِ لَيَهُمُّهُ الرُّجُوعُ إِلَى أَهْلِهِ فَدَامَتْ جُمُعَةً

فَلَمَّا كَانَتِ الْجُمُعَةُ الْأُخْرَى قَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ تَهَدَّمَتِ الْبُيُوتُ وَاحْتَبَسَ الرُّكْبَانُ وَهَلَكَ الْمَالُ فَتَبَسَّمَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ قَالَ بِيَدِهِ هَكَذَا فَفَرَقَ بَيْنَ يَدَيْهِ اللّٰهُمَّ حَوَالَيْنَا وَلَا عَلَيْنَا قَالَ فَتَكَشَّطَتْ عَنِ الْمَدِينَةِ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالمظفر ھبۃ اللہ بن احمد بن محمد الشبلی القصار نے بتایا جبکہ الحربیہ کے مقام پر یہ حدیث میں ان کے سامنے پڑھ رہا تھا، تو میں نے کہا کہ آپ کو ابونصر محمد بن محمد بن علی الزینبی نے بتایا، ہمیں ابوطاہر محمد بن عبدالرحمٰن بن العباس المخلص نے بتایا، ہمیں ابوالقاسم عبداللہ بن محمد بن عبدالعزیز البغوی نے بتایا، یہ حدیث ہم سے عبداللہ بن مطیع نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے اسماعیل بن جعفر نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے حمید نے بیان کی، کہا کہ

## ترجمہ متن حدیث

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے سوال کیا گیا کہ رسول اللہ ﷺ دعا کرتے ہوئے ہاتھ اٹھاتے تھے؟ تو انہوں نے فرمایا: کہ ہاں! ایک دن رسول اللہ ﷺ خطبہ ارشاد فرما رہے تھے تو عرض کی گئی: یارسول اللہ ﷺ! بارش کا قحط پڑ گیا ہے، زمین اجڑ گئی ہے اس لئے دعا فرما دیں۔ تو کریم آقا ﷺ نے اپنے دونوں ہاتھ مبارک اٹھا دیئے یہاں تک کہ رسول اللہ ﷺ کی دونوں مبارک بغلیں دکھائیں دینے لگیں، تو کریم آقا ﷺ نے بارش کے لئے دعا مانگی، مجھے آسمان پر کوئی بادل دکھائی نہیں دے رہا تھا، بس پھر کیا تھا کہ ڈھال کی مانند بادل پیدا ہوا، ابھی ہم نماز سے فارغ بھی نہ ہوئے تھے کہ بارش برسنے لگی، قریب قریب گھروں والے جوانوں کو بھی گھر لوٹنے کی فکر لاحق ہوگئی۔ بارش دن بھر جاری رہی، پھر ہفتہ کے بعد اگلے جمعہ کا دن آیا تو صحابہ کرام رضی اللہ عنھم نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! مکانات بارش سے گر گئے، مسافر رک گئے ہیں مال مویشی کا نقصان ہو گیا ہے، تو رسول اللہ ﷺ نے تبسم فرمایا، پھر اشارہ کرتے ہوئے دونوں ہاتھ الگ الگ کرتے ہوئے عرض کیا: اے ہمارے اللہ! ہمارے آس پاس برسے ہم پر نہیں! چنانچہ شہر مدینہ منورہ پر چھائے بادل چھٹ گئے۔ (۴۰)

# (الْحَدِيثُ السَّادِسُ وَالثَّلاثُونَ (عَدَمُ التَّشَدُّدِ)

## چھتیسویں حدیث

## (تشدد روکنے کے بیان میں)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْمَكَارِمِ الْمُبَارَكُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُعَمَّرِ الْبَاذَرَائِيُّ الزَّاهِدُ بِقَرَاءَتِي عَلَيْهِ قُلْتُ لَهُ أَخْبَرَكُمْ أَبُو يَاسِرٍ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ الْخَيَّاطُ أَخْبَرَنَا أَبُو عَلِيٍّ الْحَسَنُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ إِبْرَاهِيمَ بْنِ الْحَسَنِ بن محمد بن شَاذَانَ الْبَزَّازُ أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرٍ أَحْمَدُ بْنُ سَلْمَانَ بْنِ يُونُسَ ابن أَبِي إِسْرَائِيلَ الْفَقِيهُ النَّجَّادُ حَدَّثَنَا الْحَسَنُ بْنُ مُكْرَمٍ حَدَّثَنَا يَزِيدُ بْنُ هَارُونَ أَخْبَرَنَا يَحْيَى بْنُ سَعِيدٍ عَنْ أَنَسِ بْنِ مَالِكٍ قَالَ

دَخَلَ أَعْرَابِيٌّ الْمَسْجِدَ عَلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَضَى حَاجَتَهُ ثُمَّ قَامَ إِلَى نَاحِيَةِ الْمَسْجِدِ فَبَالَ فَصَاحَ بِهِ النَّاسُ فَكَفَّهُمْ رَسُولُ اللَّهِ ثُمَّ دَعَا بِذَنُوبٍ مِنْ مَاءٍ فَصَبَّهُ عَلَى بَوْلِ الْأَعْرَابِيِّ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوالمکارم المبارک بن محمد بن المعمر الاذرائی الزاہد نے بتایا جبکہ میں یہ حدیث شریف ان کے سامنے پڑھ رہا تھا، میں نے کہا: کہ آپ کو ابویاسر محمد بن عبدالعزیز بن عبداللہ الخیاط نے بتایا، ہمیں ابوعلی الحسن بن حمد بن ابراہیم بن الحس بن محمد بن شاذان البزاز نے بتایا، ہمیں ابوبکر احمد بن سلمان بن یونس بن ابی اسرائیل فقیہ نجاد نے بتایا، یہ حدیث ہم سے الحسن بن مکرم نے بیان کی، یہ حدیث ہم سے یزید

بن ہارون نے بیان کی، ہمیں یحیی بن سعید نے حضرت سیدنا انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے بتایا کہ

ترجمہ متن حدیث

ایک دیہاتی رسول اللہ کی موجودگی میں مسجد شریف میں حاضر ہوا اور اپنی ضرورت پوری کر لی، پھر اٹھا اور مسجد کے دوسرے کونے میں پیشاب کر دیا، لوگوں نے اسے چلا کر منع کر دیا مگر رسول اللہ ﷺ نے انہیں روک دیا، پھر رسول اللہ ﷺ پانی کا ایک ڈول منگوایا اور اس دیہاتی کے پیشاب کو بہا دیا۔ (۴۱)

(اَلْحَدِيثُ السَّابِعُ وَالثَّلَاثُونَ (رِضَاءُ الْوَالِدَةِ)

سینتیسویں حدیث

(والدہ کی خوشنودی حاصل کرنے کا بیان)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ الْمُبَارَكُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عَبْدِ الْبَاقِي بْنِ قَفَرْجَلٍ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْفَضْلِ عَبْدُ اللَّهِ بْنُ عَلِيِّ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ مُحَمَّدِ بْنِ زِكْرِيٍّ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحُسَيْنِ عَلِيُّ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ بِشْرَانَ أَخْبَرَنَا أَبُو جَعْفَرٍ مُحَمَّدُ بْنُ عَمْرِو بْنِ الْبُخْتَرِيِّ حَدَّثَنَا يَحْيَى بْنُ أَبِي طَالِبٍ حَدَّثَنَا عَبْدُ الْوَهَّابِ بْنُ عَطَاءٍ حدثنا ورقاء عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ أَبِي أَوْفَى قَالَ: بَيْنَا نَحْنُ قُعُودٌ عِنْدَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذْ أَتَاهُ آتٍ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّ ههنا شابا يكيد بنفسه يُقَالَ لَهُ قُلْ لا إِلَهَ إِلا اللَّهُ فَلا يَسْتَطِيعُ قَالَ فَنَهَضَ وَنَهَضْنَا مَعَهُ حَتَّى دَخَلَ عَلَيْهِ قَالَ: يَا شَابُّ قُلْ لا إِلَهَ إِلا اللَّهُ قَالَ لا أَسْتَطِيعُ قَالَ لِمَ قَالَ أُقْفِلَ عَلَى قَلْبِي كُلَّمَا أَرَدْتُ أَنْ أَقُولَهَا غَمَرَ الْقُفْلُ قَلْبِي قَالَ بِمَ

تَقُولُ قَالَ بِعُقُوقِی وَالِدَتِی قَالَ أَحَیَّةٌ وَالِدَتُکَ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَأَرْسِلُ إِلَیْهَا فَلَمَّا جَاءَ تْ قَالَ لَهَا هَذَا ابْنُکِ قَالَتْ نَعَمْ قَالَ أَرَأَیْتِ إِنْ أُجِّجَتْ نَارٌ ضَخْمَةٌ فَقِیلَ لَکِ اشْفَعِی لَهُ أَمْ نُلْقِیهِ فِیهَا قَالَتْ بِأَبِی یَا رَسُولَ اللَّهِ إِذًا اشْفَعُ لَهُ قَالَ أَشْهِدِی اللَّهَ وَأَشْهِدِینِی بِرِضَاکِ عَنْهُ قَالَتْ اللَّهُمَّ إِنِّی أُشْهِدُکَ وَأُشْهِدُ رَسُولَ اللَّهِ بِرِضَایَ عَنْهُ قَالَ فَقَالَ یَا شَابُّ قُلْ لا إِلَهَ إِلا اللَّهُ فَقَالَ لا إِلَهَ إِلا اللَّهُ وَحْدَهُ لا شَرِیکَ لَهُ قَالَ فَقَالَ النَّبِیُّ صَلَّی اللَّهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ الْحَمْدُ لِلَّهِ الَّذِی أَنْقَذَهُ بِی مِنَ النَّارِ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں یہ حدیث ابوالقاسم المبارک بن احمد بن عبدالباقی بن فقرجل نے بیان کی جبکہ یہ حدیث ان کے سامنے پڑھی جارہی تھی، ہمیں ابوالفضل عبداللہ بن علی بن احمد بن محمد بن زکری نے بیان کی، ہمیں ابوالحسین علی بن محمد بن عبداللہ بن بشران نے بیان کی، ہمیں ابوجعفر محمد بن عمرو بختری نے بتایا، یہ حدیث ہم سے یحیی بن ابی طالب نے بیان کی، ہم سے یہ حدیث عبدالوہاب بن عطا نے بیان کی، ہم سے یہ حدیث ورقاء نے حضرت عبداللہ بن ابی اوفی رضی اللہ سے بیان کی انہوں نے فرمایا کہ:

## ترجمہ متن حدیث

ہم جب رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر تھے کہ اسی اثناء میں آپ ﷺ کے پاس کوئی آیا اور عرض کیا: یارسول اللہ (ﷺ)! یہاں ایک نوجوان بڑی مشکل میں ہے، جب اس کو کہا جائے کہ کہو: لا الہ الا اللہ، تو کہتا ہے کہ میں نہیں کہہ سکتا، راوی کہتے ہیں کہ آپ ﷺ اٹھے اور ہم بھی ساتھ ہی کھڑے ہوگئے، اور اس کے پاس جا پہنچے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اے نوجوان کہو: لا الہ الا اللہ، اس نے کہا کہ میں نہیں کہہ سکتا۔ تو رسول اللہ ﷺ نے پوچھا کہ کیوں کیا بات ہے؟ اس نے عرض کیا: یارسول

اللہ ﷺ! میرے دل پر تالہ پڑ گیا ہے جیسے میں کہتا ہوں تو وہ تالہ میرے دل کو ڈھانپ لیتا ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کیا وجہ ہوئی ؟ تو اس نے عرض کیا: یارسول اللہ ﷺ! والدہ کی نافرمانی کی وجہ سے، تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کیا تیری والدہ زندہ ہے؟ تو اس نے عرض کیا: جی ہاں وہ زندہ ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے اس خاتون کو بلا بھیجا، جب وہ خاتون آئی تو کریم آقا ﷺ نے پوچھا کہ یہ تیرا بیٹا ہے؟ بولی جی ہاں ۔تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: دیکھو آگ جلائی جائے اور تجھ سے سوال کیا جائے کہ اس کو آگ میں ڈال دیا جائے کہ تو اس کی شفاعت کرتی ہے تو تو کیا کرے گی؟

وہ عرض کرنے لگی: یارسول اللہ ﷺ! میرے ماں باپ آپ ﷺ پر قربان ہوں تب تو میں اس کی بخشش کی شفاعت کروں گی۔تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تو پھر اپنے اللہ تعالی کو اور مجھے اپنی خوشنودی پر گواہ کرو، تو وہ عرض کرنے لگی: یا اللہ میں تجھے اور رسول اللہ ﷺ کو اپنی خوشنودی پر گواہ کرتی ہوں، تب نوجوان سے فرمایا: کہو: لاالہ الاالله وحده لاشريک له ، تب وہ بولا: لاالہ الاالله وحده لاشريک له۔ پھر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالی کا شکر ہے اس نے میرے صدقے میں اس کو آگ سے بچالیا ہے۔(۴۲)

## (اَلْحَدِيثُ الثَّامِنُ وَالثَّلاثُونَ (صِيَامُ عَاشُورَاءَ وَرَمَضَانَ)

## اڑتیسویں حدیث

## (عاشوراء اور رمضان المبارک کے روزوں کا بیان)

أَخْبَرَنَا أَبُو شُجَاعٍ مُحَمَّدُ بْنُ أَبِي الْعِزِّ الْحُسَيْنُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عُمَرَ الْمَارَدَانِيُّ قِرَاءَةً عَلَيْهِ أَخْبَرَنَا أَبُو الْفَوَارِسِ طِرَادُ بْنِ عَلِيِّ الزَّيْنَبِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو مُحَمَّدِ عَبْدُ اللَّهِ بْنِ يَحْيَى بْنِ عَبْدِ الْجَبَّارِ السُّكَّرِيُّ أَخْبَرَنَا إِسْمَاعِيلُ بْنُ مُحَمَّدِ الصَّفَّارُ حَدَّثَنَا أَحْمَدُ بْنُ مَنْصُورٍ

الرَّمَادِيُّ حَدَّثَنَا عَبْدُ الرَّزَّاقِ بْنُ هَمَّامٍ حَدَّثَنَا ابْنُ جُرَيْجٍ عَنْ عُبَيْدِ اللَّهِ بْنِ أَبِي يَزِيدَ أَنَّهُ سَمِعَ ابْنَ عَبَّاسٍ يَقُولُ

مَا رَأَيْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَتَحَرَّى صِيَامَ يَوْمٍ يَلْتَمِسُ فَضْلَهُ عَلَى غَيْرِهِ إِلَّا هَذَا الْيَوْمَ يَوْمَ عَاشُورَاءَ وَشَهْرَ رَمَضَانَ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں ابوشجاع محمد بن ابی العز الحسین بن احمد بن عمر المباردانی نے بیان کیا جبکہ ان کے سامنے یہ حدیث شریف پڑھی جارہی تھی، ہمیں خبر دی ابوالفوارس طراد بن علی الزینبی نے، ہمیں خبر دی ابومحمد عبداللہ بن یحیی بن عبدالجبار السکری نے، ہمیں بیان کیا اسماعیل بن محمد الصفار نے، ہمیں بیان کیا احمد بن منصور الرمادی نے، ہمیں بیان کیا عبدالرزاق بن ہمام نے، ہمیں بیان کیا ابن جریج نے عبیداللہ بن ابی یزید سے انہوں نے حضرت سیدنا عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے سنا وہ فرماتے ہیں کہ

## ترجمہ متن حدیث

میں نے رسول اللہ ﷺ کو کسی دن کے روزے کی فضیلت کے سلسلے میں اتنا فکر مند نہیں دیکھا سوائے ان دونوں کے یعنی عاشوراء کے روزے اور رمضان المبارک کے روزے۔ (۴۳)

## (الْحَدِيثُ التَّاسِعُ وَالثَّلَاثُونَ (أَسْمَاءُ النَّبِيِّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ)

## انتالیسویں حدیث

## (رسول اللہ ﷺ کے اسماء مبارک کا بیان)

أَخْبَرَنَا أَبُو بَكْرٍ أَحْمَدُ بْنُ الْمُقَرَّبِ بْنِ الْحَسَنِ الصُّوفِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو

طَاهِرٍ أَحْمَدُ بْنُ الْحَسَنِ الْبَاقِلَانِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو الْقَاسِمِ عَبْدُ الْمَلِكِ بْنُ بِشْرَانَ أَخْبَرَنَا أَبُو سَهْلٍ أَحْمَدُ بْنُ زِيَادٍ الْقَطَّانُ حَدَّثَنَا أَبُو يَحْيَى عَبْدُ الْكَرِيمِ بْنُ الْهَيْثَمِ حَدَّثَنَا أَبُو الْيَمَانِ أَخْبَرَنِي شُعَيْبٌ عَنِ الزُّهْرِيِّ أَخْبَرَنِي مُحَمَّدُ بْنُ جُبَيْرِ بْنِ مُطْعِمٍ عَنْ أَبِيهِ قَالَ

سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِنَّ لِي أَسْمَاءً أَنَا مُحَمَّدٌ وَأَنَا أَحْمَدُ وَأَنَا الْمَاحِي الَّذِي يَمْحُو اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ بِيَ الْكُفْرَ وَأَنَا الْحَاشِرُ الَّذِي يَحْشُرُ اللّٰهُ النَّاسَ عَلَى قَدَمِي وَأَنَا الْعَاقِبُ وَالْعَاقِبُ الَّذِي لَيْسَ بَعْدَهُ نَبِيٌّ.

## ترجمہ سند حدیث

ہمیں بتایا ابوبکر بن المقرب بن الحسن الصوفی نے ، ہمیں بتایا ابوطاہر احمد بن الحسن الباقلانی نے ، ہمیں بتایا ابوالقاسم عبدالملک بن بشران نے ، ہمیں بتایا ابوسہل احمد بن زیادہ القطان نے ، ہمیں ابو یحیی عبدالکریم بن الھیثم نے بتایا، ہمیں ابوالیمان بیان کیا، مجھے شعیب نے الزہری سے خبر دی، مجھے محمد بن جبیر نے اپنے والد ماجد رضی اللہ عنہ سے بیان کیا وہ فرماتے ہیں کہ:

## ترجمہ متن حدیث

میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا: بے شک میرے کئی نام ہیں، میں محمد (ﷺ) ہوں ، میں احمد (ﷺ) ہوں ، میں وہ الماحی (مٹانے والا ہوں ) جس سے اللہ تعال کفر کو مٹادے گا ، میں وہ الحاشر ہوں (جمع کرنے والا ہوں) کہ جس کے قدموں میں اللہ تعالی بندوں کو جمع فرمائے گا ، میں وہ العاقب ہوں (سب سے آخر میں آنے والا) جس کے بعد کوئی نبی نہیں آنے والا۔ (۴۴)

# (اَلْحَدِیْثُ الْاَرْبَعُوْنَ (أَهْلُ الْجَنَّةِ)

## چالیسویں حدیث

## (اہل جنت کا بیان)

أَخْبَرَنَا أَبُو الْمُظَفَّرِ هِبَةُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ عُمَرَ بْنِ الْأَشْعَثِ السَّمَرْقَنْدِيُّ أَخْبَرَنَا أَبُو مُحَمَّدٍ جَعْفَرُ بْنُ أَحْمَدَ بْنِ الْحُسَيْنِ السَّرَّاجُ أَخْبَرَنَا أَبُو الْحُسَيْنِ مُحَمَّدُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُظَفَّرِ الدَّقَّاقُ أَخْبَرَنَا أَبُو الْفَضْلِ عُبَيْدُ اللّٰهِ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ الزُّهْرِيُّ الْحَرْبِيُّ حَدَّثَنَا جَعْفَرُ بْنُ مُحَمَّدِ بْنِ الْحَسَنِ بْنِ الْمُسْتَفَاضِ الفيريابى حَدَّثَنَا قُتَيْبَةُ بْنُ سَعِيدٍ حَدَّثَنَا ابْنُ لَهِيعَةَ عَنْ أَبِی الزُّبَيْرِ عَنْ جابرٍ

عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ أَهْلُ الْجَنَّةِ يَأْكُلُونَ فِيهَا وَيَشْرَبُونَ وَلا يمتخطون وَلا يَتَغَوَّطُونَ وَلا يَبُولُونَ إِنَّمَا يَكُونُ طَعَامُهُمْ ذٰلِكَ جُشَاءً وَرَشْحًا كَرَشْحِ الْمِسْكِ وَيُلْهَمُونَ التَّسْبِيحَ وَالتَّحْمِيدَ كما تلهمون النفس.

### ترجمہ سند حدیث

ہمیں خبر دی ابوالمظفر ہبۃ اللہ بن عبداللہ بن احمد بن عمر بن الاشعث السمر قندی نے ، ہمیں بتایا ابومحمد جعفر بن احمد بن الحسین السراج نے ، ہمیں بتایا ابوالحسین محمد بن محمد بن المظفر الدقاق نے ، ہمیں خبر دی ابوالفضل عبید اللہ بن عبدالرحمٰن الزہری الحربی نے ، ہمیں بیان کیا جعفر بن محمد بن الحسن بن المستفاض الفریابی نے ، ہمیں بیان کیا قتیبہ بن سعید نے ، ہمیں بیان کیا ابن لہیعہ نے حضرت

ابی الزبیر سے انہوں نے حضرت سیدنا جابر رضی اللہ عنہ سے

## ترجمہ متن حدیث

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اہل جنت جنت میں کھائیں گے اور پیئیں گے، نہ بلغم، نہ گندگی نہ پیشاب کچھ بھی نہ ہوگا۔ بلکہ ان کی غذا تو صرف ڈکار لینا اور مشک کی طرح ایک چیز ہوگی، ان کے قلب وذہن میں تسبیح وحمد کے سے خیالات ہوں گے جیسے تم لوگوں کو سانس لینے کے لئے خیالات آتے ہیں۔ (۴۵)

آخر الأربعين

بلغ مقابلة والحمد لله وحده

وصلى الله على سيدنا محمد وآله وصحبه وسلم

الحمدللہ تعالی یہ کتاب ۱۱ ربیع الانوار ۱۴۳۹ھ کو مکمل ہوئی، اللہ تعالی اسے اپنی پاک بارگاہ میں قبول فرمائے۔

فقیر ضیاء احمد قادری رضوی عفی عنہ

# حوالہ جات

﴿١﴾

(تکملة الکمال جلد ٢ ص ٤٩٢)

﴿٢﴾

(الشیخ عبدالقادر الجیلانی رحمة الله علیه ص ٢٦٩ مطبوعه حزب القادریة لاهور پاکستان)

﴿٣﴾

اتحاف الاکابر فی سیرة ومناقب الامام محی الدین عبدالقادر الجیلانی الحسنی الحسینی ص ٣٩٥ دارلکتب العلمیة بیروت لبنان

﴿٤﴾

شذرات الذهب فی أخبار من ذهب جلد ٧ ص ١٨ عبد الحی بن أحمد بن محمد ابن العماد العَکری الحنبلی، أبو الفلاح (المتوفی١٠٨٩ھ) :دار ابن کثیر، دمشق -بیروت

﴿٥﴾

(ذیل طبقات الحنابلة(٢: ٤٠.٤١) . مطبوعه دارلکتب العلمیة بیروت لبنان)

﴿٦﴾

الأربعون الکیلانیة:عبد الرزاق بن عبد القادر الکیلانی، البغدادی، الحلبی، تاج الدین، أبو الفرج (١ : ٨)

صحيح البخارى (محمد بن إسماعيل أبو عبدالله البخارى الجعفى( ٥: ٨)

صـحـيـح مسـلـم (مسلم بن الحجاج أبو الحسن القشيرى النيسابورى (۴: ١٩٦٧)

سنن ابن ماجه( ابن ماجة أبو عبد الله محمد بن يزيد القزوينى، وماجة اسم أبيه يزيد (١ :٥٧)

سنن أبى داود( أبـو داود سليمان بن الأشعث بن إسحاق بن بشير بن شداد بن عمرو الأزدى السِّجِستانى (۴:۳۱۴)

سـنـن الترمذى (محمد بن عيسى بن سَوْرة بن موسى بن الضحاك، الترمذى، أبو عيسى (٦ :١٧٨)

السنة(أبـو بـكـر بن أبى عاصم وهو أحمد بن عمرو بن الضحاك بن مخلد الشيبانى (٢ :۴٧٨)

مسند البزار المنشور باسم البحر الزخار(أبو بكر أحمد بن عمرو بن عبد الخالق بن خلاد بن عبيد الله العتكى المعروف بالبزار (١٣ : ۴٥١)

السنن الكبرى (أبو عبد الرحمن أحمد بن شعيب بن على الخراسانى، النسائى (٧: ٣٧٢)

مسند أبى يعلى( أبو يعلى أحمد بن على بن المثُنى بن يحيى بن عيسى بن هلال التميمى، الموصلى (٢ : ٣۴٢)

الإحسـان فى تقريب صحيح ابن حبان (محمد بن حبان بن أحمد بن حبان بن معاذ بن مَعْبدَ، التميمى، أبو حاتم، الدارمى، البُستى (١٦ : ٢۴٢)

الـمـعـجـم الأوسـط (سـلـيـمـان بـن أحـمـد بن أيوب بن مطير اللخمى الشامى، أبو القاسم الطبرانى (١: ٢١٢)

المعجم الصغير (سليمان بن أحمد بن أيوب بن مطير اللخمی الشامی، أبو القاسم الطبرانی (۲:۲٦٧)

حلية الأولياء وطبقات الأصفياء (أبو نعيم أحمد بن عبد الله بن أحمد بن إسحاق بن موسى بن مهران الأصبهانی (۳:۳۵۰)

مسند أبی داود الطيالسی (أبو داود سليمان بن داود بن الجارود الطيالسی البصری (۳: ۳۴۷)

مسند ابن الجعد( علی بن الجَعْد بن عبيد الجَوْهَری البغدادی (۱:۱۲۰)

الكتاب المصنف فی الأحاديث والآثار( أبو بكر بن أبی شيبة، عبد الله بن محمد بن إبراهيم بن عثمان بن خواستی العبسی (٦:۴۰۴)

فضائل الصحابة( أبو عبد الله أحمد بن محمد بن حنبل بن هلال بن أسد الشيبانی (۱:۵۰)

مسند الإمام أحمد بن حنبل (أبو عبد الله أحمد بن محمد بن حنبل بن هلال بن أسد الشيبانی (۱۷:۱۳۸)

الاعتقاد والهداية إلى سبيل الرشاد على مذهب السلف وأصحاب الحديث (أحمد بن الحسين بن علی بن موسى الخُسْرَوْجِردی الخراسانی، أبو بكر البيهقی (۱:۳۲۰)

السنن الكبرى( أحمد بن الحسين بن علی بن موسى الخُسْرَوْجِردی الخراسانی، أبو بكر البيهقی (۱۰:۳۵۰)

المدخل إلى السنن الكبرى :أحمد بن الحسين بن علی بن موسى الخُسْرَوْجِردی الخراسانی، أبو بكر البيهقی (۱:۱۱۲)

شعب الإيمان :أحمد بن الحسين بن علی بن موسى الخُسْرَوْجِردی

الخراسانی، أبو بکر البیهقی (۳:۰ ۳۹)

الکفایة فی علم الروایة: أبـو بکر أحمد بن علی بن ثابت بن أحمد بن مهدی الخطیب البغدادی (۱:۴۷)

شرح السنة:محیی السنة، أبو محمد الحسین بن مسعود بن محمد بن الفراء البغوی الشافعی (۴۱: ۲۹)

الـصواعق المحرقة علی أهل الرفض والضلال والزندقه لأحمد بن محمد بن علی بن حجر الهیتمی السعدی الأنصاری، أبو العباس ( ۲۱ )

لـوامع الأنوار البهیة وسواطع الأسرار الأثریة لشرح الدرة المضیة فی عـقد الفرقة المرضیةلامام شمس الدین، أبو العون محمد بن أحمد بن سالم السفارینی الحنبلی ( ۲: ۳۷۷)

الوسیط فی تفسیر القرآن المجیدأبو الحسن علی بن أحمد بن محمد بن علی الواحدی، النیسابوری، الشافعی (۲: ۵۲۰)

تـفسیر القرآن أبو المظفر، منصور بن محمد بن عبد الجبار ابن أحمد المروزی السمعانی التمیمی الحنفی ثم الشافعی ( ۲: ۳۴۲)

مـعـالم التنزیل فی تفسیر القرآن محیی السنة ، أبو محمد الحسین بن مسعود بن محمد بن الفراء البغوی الشافعی( ۱: ۴۹۲)

التـفسیـر الـکبیـر(أبو عبد الله محمد بن عمر بن الحسن بن الحسین التیمی الرازی الملقب بفخر الدین الرازی خطیب الری ( ۲۹: ۴۵۲)

الجامع لأحکام القرآن تفسیر القرطبی( أبو عبد الله محمد بن أحمد بن أبی بکر بن فرح الأنصاری الخزرجی شمس الدین القرطبی ( ۴: ۱۲۸ )

التسهیل لعلوم التنزیل( أبو القاسم، محمد بن أحمد بن محمد بن عبد

الله، ابن جزی الکلبی الغرناطی( ۲: ۳۴۴)

لباب التأویل فی معانی التنزیل (علاء الدین علی بن محمد بن إبراهیم بن عمر الشیحی أبو الحسن، المعروف بالخازن ( ۱: ۲۸۴)

تفسیر القرآن العظیم( أبو الفداء إسماعیل بن عمر بن کثیر القرشی البصری ثم الدمشقی (۷:۳۶۳)

الدر المنثور(عبد الرحمن بن أبی بکر، جلال الدین السیوطی (۸: ۵۱)

السراج المنیر فی الإعانة علی معرفة بعض معانی کلام ربنا الحکیم الخبیر(شمس الدین، محمد بن أحمد الخطیب الشربینی الشافعی( ۱: ۳۴۵)

روح البیان( إسماعیل حقی بن مصطفی الإستانبولی الحنفی الخلوتی ,المولی أبو الفداء (۹: ۲۰)

التفسیر المظهری( المظهری، محمد ثناء الله( ۱: ۱۱۹ )

فتح القدیر(محمد بن علی بن محمد بن عبد الله الشوکانی الیمنی (۵: ۲۰۳)

فتحُ البیان فی مقاصد القرآن( أبو الطیب محمد صدیق خان بن حسن بن علی ابن لطف الله الحسینی البخاری القِنَّوجی (۱۳ : ۵۱۹)

روح المعانی فی تفسیر القرآن العظیم والسبع المثانی (شهاب الدین محمود بن عبد الله الحسینی الألوسی (۱۴ :۱۷۳)



الأربعون الکیلانیة:عبد الرزاق بن عبد القادر الکیلانی، البغدادی، الحلبی، تاج الدین، أبو الفرج ( ۱۰ )

﴿٨﴾

الأربعون الكيلانية:عبد الرزاق بن عبد القادر الكيلانی، البغدادی، الحلبی، تاج الدين، أبو الفرج (١٢)

مسند ابن أبی شيبة :أبو بكر بن أبی شيبة، عبد الله بن محمد بن إبراهيم بن عثمان بن خواستی العبسی( ١: ٨٢)

مسند الإمام أحمد بن حنبل (أبو عبد الله أحمد بن محمد بن حنبل بن هلال بن أسد الشيبانی ( ٢٤: ٣٨)

صحيح مسلم (مسلم بن الحجاج أبو الحسن القشيری النيسابوری (٣: ١٥٠٠)

سنن ابن ماجه :ابن ماجة أبو عبد الله محمد بن يزيد القزوينی، وماجة اسم أبيه يزيد( ٢: ٩٢١)

الجهاد لابن أبی عاصم:أبو بكر بن أبی عاصم وهو أحمد بن عمرو بن الضحاك بن مخلد الشيبانی (١:٢٢٨)

مسند أبی يعلى :أبو يعلى أحمد بن علی بن المثُنى بن يحيى بن عيسى بن هلال التميمی، الموصلی (٢:٣٩)

مستخرج أبی عوانة :أبو عوانة يعقوب بن إسحاق بن إبراهيم النيسابوری الإسفراينی (٤:٢٦٦)

المعجم الكبير:سليمان بن أحمد بن أيوب بن مطير اللخمی الشامی، أبو القاسم الطبرانی (٦:١٩٢)

المقصد العلی فی زوائد أبی يعلى الموصلی :أبو الحسن نور الدين علی بن أبی بكر بن سليمان الهيثمی (٢:٤٠٧)

